انجینیر میرے پاس بھیجے ، جنھوں نے بڑی تفصیل کے ساتھ اس معاملے کو مجھ پر واضح کر دیا۔

مجھے سب سے زیادہ پریشانی پاکستان کے غیر محفوظ ہونے کی تھی۔ ہمارے دریاؤں کے ہیڈورکس بھی ہندوستان میں تھے اور منبعے بھی۔ ہندوستان نے پانی کا رخ بدل دینے کے انتظامات کر رکھے تھے ، اور ہندوستانی فوج ہماری فوج سے تگنی تھی - میں نے دل میں کہا اگر ہندوستان کے ساتھ ہماری بات چیت کا سلسلہ ٹوٹ جائے اور ہندوستان والے دریاؤں کا رخ بدلنے کا فیصلہ کر لیں تو ہمیں جنگ کا سامنا کرنا ہوگا - ہر بات ہمارے خلاف پڑتی تھی - اس لئے مصلحت اسی میں تھی کہ ہندوستان سے سمجھوتہ کر لیا جائے خواہ اس میں ہمیں کچھ خسارہ ہی کیوں نہ اٹھانا پڑے - اگر ہم ایسا نہ کریں گے تو ممکن ہے کہ اپنا سب کچھ کھو بیٹھیں -

اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء میں انقلاب کے فوراً بعد میں نے اس مسئلے کا بڑے غور سے مطالعہ کیا ، اور اس کے تمام پہلوؤں سے آگاھی حاصل کی - پھر میں نے بڑے مضبوط ارادے کے ساتھ چند قطعی فیصلے کئے - مئی سنہ ۱۹۵۹ء تک اس مسئلے کے تمام پہلو روشن اور اہم نکات واضح ہو چکے تھے - عالمی بینک ایک ایسے مرحلے پر پہنچ گیا تھا کہ وہ قطعی طور پر کوئی پیش کش کر سکے - اس نے اصول تلاش کر لئے تھے جن پر نہری پانی کے معاہدے کی بنیاد رکھی جا سکتی تھی - عالمی بینک نے نئے بند وغیرہ تعمیر کرنے کے بارے میں ہمارا مطالبہ منظور کر لیا تھا - یہ اس سمجھوتے کا ایک جزو تھا جس کی رو سے ہندوستان کو ہمیں مالی امداد دینی تھی - عالمی بنک کے وفد نے جس کے سربراہ اس بنک کے صدر یوجین بلیک تھے ، ہمیں منگلا بند کی تعمیر نیز بعض ہیڈورکس اور متبادل سمتوں کو جانے اور دریاؤں کے سلسلے کو ملانے والی نہروں کی پیش کش کی - انھوں نے جہلم کے قریب رھتاس کے مقام پر ایک اور بند بنانے کی پیش کش بھی کی - اس عظیم تعمیری کام کے اخراجات کا بار زیادہ تر دوست ممالک مثلاً ریاست ھائے متحدہ امریکہ کو اٹھانا تھا اور کچھ ہندوستان اور کچھ پاکستان کو -

لیکن یوجین بلیک سے اپنی گفت و شنید کی کیفیت قلم بند کرنے سے پہلے میں اپنے فنی ماھروں اور منتظموں کی مخالفت کا حال بیان کر دینا چاھتا ھوں جس سے مجھے دوچار ھونا پڑا ۔ مجھے اندازہ ھو گیا کہ انھیں صورت حال کی نزاکت کا پورا پورا احساس نہیں ھے ۔ اور ایسی صورت میں کہ ھماری حالت ھر لحاظ سے کمزور ھے ، وہ ان ھونی باتوں کا مطالبہ کر رھے ھیں ۔ وہ بزور اپنی پالسی منوانے کی بھی کوشش کر رھے تھے ۔ اور معاملے کو اس کی انتہائی حد تک لے جانا چاھتے تھے ۔ تقریباً تیس چالیس آدمی لاھور کے گورنمنٹ ھاؤس میں جمع ھوئے جہاں میں نے ان سے خطاب کیا ۔ میں نے کہا :
''صاحبو! یہ مسئلہ ھمارے لئے بڑے دور رس نتائج کا حامل ھے ۔ میں تمھیں بتا دینا چاھتا ھوں کہ ھر بات پاکستان کے خلاف پڑتی ھے ۔ میں یہ نہیں کہتا کہ ھمیں اپنے حقوق سے دست بردار ھو جانا چاھئے ۔ لیکن اس کے ساتھ ھی میں یہ کہے بغیر بھی نہیں رہ سکتا کہ اگر ھم کوئی ایسا حل تلاش کر لیں جس کے ذریعے ھم زندہ رہ سکیں ، تو ایسے حل کو منظور نہ کرنا سخت بے وقوفی کی بات ھوگی ۔ یہ بات میں آپ لوگوں سے نہیں بلکہ حقیقت میں اپنے آپ سے کہہ رھا ھوں ، کیونکہ اس حل کی ذمہ داری مجھے لینی ھوگی ۔
''چونکہ آپ میں سے کسی پر بھی اس کی ذمہ داری نہیں ھوگی ، اس لئے میں صاف صاف بتلا دینا چاھتا ھوں کہ پالسی بھی میری ھی ھوگی ۔ فنی تفصیلات کے سلسلے میں جب کبھی مجھے کوئی شک ھوگا تو میں آپ حضرات سے مشورہ طلب کروں گا ، لیکن اگر آپ میں سے کسی نے میری پالسی میں دخل دیا ، تو میں خود اس سے سمجھ لوں گا ۔ اگر اس مسئلے کو سمجھ بوجھ کے ساتھ حل نہ کیا گیا ، تو عجب نہیں کہ ملک ھی کا خاتمہ ھو جائے ۔ میں نے جو کچھ کہا ھے اس کا ایک ایک لفظ صحیح ھے ، اس لئے اس کے بارے میں آپ میں سے کسی کو کوئی غلط فہمی نہیں رھنی چاھئے ۔''
میرا خیال ھے کہ وہ میرا مطلب سمجھ گئے ۔

یوجین بلیک کی پیش کش ساٹھ کروڑ ڈالر کے لگ بھگ تھی - اس پر میں نے اپنے فنی مشیروں سے صلاح مشورہ کیا - ان سب کی یہ پختہ رائے تھی کہ منگلا کے مقام پر دریائے جہلم پر بند تعمیر کرنے کے علاوہ ہمیں تربیلا کے مقام پر بھی بند بنانے کی ضرورت ہوگی تاکہ اس میں دریائے سندھ کا فالتو پانی جمع کیا جا سکے - اس سے نہ صرف نئے انتظامات کے لئے پانی مہیا ہوگا بلکہ ترقی کے کاموں کے لئے بھی کچھ پانی مل سکے گا ، خصوصاً سندھ کی نہروں کے لئے - چنانچہ رہتاس میں بند کی تعمیر سے ہماری مشکل حل نہ ہوتی تھی - اس طرح تعمیر کی لاگت بقدر بیس کروڑ ڈالر بڑھ جاتی تھی- یہ بڑی خطیر رقم تھی - میں جانتا تھا کہ یوجین جب سنیں گے تو بھنا جائیں گے - ہوا بھی یہی ، لیکن میں نے یہ الفاظ ان سے کہے جو مجھے اب تک یاد ہیں: ''میں نے ان علاقوں کا دورہ کیا ہے جن پر ہندوستان کے پانی روکنے کا اثر پڑنے کو ہے - ان علاقوں کے لوگوں نے مجھ سے صاف صاف کہہ دیا ہے کہ اگر ہمیں بھوک اور پیاس سے مرنا ہے تو اس سے کہیں بہتر ہے کہ ہم میدان جنگ میں جان دیں - ان لوگوں کو توقع ہے کہ میں انہیں اس کا موقع ضرور دوں گا - ہمارے فوجی جوان اور دوسرے سب لوگ بھی اسی خیال کے ہیں - چنانچہ اگر تم نے دست گیری نہ کی تو سارے ملک میں اس سرے سے لے کر اس سرے تک آگ لگ جائے گی - یہ انسانی ہمدردی کا ایک سنگین مسئلہ ہے جس سے چشم پوشی نہیں کی جا سکتی -

''ہم سے جو سودا کیا جا رہا ہے وہ یہ ہے کہ ہماری نہروں میں جو پانی قدرتی طور پر بہہ کر آتا ہے ہم اس سے ہاتھ دھو بیٹھیں ، اور اس کے بدلے میں پانی کے ذخیرے پر قناعت کریں - اور پانی کے بند کی یہ کیفیت ہے کہ جیسے ہی وہ بن کر تیار ہوتا ہے اس میں گار جمنی شروع ہو جاتی ہے - علاوہ ازیں ہمیں ان بندوں اور سلسلہ ملانے والی نہروں کی تعمیر میں دس یا اس سے بھی زیادہ برس لگ جائیں گے - اور اتنے ہی عرصے کے لئے ہم اپنی ترقی کی راہ میں پیچھے رہ جائیں گے - جتنی محنت اس کام میں صرف ہوگی اسے ہم

دوسرے تعمیری کاموں میں لگا سکتے تھے - چنانچہ در حقیقت ہم بڑی قربانیاں کر رہے ہیں -

''میں جانتا ہوں کہ بعض ممالک بہ کمال مہربانی ہماری امداد کر رہے ہیں - لیکن جب تک ہمیں نئے انتظامات کی ضرورتوں کے علاوہ ، دوسری ضرورتوں کے لئے پانی نہیں ملے گا ، ملک میں ابتری پھیل جائے گی - اس لئے تربیلا ڈیم کی تعمیر ہمارے لئے اشد ضروری ہے -،،

یوجین بلیک نے کہا ، آپ نے میرے کام کو سخت مشکل بنا دیا ہے - میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں امداد دینے والی حکومتوں کو بیس کروڑ ڈالر کی مزید رقم دینے پر کس طرح رضامند کر سکوں گا - آپ مجھے سوچنے کے لئے کچھ وقت دیں - میں نے کہا : ''جو بات ایسی صاف اور کھلی ہو ، اس پر سوچنے کی ضرورت ہی کیا رہ جاتی ہے -،، غرض ہم ہر پھر کر بار بار اس مسئلے پر بحث کرتے رہے - آخرکار وہ ہمارے مطالبے کی حمایت پر تیار ہو گئے - انہوں نے کہا : میں امداد دینے والے ملکوں سے زائد رقم کی درخواست کروں گا جو رھتاس کے بجائے تربیلا ڈیم کے بنانے میں خرچ کرنی ہو گی - انجام کار ہم سے چوہتر (۷۴) کروڑ ڈالر سے زائد رقم کا وعدہ ہو گیا - مجھے معلوم ہوا ہے کہ اس سے پہلے چودھری محمد علی دس سے لے کر پندرہ کروڑ ڈالر پر فیصلہ کرنے کو تیار تھے اور یہ رقم بھی انہیں قرض کی صورت میں ملتی -

ہمیں دوست ممالک اور یوجین بلیک کا شکر گزار ہونا چاہئے ، جنھوں نے اس کام میں ہماری امداد کی - بعد ازاں انہوں نے لاگت بڑھ جانے کی وجہ سے تربیلا کی تعمیر کے لئے پینتیس (۳۵) کروڑ ڈالر یا اس کے برابر رقم اور دینے کا وعدہ کیا - اس رقم کے دلانے کا سہرا جارج ووڈز کے سر ہے ، جو یوجین بلیک کے بعد عالمی بینک کے صدر مقرر ہوئے تھے -

سندھ کے معاہدۂ آب کی بنیاد دریاؤں کی تقسیم پر رکھی گئی ہے - اس معاہدے کے رو سے دس برس کی عبوری مدت کے بعد جو پاکستان کی درخواست پر تین برس تک اور بڑھائی جا سکتی ہے ،

تین مشرق دریا—راوی ، بیاس اور ستلج ، بلا شرکت غیرے ہندوستان کے حصے میں چلے جائیں گے ۔ اس کے برعکس تین مغربی دریاؤں— سندھ ، جہلم اور چناب —کا پانی بلا شرکت غیرے پاکستان کو مل سکے گا ۔ البتہ ہندوستان کو اجازت ہوگی کہ وہ اسے مقبوضہ کشمیر، مشرقی پنجاب اور ہماچل پردیش کے منبع کی طرف کے علاقوں میں محدود طور پر استعمال کر سکے ۔ اس عبوری مدت میں پاکستان آبپاری کا ایک نیا نظام تعمیر کر لے گا ، جس سے مغربی دریاؤں کا پانی اس نہری آب پاشی کے لئے استعمال کیا جا سکے گا ، جو اب تک مشرق دریاؤں کے پانی سے ہوتی تھی ۔

سندھ کے نظام آبپاری کا پروگرام دنیا میں اپنی قسم کا سب سے بڑا پروگرام ہوگا ۔ اس پر ایک ارب سات کروڑ ڈالر لاگت آئے گی ۔ جس میں سے ستاسی کروڑ ڈالر پاکستان میں خرچ کئے جائیں گے ۔ اس نظام میں دو بڑے بند پانی جمع کرنے کے لئے بنائے جائیں گے ۔ ایک دریائے جہلم پر جس کے پانی کے ذخیرے کی مقدار سینتالیس لاکھ پچاس ہزار ایکڑ فیٹ ہوگی ۔ دوسرا بالائی سندھ پر جس کے پانی کے ذخیرے کی مقدار بیالیس لاکھ ایکڑ فیٹ ہوگی ۔ علاوہ ازیں پانچ بند اور آٹھ سلسلہ ملانے والی نہریں ہوں گی ، جن کی مجموعی لمبائی تقریباً چار سو میل ہوگی ۔ ان نہروں کے ذریعے مغربی دریاؤں کا پانی ان علاقوں میں پہنچ سکے گا جنھیں پہلے مشرق دریا سیراب کیا کرتے تھے ۔ یعنی یہ نہریں مرکزی باری دوآب اور وادی ستلج کی نہروں کے بجائے انہی کے علاقوں میں پانی بہم پہنچائیں گی ۔ جہلم ڈیم پر پاور اسٹیشن قائم کئے جائیں گے جو آٹھ لاکھ کاوواٹ سے زیادہ بجلی پیدا کر سکیں گے ۔ ان کے علاوہ ٹیوب ویل لگائے جائیں گے اور پانی کی نکاسی کا بندوبست کیا جائے گا ۔ تاکہ آب پاشی کے علاقے میں جس کا رقبہ پچیس لاکھ ایکڑ ہے ، سیم اور تھور کا تدارک ہو سکے ۔ جب تک اس نظام کی تعمیر کا کام جاری رہے گا ، ہندوستان طے شدہ پروگرام کے تحت مشرقی دریاؤں کا پانی دیتا رہے گا ۔ اس پروگرام میں پاکستان کی بعض ترقیاتی ضرورتوں کو بھی پیش نظر رکھا جائے گا ۔

ان طول طویل مذاکرات کے دوران میں یہ بات ظاہر ہو گئی کہ پاکستان اور ہندوستان میں آبیاری کے اس نظام پر جس کو دونوں حکومتوں نے باہمی سمجھوتے کے تحت منظور کر لیا ہے ، اس قدر زیادہ لاگت آئے گی کہ وہ ان دونوں ملکوں کی بساط سے کہیں باہر ہوگی ۔ اس پر عالمی بینک نے اس سارے پروگرام پر روپیہ لگانے کے لئے ''طاس سندھ کی ترقیات کا فنڈ،، کے نام سے ایک فنڈ قائم کیا ۔ ہندوستان نے اس فنڈ میں سترہ کروڑ چالیس لاکھ ڈالر دینے کا ذمہ لیا ۔ پاکستان میں اس نئے نظام آبپاشی کی تعمیر پر جو لاگت آئے گی وہ اس طاس سندھ کے فنڈ سے دی جائے گی ۔

اس معاہدے کی تفصیلات سے ظاہر ہے کہ سندھ کے نظام آبیاری کے مجموعی پانی میں سے اسّی (۸۰) فی صدی پاکستان کو ملے گا، اور بیس فی صدی ہندوستان کو ۔ اس معاہدے پر ۱۹ ستمبر سنہ ۱۹۶۰ء کو کراچی میں میں نے، مسٹر نہرو نے اور عالمی بینک کے وائس پریزیڈنٹ آئلف نے دستخط کئے ۔

جیسا کہ میں نے اس معاہدے پر دستخط کرنے کے وقت اپنی قوم سے بیان کیا تھا ، یہ حل جسے انجام کار ہم نے منظور کر لیا ، ایسا تو نہ تھا جسے مثالی کہا جا سکتا ، لیکن موجودہ حالات میں اس سے بہتر بھی ممکن نہ تھا ۔ یہ نہ بھولئے کہ اس جھگڑے نے ایسی نازک صورت اختیار کر لی تھی کہ اس پر برصغیر میں جنگ چھڑ جانے میں کوئی کسر باقی نہ رہ گئی تھی ۔ چنانچہ اس خطرے نے سنہ ۱۹۵۱ء میں عالمی بینک کو ہمارے جھگڑے میں ثالث بننے پر مجبور کر دیا تھا ۔ ہمارے لئے اس کے سوا کوئی چارہ ہی نہ تھا کہ ہم سچے دل اور پکے ارادے کے ساتھ اس جھگڑے کا، جو دو ملکوں کے امن کو ملیا میٹ کیا چاہتا تھا ، معقول حل تلاش کرنے میں عالمی بینک کا ہاتھ بٹائیں ، کوئی ایسا حل جو ہم کو زندہ رکھ سکے، جو ہمارے لئے مالی اور فنی وسائل مہیا کر دے ، جن سے کام لے کر ہم مغربی دریاؤں کا پانی اپنی نہروں میں لانے کا انتظام کر سکیں اور ہماری نہریں مشرقی دریاؤں کی محتاج نہ رہیں ۔

سال ہا سال کی نہایت پیچیدہ گفت و شنید ، صبر آزما رد و کد اور

لیت و لعل ، اور آئے دن کے تعطل کے بعد ، ہمیں ایک ایسا حل مل گیا تھا ، جو میرے خیال میں مناسب تھا - ہرچند اس معاہدے پر دستخط ہو جانا کوئی ایسی بات تو نہ تھی جس پر خوشی کے شادیانے بجائے جاتے ، تاہم یہ احساس بھی کچھ کم موجب اطمینان نہ تھا کہ ایک نہایت بھیانک صورت حال ٹل گئی -

جب انسان اس قسم کے نازک مسئلے سے دوچار ہوتا ہے تو اسے حقیقت پسند بننا اور صورت حال پر ٹھنڈے دل سے غور کرنا ہی پڑتا ہے تاکہ وہ اس کے حل کی کوئی معقول صورت نکال سکے - اکثر اوقات سارے کی طلب میں انسان آدھے سے بھی ہاتھ دھو بیٹھتا ہے - ہم نے مثالی حل کی جستجو ترک کر دی ، حالات پر مجموعی حیثیت سے نظر ڈالی ، حقیقت پسندانہ غور و خوض کیا ، اور حل کو اچھا سمجھ کر قبول کر لیا - اگر ہم ایسا نہ کرتے تو ممکن تھا کہ ہم ایک ایسے وقت جنگ میں الجھ جاتے جبکہ حالات کئی لحاظ سے ہمارے لئے سازگار نہ تھے - چنانچہ جہاں تک ہمارا تعلق تھا ، اس عہد نامے کی بنیاد حقیقت پسندی اور عملی اصول پر رکھی گئی تھی - جذبات کو اس میں دخل نہ تھا ، اور نہ ہو سکتا تھا کیونکہ اس حل سے لاکھوں انسانوں کا مستقبل اور عافیت وابستہ تھی - میں پریزیڈنٹ بلیک ، وائس پریزیڈنٹ آئلف اور عالمی بینک کے فنی ماہروں کی جماعت کی کوششوں کو ، جس کے سربراہ جنرل وھیلر تھے ، سراہے بغیر نہیں رہ سکتا - انھوں نے اس جھگڑے کو ایک فنی اور انسانی مسئلے کی صورت بخش دی اور اس کا درجہ سیاسی نزاع کی سطح سے بلند کر دیا -

ہم ان دوست حکومتوں کے بھی شکر گزار ہیں ، جنھوں نے طاس سندھ کی ترقیات کے فنڈ میں عطیے دے کر ہمارے لئے سمجھوتے کی شرائط کو قابل قبول بنانے میں آسانی پیدا کر دی - اس انتظام کی لاگت کا بار اٹھانا ہماری بساط سے کہیں باہر تھا - مگر ان دوست ملکوں نے جن میں امریکہ ، دولت مشترکہ ، آسٹریلیا ، نیوزی لینڈ ، کینیڈا اور مغربی جرمنی شامل ہیں ، بلا تامل مالی امداد کی پیش کش کر کے واضح کر دیا کہ انھوں نے نہ صرف اس معاملے کو ہمدردانہ

طور پر سمجھنے کی کوشش کی بلکہ وہ دنیا کے اس متاثرہ خطے کے استحکام اور سلامتی کو برباد ہوتے نہیں دیکھنا چاہتے تھے ۔ عالمی بینک نے اپنے طرز عمل سے دنیا کے سامنے اس امر کی بہت عمدہ مثال پیش کی کہ فراخ دلی اور نیک نیتی کے ذریعے گتھیاں کیسے سلجھائی جا سکتی ہیں ۔ میں یہاں یہ بھی بیان کر دینا چاہتا ہوں کہ گفت و شنید کے آخری مرحلوں میں مسٹر نہرو نے اپنا ذاتی اثر استعمال کر کے کئی الجھنوں کو دور کر دیا تھا ، جو عبوری مدت کے انتظامات کے بارے میں پیدا ہو گئی تھیں ۔

معاہدے کی بات چیت کے آخری مرحلوں میں جو جذبہ نظر آتا تھا، اسے دیکھ کر مجھے امید پیدا ہوئی کہ شاید کشمیر کا مسئلہ بھی منصفانہ طور پر صلح صفائی کے ساتھ حل ہو جائے ۔ اب چونکہ پاکستان کو صرف تین مغربی دریاؤں پر قناعت کرنا تھا اس لئے ان کے بالائی حصوں پر اختیار رکھنا ہمارے لئے اور بھی ضروری ہو گیا تھا، تاکہ ہم ان دریاؤں کے پانی کو کام میں لا کر پاکستان کی بڑھتی ہوئی ضرورتیں پوری کر سکیں ۔ چنانچہ اس معاہدے کی تکمیل کے بعد مجھے مسئلۂ کشمیر اور بھی زیادہ اہم اور فوری حل کا محتاج نظر آنے لگا ۔

اس معاہدے پر دستخط ہو جانے کے بعد ہمارے قومی معاملات میں طویل اور تشویشناک رد و کد اور امید و بیم کا ایک باب ختم ہو گیا، اور ان تھک محنت کا ایک نیا باب شروع ہوا تاکہ ہم پانی کے نئے نظام کے لئے عظیم الشان ذخیرے اور لمبی لمبی سلسلہ ملانے والی نہریں تیار کر سکیں ۔ ہمیں امید ہے کہ ہم سنہ ۱۹۷۰ء تک اس کام کو مکمل کر لیں گے ۔ اس کے بعد ہم پانی کی بہم رسانی کے لئے ہندوستان کے محتاج نہ رہیں گے ۔

# نواں باب

## خارجہ پالسی – ۱

آزادی مفت ھاتھ نہیں آتی ، اس کے لئے لڑنا پڑتا ھے - کوئی کسی کے لئے نہیں لڑتا ، ھر ایک کو اپنی لڑائی خود لڑنی پڑتی ھے -

پاکستان کی خارجہ پالسی میں گہری اخلاقی اقدار مضمر ھیں - اس کی بنیاد میں یہ شعور کارفرما ھے کہ سب قومیں آپس میں برابر ھیں اور ھر قوم کو حق حاصل ھے کہ اس کی حکومت اپنے ھاتھ میں ھو اور اس کے اپنے نصب العین کے مطابق ھو - پاکستان کی خارجہ پالسی کے بڑے بڑے مقاصد سلامتی اور ترقی ھیں - سلامتی کے مفہوم میں ملک کا دفاع اور نصب العین کی بقا دونوں شامل ھیں - دفاع کی ضروریات کو اس حقیقت نے پیچیدہ بنا دیا ھے کہ ھم دو حصوں میں بٹے ھوئے ھیں - جن کو ایک ھزار میل سے زیادہ لمبے علاقے نے جدا کر رکھا ھے اور یہ علاقہ غیر ھے ، چنانچہ ھر ایک حصے کی حفاظت مجموعی دفاع کے نقشے کے مطابق کرنی لازم ھے- اس جغرافیائی علیحدگی نے اس امر کی اور بھی زیادہ ضرورت پیدا کر دی ھے کہ ان دونوں حصوں کے لوگ آپس میں مل کر ایک ھو جائیں - بالکل ایک اور ناقابل تفریق - جب تک مکمل اتحاد نہ ھوگا، ملک کی سلامتی کو خطرہ درپیش رھے گا - اور چونکہ ھم متخالف نظریوں کی دنیا میں رھتے ھیں ، اس لئے ھمیں اپنے نصب العین کو جو ھماری قومی زندگی کی بنیاد ھے ، پائندہ رکھنے کے لئے جد و جہد کرنی ھوگی - ترقی کا مسئلہ اس لئے ضروری ھے کہ اس کے بغیر بقا ممکن نہیں - بقا بجائے خود کچھ معنی نہیں رکھتی ، اس کا کچھ نہ

کچھ مقصد ہونا چاہئے - ہمارا مقصد اس کے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ ہمارے عوام اپنے عقیدے کی سلامتی میں خوشی کی زندگی گزاریں اور ترقی کریں - مگر یہ مقاصد امن کی فضا ہی میں پروان چڑھ سکتے ہیں - چنانچہ عالمی امن ، خصوصاً اِس خطے کے امن و امان کے ساتھ ہمارا گہرا مفاد وابستہ ہے -

ہمارے پاس اپنے مقصد کے حصول کے لئے نہ تو لامحدود وسائل ہیں اور نہ لامحدود وقت - ہمیں تو جو وقت اور جو وسائل بھی میسر ہیں انہیں کو احتیاط اور خوش تدبیری سے کام میں لانا ہوگا کہ فائدے زیادہ سے زیادہ حاصل ہوں اور نقصان کم سے کم - ہمیں قومی انداز فکر پیدا کرنا اور قومی حکمت عملی مرتب کرنا ہوگا - آج کل ''آزاد،، خارجہ پالسی کی بڑی رٹ لگائی جا رہی ہے - ''آزاد،، سے مراد ہے اپنے سوا باقی ہر ایک پر نکتہ چینی کرنے اور اسے بُرا بھلا کہنے کی آزادی - لیکن ہم محض اس دکھاوے کے لئے کہ ہماری خارجہ پالسی ''آزاد،، ہے ، دوسروں پر ناحق نکتہ چینیاں کرنا نہیں چاہتے - ہماری خارجہ پالسی کو قومی پالسی ہونا چاہئے ، جس میں ہمارے اپنے فائدوں پر نظر رکھی جائے اور ان کے مطابق قدم اٹھایا جائے - ہمیں ظاہر داری اور اداکاری کی ضرورت نہیں ، سکون اور سنجیدگی سے کام لینا ہے -

دنیا آج مساوات کے لئے لڑ رہی ہے ، افراد کے درمیان مساوات ، اقوام کے درمیان مساوات خواہ وہ بڑی ہوں یا چھوٹی - اس کے لئے ضرورت ہے کہ تمام دنیا صاف صاف اس بات کو تسلیم کر لے کہ ہر قوم مساویانہ حقوق اور مواقع کی مستحق ہے - دنیا کے ملکوں کی آزادی اور خود مختاری کی ان کے رقبے یا وسائل کی بنیاد پر درجہ بندی نہیں کی جا سکتی - یہ بڑی صاف سی بات ہے اور کوئی بھی اس سے انکار کی جرأت نہ کرے گا - لیکن اس اصول کو دنیا میں نافذ کرانے کے کوئی ذرائع نہیں ہیں - یہ دنیا بڑوں ہی بڑوں کی دنیا ہے - خواہ دو بڑے ہوں یا تین بڑے یا چار یا اور بھی زیادہ - یہی دنیا کی تقدیر کا فیصلہ کرتے اور اس کی راہیں متعین کرتے ہیں - چھوٹے چھوٹے ملک خصوصاً وہ جو ابھی صنعتی

ترقی کی ابتدائی منزلیں طے کر رہے ہیں، ان کا وجود ادنیٰ درجے سے تعلق رکھتا ہے۔ انھوں نے غلامی کا جوا تو اتار پھینکا ہے، لیکن ابھی ان میں سے اکثر اپنی فضا کو پرانے سامراجی اثرات سے پاک صاف کر کے اپنے انفرادی وجود اور تصورات کو ابھار نہیں سکے۔ ہمیں بھی اپنی انفرادیت کو تسلیم کرانا اور ایک مساوی اور باوقار حیثیت حاصل کرنے کے لئے لڑنا ہے۔

تاریخ نے ہمیں بڑی بڑی حکومتوں کے متضاد مفادات کی راہ میں لا کھڑا کیا ہے۔ ہمارے محل وقوع کی وجہ سے ہمیں جنوب مشرق ایشیا میں بھی اور مشرق وسطیٰ میں بھی بڑی جنگی اہمیت حاصل ہے۔ لیکن ہماری مشکل یہ ہے کہ ہندوستان ہمارے وجود کو ایک آزاد اور خود مختار مملکت کی حیثیت سے تسلیم کرنے پر خود کو آمادہ نہیں کر سکا، جس کی وجہ سے کئی مسئلے اٹھ کھڑے ہوئے ہیں۔ ہندوستان کے اس رویے کو سوائے مریضانہ ذہنیت کے اور کسی طرح تعبیر نہیں کیا جا سکتا۔ ہندوستانی لیڈر مسلمانوں سے گہری نفرت رکھتے ہیں، اور چونکہ انھیں اپنے اس جذبے سے ہمیشہ انکار کرنا پڑتا ہے، اس لئے وہ ایک مسلسل ذہنی کش مکش کا شکار رہتے ہیں۔ ہندوستان نے شروع ہی سے ہماری راہ میں مشکلیں پیدا کرنے کی ٹھان رکھی تھی۔ ہندوستان نے ہمارے لئے پناہ گیروں کی بحالی کا زبردست مسئلہ اسی لئے پیدا کیا تھا کہ ہماری معیشت مفلوج ہو کر رہ جائے۔ اس کے ساتھ ہی اس نے ہمیں وہ ساز و سامان دینے سے بھی انکار کر دیا، جس میں ملک کی تقسیم سے پہلے ہمارا حصہ تھا۔ اس نے ہمیں ان دریاؤں کے بہاؤ کا رخ بدل دینے اور ان کا پانی روک دینے کی دھمکی دی جو ہمارے ملک میں بہتے ہیں۔ پھر اس نے تمام معاہدوں اور اصولوں کے خلاف جموں اور کشمیر کی ریاست کے ایک بڑے حصے پر بزور قبضہ کر لیا، اور اپنی فوجیں وہاں جمع کر کے ہمارے ملک کی سلامتی کے لئے ایک مستقل خطرہ پیدا کر دیا۔

اِن سب باتوں کی تہ میں ہندوستان کی یہ ہوس کار فرما تھی کہ وہ یا تو پاکستان کو اپنے میں جذب کر لے یا اسے اپنا حاشیہ نشین بنا لے۔ ہندوستانی لیڈروں نے اپنے ارادوں کو ڈھکا چھپا نہیں

رکھا تھا - آچاریہ کرپلانی نے جو سنہ ۱۹۴۷ء میں انڈین نیشنل کانگرس کے صدر تھے بالاعلان کہا کہ ''نہ تو کانگرس اور اور نہ قوم اکھنڈ ہندوستان کے دعوے سے دستبردار ہوئی ہے۔''[1] اس زمانے میں سردار ولا بھائی پٹیل نے جو پہلے انڈین ہوم منسٹر تھے اور کانگرس پارٹی کے ''مرد آہن'' کہلاتے تھے، یہ کہا تھا: ''بہت دیر نہ گزرے گی کہ ہم دوبارہ ایک ہو کر اپنے ملک کی اطاعت گذاری میں باہم شریک ہو جائیں گے۔'' آزادی کے روز ہی سے پاکستان اپنے وجود اور اپنی سلامتی کو قائم رکھنے کی تلخ اور طویل جد و جہد میں مصروف ہو گیا تھا - سنہ ۱۹۵۴ء میں پاکستان کو اپنی سلامتی کی خاطر مجبوراً مغربی طاقتوں سے ناتا جوڑنا پڑا - وہ معاہدۂ بغداد اور جنوب مشرق ایشیا کے دفاعی معاہدے سیٹو کا ممبر بن گیا - یہ دونوں معاہدے اشتراکی دنیا میں شک و شبہ کی نظر سے دیکھے جاتے تھے -

سنہ ۱۹۵۸ء میں جب میں نے پریزیڈنٹ کی حیثیت سے ملک کے معاملات اپنے ھاتھ میں لئے، تو مغربی طاقتوں سے پاکستان کا سیاسی اتحاد مکمل ہو چکا تھا - پاکستانی افواج کے کمانڈر ان چیف کی حیثیت میں معاہدۂ بغداد سے، جو عراق کے انقلاب کے بعد سینٹو کے نام سے یاد کیا جانے لگا، میرا بھی تعلق رہا تھا، لیکن میری دلچسپی محض اپنے ملک کے دفاع کی حد تک تھی - میں اس انتظام سے پورا پورا فائدہ اٹھا کر پاکستان کی دفاعی افواج کی تعمیر کرنا چاہتا تھا - ''سیٹو'' سے براہ راست میرا کبھی واسطہ نہ رہا - در حقیقت پاکستانی افواج کو اس معاہدے کی خبر اس وقت دی گئی تھی، جب پاکستان نے اس ادارے کا ممبر بننا منظور کر لیا تھا - میں اس کا ذکر آگے چل کر کروں گا کہ یہ معاہدات کیوں کر وجود میں آئے -

اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء میں انقلاب کے وقت میں نے ملک کو کس احوال میں پایا، میں یہاں اس کا ٹھیک ٹھیک نقشہ پیش کرنا چاہتا

---

۱- امرت بازار پتریکا، کلکتہ ۱۸ - اگست سنہ ۱۹۴۷ء -

ہوں ۔ ہندوستان نے سوویٹ یونین اور ساتھ ہی ساتھ بعض مغربی طاقتوں سے اسلحہ حاصل کر کے اپنی فوجی طاقت بے اندازہ بڑھا لی تھی ۔ اُس نے جموں اور کشمیر کے مقبوضہ علاقے میں خوف اور دہشت کی حکومت قائم کر کے اپنے قبضے کو بہت مضبوط بنا لیا تھا ۔ بیشتر کشمیری لیڈر جیل خانوں میں پڑے سڑ رہے تھے ، اور تمام شہری آزادیاں سلب کر لی گئی تھیں ۔ اقوام متحدہ کو اپنی قرار دادوں پر عمل درآمد کرانے سے کوئی دل چسپی نہیں معلوم ہوتی تھی ۔ یہ قراردادیں جموں اور کشمیر کے لوگوں کو اپنے مستقبل کا فیصلہ خود کرنے کا آزادانہ اور منصفانہ موقع دلانے کے بارے میں تھیں ، اور ہندوستان اور پاکستان دونوں نے ان پر عمل کرنے کا اقرار کیا تھا ۔

کمیونسٹ دنیا سے ہمارا بہت کم ربط و ضبط تھا ۔ سوویٹ روس ہمیں شک و شبہ اور بد گمانی کی نظر سے دیکھتا تھا ، اور محض امریکہ کا خیمہ بردار تصور کرتا تھا ۔ چین کی عوامی جمہوریہ سے ہمارے تعلقات بس دور کی صاحب سلامت کے تھے ۔ مشرق وسطیٰ میں ہمارے وقار کو ٹھیس پہنچ چکی تھی جس کے ذمہ دار ہمارے بعض لیڈر صاحبان تھے جنھوں نے نہر سویز کے موقع پر بڑے بے ڈھنگے پن سے کام لیا تھا ۔ صدر ناصر اور ان کے زیر اثر جو عرب ملک تھے، ہم سے بدظن ہو کر یہ سمجھنے لگے تھے کہ ہم دنیائے عرب میں پھوٹ ڈلوانے کی کسی گہری سازش میں شریک ہیں ۔ اُدھر افریقی ایشیائی برادری کے ساتھ ہمارا کوئی واسطہ نہ تھا ۔ اور افریقہ ہمارے لئے ایک تاریک براعظم سے زیادہ کچھ نہ تھا ۔ غرض یہ تھی اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء میں ہمارے ملک کی صورت حال ۔

ہم ایک دن میں ان سب باتوں کی کایا پلٹ نہیں کر سکتے تھے ۔ لیکن ظاہر ہے کہ ہمارے بیرونی تعلقات کے اس سارے سلسلے پر بنیادی طور سے دوبارہ غور و فکر کی ضرورت تھی ۔ ہمارے جغرافیائی محل وقوع کی بعض لازمی خصوصیات پر ابھی نظر نہیں کی گئی تھی ، نہ ان سیاسی مجبوریوں کی نوعیت کا صحیح اندازہ کیا گیا تھا جو ہمیں درپیش ہو سکتی تھیں ۔ میرا خیال ہے کہ یہ

(۱۳ - ا) شیرِ کشمیر شیخ محمد عبداللہ کے ساتھ راولپنڈی میں ملاقات
۲۴ مئی ۱۹۶۴ء

(۱۳ - ب) ہز میجسٹی ظاہر شاہ فرمانروائے افغانستان کے ساتھ کابل میں
یکم جولائی ۱۹۶۴ء

(۱۴-ا) مسٹر جومو کینیاٹا، وزیرِ اعظم کینیا کے ساتھ لندن میں
۹ جولائی سنہ ۱۹۶۴ء

(۱۴-ب) صدر جمال گرسل اور ہز امپیریل میجسٹی شہنشاہِ ایران کے ساتھ اکابر کی کانفرنس میں
استنبول - ۲۱ جولائی سنہ ۱۹۶۴ء

واقعات کا لازمی تقاضا تھا کہ ہم ان سب باتوں کا جائزہ لینے پر مجبور ہوئے۔

شروع کے برسوں میں یہ بات قطعی طور پر ثابت ہو چکی تھی کہ ہندوستان کی طرف سے ہماری سلامتی اور ہمارے وجود کو جو خطرہ درپیش ہے، وہ حقیقی بھی ہے اور مستقل بھی۔ ہندوستانی خارجہ پالسی کا واحد مقصد یہ معلوم ہوتا تھا کہ پاکستان بے یار و مددگار رہ جائے اورٹکڑے ٹکڑے کر دیا جائے۔ اس خطرے کے باعث ہمیں جن مسائل کا سامنا کرنا پڑا تھا، میں نے کمانڈر ان چیف کی حیثیت سے ان کی جانچ پڑتال کی تھی اور مجھے اپنی صورت حال کے کمزور پہلوؤں اور کوتاہیوں کا علم ہو گیا تھا۔ ہم نے ہندوستان کو یہ یقین دلانے میں کوئی کسر آٹھا نہ رکھی کہ ہم اس کے ساتھ صلح و آشتی سے رہنا چاہتے ہیں۔ لیکن ہندوستان یہ کب گوارا کر سکتا تھا کہ اس کے ہمسایے میں ایک طاقتور اور خود مختار اسلامی مملکت بھی اپنا وجود رکھے۔ چنانچہ ہمیں ٹھنڈے دل سے اور حقیقت پسندانہ طور پر صورت حال کا معائنہ کرنا پڑا۔ اور دوسرے ملکوں خصوصاً اپنے ہمسایوں کے ساتھ اپنے تعلقات اپنی سلامتی کے تقاضوں کو نظر میں رکھتے ہوئے استوار کرنے پڑے۔

جب میں اس مسئلے سے دوچار تھا تو مجھے اپنے ملک کی جغرافیائی اور سیاسی صورت حال کا گہرا احساس ہوا۔ میں نے سب سے پہلا سوال اپنے آپ سے یہ کیا: ''وہ کون کون سے بڑے ملک ہیں جن کو پاکستان سے دل چسپی ہے؟،، اس کے بعد یہ معلوم کرنا تھا کہ ان کی دل چسپی کی نوعیت کیا ہے۔ مقصد یہ تھا کہ تعلقات کا ایک ایسا سلسلہ پیدا کیا جائے کہ ہمارا ملک غنیم کے حملے سے بھی محفوظ رہے اور اسے ترقی کرنے اور متحد ہونے کی مہلت بھی مل جائے۔

پہلے جغرافیائی محل وقوع کو لیجئے۔ مشرقی پاکستان کی حالت یہ ہے کہ اسے تین طرف سے ہندوستان نے گھیر رکھا ہے۔ چوتھی طرف سمندر ہے جو وہاں پہنچنے کا واحد ذریعہ ہے۔ اس سمندر پر قابو رکھنا غنیم کے لئے کچھ مشکل بات نہیں۔ آدھر مغربی پاکستان

تین بہت بڑی بڑی طاقتوں کے مقام اتصال پر واقع ہے - اوپر سوویٹ یونین ہے ، شمال مشرق میں چین کی عوامی جمہوریہ اور جنوب مشرق میں ہندوستان - غالباً دنیا میں ایسی اور کوئی مثال نہیں ہے کہ ایک چھوٹے ملک کے ہمسائے اتنے زبردست ممالک ہوں ، چاہے اسے خوبی کہئیے یا خرابی - اب ایک طرح سے یہ جغرافیائی محل وقوع کمزوری کا باعث ہے ، لیکن اگر ہم ان ممالک سے جن میں ہم گھرے ہوئے ہیں، خوش گوار تعلقات قائم کرنے اور میل ملاپ رکھنے میں کامیاب ہو جائیں تو ہماری یہی کمزوری طاقت کا موجب بن سکتی ہے -

ان میں سے ایک ملک یعنی ہندوستان کے ساتھ خوش گوار تعلقات قائم ہونے کے کوئی آثار نظر نہیں آتے - اس لئے ہمیں ہندوستان کی کٹر دشمنی کو گوارا کرتے ہوئے جینے کا ڈھب نکالنا ہوگا -

اب سوویٹ یونین کو لیجئے - ہم نے سیٹو اور سینٹو میں شامل ہو کر اسے بیگانہ بنا لیا تھا اور اس کی ہمدردی سے محروم ہو گئے تھے، لیکن چونکہ ہم نے اس کے خلاف کبھی کسی منصوبے یا کارروائی میں حصہ نہیں لیا ، اور ہمارا ان معاہدوں میں شرکت کرنا محض اپنی سلامتی کے تقاضوں کے تحت تھا ، اس لئے پورا پورا امکان ہے کہ ہم اس کے شکوک اور وسوسے رفع کرکے اس سے مفاہمت پیدا کر لیں -

اور پھر چین کی عوامی جمہوریہ تھی جو بڑی تیزی سے بڑی طاقتوں کی صف میں اپنی جگہ بنا رہی تھی - چین زندگی کے تمام شعبوں میں قابل قدر ترقی کر رہا تھا - اور اپنے ہمسایوں سے دوستانہ تعلقات قائم کرنے کا سخت خواہش مند معلوم ہوتا تھا - ہمیں بس اتنا ہی کرنا تھا کہ اسے اپنے خلوص اور خیر سگالی کا یقین دلا دیں -

اس صورت حال سے یہ منطقی نتیجہ نکلتا ہے کہ اگر ہم اپنے تینوں بڑے ہمسایوں کے ساتھ خوش گوار تعلقات قائم نہیں کر سکتے تو دو ہی کے ساتھ سہی - ان کے آپس میں کچھ اندرونی اختلافات ہوں گے، مگر ہمیں ان میں دخل دینے کی ضرورت نہیں - ہمارے نئے انداز فکر میں یہ بات لازمی طور پر شامل تھی کہ ہم دوسرے ملکوں کے اندرونی اختلافات اور تنازعات سے خود کو الگ تھلگ رکھیں -

نہ ان کے مسائل کی بابت فلسفہ بگھاریں، اور نہ خدائی فوجدار بنیں ۔ اسی بنیاد پر میں نے چین کی عوامی جمہوریہ اور سوویٹ یونین سے اپنے تعلقات کو خوش گوار بنانے کے لئے قدم بڑھایا تھا ۔ انہی معنی میں ہمارے ملکوں کی جغرافیائی حدود اور اس سے پیدا ہونے والے سیاسی تقاضوں سے پچھلے چند برسوں میں ہماری خارجہ پالسی کا رخ اور راستہ متعین ہوا ہے ۔

پھر ہمیں اپنے ملک کو ترقی دینے کی ضرورت بھی تھی تاکہ عوام کے رہنے سہنے کے معیار کو بہتر بنایا جا سکے ، اور اس جد و جہد کی بنا پر پاکستان کے دونوں صوبوں کے عوام میں اور زیادہ یک جہتی پیدا ہو ۔ ترقی کے لئے وسائل کا ہونا لازمی ہے، اور ہمارے سماجی حالات اور ہماری اقدار اس بات کی متقاضی نہ تھیں کہ یہ وسائل اندرونی طور پر جبری نظام کے ذریعے پیدا ہو سکتے یا کام میں لائے جا سکتے ۔ اس لئے ہمیں ضروری سماجی استعداد پیدا کرنے اور بنیادی سرمایہ مہیا کرنے کے سلسلے میں بیرونی امداد کی جستجو کرنی پڑی ۔ اس کے لئے ضروری تھا کہ ہم امریکہ اور دوسری مغربی طاقتوں سے جو ہمیں اقتصادی امداد دے سکتی ہیں بہت اچھے تعلقات رکھیں ۔ امداد کے ساتھ کچھ زیر باری اور کچھ مطالبات بھی عائد ہو جاتے ہیں ۔ ہمیں یہ دیکھنا ہوگا کہ ہم پر کوئی ایسی زیر باری عائد نہ ہو جس سے ہمارے قومی مفاد یا وقار کو نقصان پہنچتا ہو ۔

یہاں شاید کہا جائے کہ مسئلہ اتنا سیدھا سادا نہیں ۔ لیکن ہمارے نقطہ نظر سے یہی طرز عمل معقول اور حقیقت پسندانہ تھا ۔ مقصد یہ تھا کہ چاروں بڑی طاقتوں کے ساتھ جن کا ایشیا میں دخل ہے ، اچھے تعلقات قائم کیے جائیں اور کسی کو بھی شکایت کا موقع نہ دیا جائے ۔ اس مقصد کے حصول کے لئے ایک سادہ سا اصول وضع کیا گیا ۔ وہ یہ کہ ہم ان میں سے ہر ایک کے ساتھ علیحدہ علیحدہ روابط قائم کرنے کی کوشش کریں گے ، لیکن اس واضح شرط کے ساتھ کہ ان روابط کی نوعیت اور ان کی شکل ایسی ہوگی کہ ان سے مشترک مفادات کو ترقی تو ہو ، مگر کسی تیسرے فریق کے

جائز مفادات پر زد نہ پڑے - یہ طرز عمل اس لئے اختیار کیا گیا کہ ہماری قوم جو دیانت دارانہ، سیدھے اور صاف رویے پر ایمان رکھتی ھے، اس کی قدر کرے گی اور اسے سمجھ سکے گی -

مجھے خطرات کا بھی علم تھا - کوئی باھمی رابطہ بالکل الگ تھلگ رہ کر قائم نہیں کیا جا سکتا - دوسرے روابط کا اس پر اثر انداز ہونا ضروری ھے - انجام کار اس کا انحصار اس امر پر ہوگا کہ تیسرا فریق کس حد تک اس کا روادار ہو سکتا ھے - لٰہذا ھر ایک رابطے کا ان فریقوں کے لئے بھی قابل قبول ہونا شرط ھے ، جن کے ساتھ ہم نے باھمی مشترک مفاد کے لئے ایسا ھی رابطہ قائم کیا ہو - یہی وہ مقام ھے جہاں مشکلات اور پیچیدگی پیدا ہونے کا احتمال ھے - اس کی مثال ایسی ھے جیسے کوئی تکونے تنے ہوئے رسے پر چلنے کی کوشش کرے - باھمی تعلقات کے سلسلے میں رواداری کی حدود کیا ہوں گی، اس بات کا صاف طور پر تعیّن کر لینا لازمی ھے - مثال کے طور پر اگر ہم امریکہ کے مفادات یا ایشیا میں اس کی حکمت عملی کا لحاظ رکھے بغیر کمیونسٹ طاقتوں سے باھمی روابط قائم کریں تو امریکہ اس بات کا زیادہ خواھش مند نہیں ہوگا کہ ھمیں غیر محدود اقتصادی اور فوجی امداد دیتا رہے - لٰہذا اگر ہم خود کو غیر محدود طور پر امریکی مفادات کا حامی نہیں بنا سکتے تو ھمیں غیر محدود امریکی امداد سے کم تر درجے کی امریکی امداد سے کام چلانا ہوگا -

اسی طرح ھمیں امریکہ پر یہ بات واضح کر دینی ہوگی کہ ہم اپنے مفادات کو نقصان پہنچائے بغیر کس حد تک اس کا ساتھ دے سکتے ھیں - چین کی عوامی جمہوریہ سے بیگانگی برتنا ہمارے مفاد کے خلاف ھے - اسی طرح سوویٹ یونین سے خوش گوار دوستانہ تعلقات قائم کرنا ہمارے مفاد کے حق میں ھے - چنانچہ امریکہ کو اس امر کا یقین دلایا جا سکتا ھے کہ چین کی عوامی جمہوریہ یا سوویٹ یونین سے ہمارے تعلقات ایشیا میں امریکی مفادات کے خلاف نہیں ھیں - امریکہ ھمیں جو اقتصادی امداد دے ، اس کے بدلے میں ہم اسے اپنی خیر سگالی اور تجارت و صنعت کے میدان میں اشتراک عمل کے بڑھتے ہوئے مواقع پیش کر سکتے ھیں - لیکن اس کے بدلے میں

وہ ہم سے کسی ایسی بات کی توقع نہ رکھے جس سے کسی تیسرے فریق کو نقصان پہنچتا ہو ۔ اگر امریکی مسائل سے ہمارا ہمدردی رکھنا اور ان کے خلاف کوئی کارروائی نہ کرنا، امریکہ کی عالمی پالسی کے لئے سازگار ہے، تو چشم ما روشن دل ما شاد ۔ لیکن اگر وہ اس سے زیادہ کا طلب گار ہو اور چاہے کہ ہم کوئی ایسا کام کریں جس سے کسی دوسری طاقت کے مفادات پر زد پڑتی ہو تو ہمیں اس مطالبے کو نامنظور کر دینا ہوگا، کیونکہ یہ خود پاکستان کے مفادات کے خلاف ہے ۔ میں یہ جانتا تھا کہ ہمارے اس نئے طرز عمل کی بنا پر بعض اوقات ہمیں اس طرح کی صورت ضرور درپیش ہوگی ۔ اس صورت میں ہمارے ملک کے ذمہ دار افراد کو فیصلہ کرنا ہوگا کہ کونسی بات قبول کریں ۔ کسی بڑی طاقت کے دباؤ میں آ کر اس کی بات مان لیں یا سیاسی ، فوجی یا اقتصادی جو امداد بھی ملنے والی ہو ، اس سے دست بردار ہو جائیں ۔ اس کا آخری فیصلہ بہر حال پاکستان کے عوام کو کرنا ہوگا ۔

اس کا بھی امکان ہے کہ اگر ہم اعتدال اور تدبر سے کام لیں تو اس قسم کا دو ٹوک فیصلہ کرنے کی نوبت ہی نہ آئے ۔ چین کی بڑھتی ہوئی طاقت کے پیش نظر اب سوویٹ یونین اور امریکہ کی وہ اگلی سی عداوت رفتہ رفتہ ختم ہوتی جا رہی ہے ۔ اور آئندہ کئی برس تک یہ تینوں طاقتیں مختلف ملکوں میں اپنا اپنا حلقۂ اثر قائم کرنے کی جد و جہد میں مصروف رہیں گی ۔ ان میں سے کوئی طاقت بھی کسی ابھرتے ہوئے ملک سے پورے طور پر علیحدگی اختیار کر لینا یا اس کی دشمنی مول لینا پسند نہیں کر سکتی ۔ بہر کیف ہمیں کسی دو ٹوک فیصلے پر مجبور کیا جائے یا نہ کیا جائے ، ہماری سلامتی کے لئے ضروری ہے کہ ہم ان بڑی بڑی طاقتوں سے صاف صاف کہہ دیں کہ ہم تمہارے جھگڑوں میں پڑنا نہیں چاہتے ۔ ہم تو بس اتنا ہی چاہتے ہیں کہ ہمیں اپنے ملک کی سلامتی اور عوام کے باہمی اتفاق اور ترقی کے لئے کام کرنے دیا جائے ۔ ہم ان کے ساتھ اقتدار کی کشمکش میں شریک ہونے کے لئے کوئی سودا نہیں کر سکتے ۔

ہمارے اس طرز عمل کو اس قسم کی ''غیر جانبداری،، کے ساتھ

بڑی آسانی سے گڈمڈ کیا جا سکتا ہے، جسے ہندوستان نے پچھلی دھائی کے ابتدائی سالوں میں اپنا شعار بنا رکھا تھا، اور جو آخر میں دھڑام سے زمین پر آ رہی۔ اس میں اور ہمارے اس طرز عمل میں بنیادی فرق یہ ہے کہ وہ تو غیر جانب داری کا محض ایک انداز تھا جس کا بہتر سے بہتر مفہوم یہ تھا کہ کس طرح دونوں فریقوں سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھایا جائے۔ اور بدتر معنی میں اسے ریاکاری، منافقت اور حیلہ سازی کہا جا سکتا ہے۔ کچھ عرصے تک ہندوستان اپنی وسعت اور ایشیا میں اپنی جنگی اہمیت کے باعث، یہ ڈھونگ کامیابی سے رچائے رہا۔ اس کی غیر جانب داری اپنے کو بڑا ظاہر کرنے کی ایک کوشش اور اپنے اثر کو پھیلانے کا ایک حیلہ تھی۔ لیکن ہمارے دل میں ایسے مغالطے راہ نہیں پاتے۔ ہمارا مقصود تو بس یہ ہے کہ اپنے وسائل کو کفایت سے کام میں لائیں اور الجھاووں سے بچیں۔

ہندوستان نے خود کو روشنی کے ایک مینار کے طور پر پیش کیا تھا جس کی روشنی بھٹکی ہوئی انسانیت کی ہدایت کے لئے دور دور تک پھیلی ہوئی تھی۔ جب تک امریکہ اور سوویٹ یونین میں کشیدگی باقی تھی، وہ اپنا یہ بہروپ قائم رکھ سکتا تھا، اور دونوں کے درمیان ایک پل کا کام بھی دے سکتا تھا۔ چونکہ بڑی طاقتیں اپنی باہمی جد و جہد میں مصروف تھیں اورچین پر ابھی ہندوستانی ذہنیت کا انکشاف نہیں ہوا تھا، اس لئے ہندوستانی لیڈروں کے لئے یہ ممکن تھا کہ فلسفے کا درس دیتے رہیں، اور اپنے چھوٹے چھوٹے ہمسایوں کے خلاف ہندوستان کے عزائم کی اعانت کریں۔ میرے خیال میں وہ اس کام میں حد سے بڑھ گئے اور خود فریبی میں آ گئے۔ جوں جوں وقت گزرتا گیا ان کے قول اور فعل میں زیادہ سے زیادہ تضاد پیدا ہوتا گیا اور اس کی تاویل کرنا مشکل سے مشکل تر ہو گیا۔

عالمی طاقتوں اور اپنے ہمسایوں کے ساتھ ہمارا طرز عمل اس احساس پر مبنی ہے کہ ہماری بساط محدود ہے۔ ہمیں نہ تو اس کی خواہش ہے نہ مقدور کہ ہم ان کے جھگڑوں میں خود کو پھنسا لیں۔ ہم اس حیثیت میں نہیں ہیں کہ ان کے فیصلوں پر اثر ڈال سکیں یا ان کے

مسائل کو سلجھا سکیں ۔ چنانچہ ہماری خارجہ پالسی کی بنیاد یہ ہے کہ ہم سیاسی اور اقتصادی لحاظ سے چادر دیکھ کر پاؤں پھیلاتے ہیں ۔ بس ہم یہ چاہتے ہیں کہ ہمیں اپنے حال پر چھوڑ دیا جائے تاکہ ہم اپنے اندرونی معاملوں کو سلجھائیں ، اپنی قوم میں زیادہ سے زیادہ اتحاد پیدا کریں ۔ ان کی بھلائی کے لئے کوشاں ہوں اور اپنی سیاسی اور نظریاتی انفرادیت کو برقرار رکھ سکیں ۔ اسی مفاہمت کے دائرے کے اندر رہ کر ہم دوسرے ملکوں کی امداد کے جویا ہیں ۔ ہم ان سے ایسے مطالبات نہیں کرنا چاہتے، جن کا ماننا ان کے لئے مشکل ہو یا ان کے مقدور ہی میں نہ ہو ۔ ہمارا مقصد یہ ہے کہ جلد اس حیثیت میں آ جائیں جہاں ہمیں زیادہ امداد کی ضرورت نہ رہے اور ہمارے مطالبات کم سے کم ہوتے چلے جائیں ۔ نام نہاد غیر جانب داری کا مقصد ہے ایسی حیثیت اختیار کرنا جہاں زیادہ سے زیادہ سودے بازی کی جا سکے ۔ ہمارا تصور دوسرے ملکوں سے باہمی تعلقات کی بابت یہ ہے کہ اپنے وسائل اور حیثیت کو دیکھ کر اور اپنی حدود میں رہ کر نیز دوسرے ملک کے وسائل اور مشکلات کا لحاظ کرتے ہوئے باہمی رابطہ قائم کیا جائے ۔ ہم دوسروں سے سودے بازی کرنے کا ارادہ نہیں رکھتے ۔ ہم ان سے توقع رکھتے ہیں کہ وہ حتی المقدور ہماری مدد کریں گے اور اس کے بدلے میں ہم حتی المقدور ان کی مدد کریں گے ۔

مجھ سے کہا گیا ہے کہ اس کا مطلب تو یہ ہوگا کہ بڑی طاقتوں اور خصوصاً اپنے ہمسایوں کے ساتھ ہمارے تعلقات محض سرسری سے ہوں گے ۔ اور اگر کل کلاں کو پاکستان پر کوئی مصیبت آئی تو کوئی اس کی مدد کو نہ پہنچے گا ۔ میں اس بات کو مانتا ہوں ۔ لیکن ہمیں یہ ہرگز نہ بھولنا چاہئے کہ پاکستان کی حفاظت بہر صورت خود ہمیں کو کرنی ہے ۔ کسی دوسرے ملک سے اس کی توقع نہیں رکھی جا سکتی ۔ یہی وہ بنیاد ہے جس پر ہمیں اپنی دفاعی تیاری اور دوسرے اقدامات کرنے ہوں گے ۔ بڑی طاقتوں کے خود اپنے مسائل ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ حالات کے ساتھ ان کی پالسیاں بھی بدل جائیں ، اور انجام کار ہم خود کو بے یار و مددگار پائیں ۔ یہی وہ

مقام ہے جہاں خداوند تعالیٰ پر ہمارا بھروسا ہماری آس بندھاتا ہے کیونکہ : ''دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی تراست،،

دو قوموں کے درمیان جو جنگ و جدال ہوتے ہیں اس سے دوسری قومیں الگ تھلگ نہیں رہ سکتیں - اگر کبھی ہندوستان اور پاکستان میں جنگ چھڑ جائے تو لامحالہ دوسری طاقتیں بھی اس میں کھنچ آئیں گی - مگر ہمیں اس بات سے بے نیاز ہو کر کہ دوسری قومیں کیا کریں گی اور کیا نہیں کریں گی ، دشمن کے مقابلے کے لئے اپنی طاقت کو بڑھانا اور اپنے عزم کو مضبوط بنانا چاہئے -

(۲)

خارجہ پالسی کے عام اصول بیان کر دینے کے بعد اب میں دوسرے ملکوں سے پاکستان کے روابط پر روشنی ڈالوں گا ، اور بتاؤں گا کہ یہ روابط کب اور کیسے شروع ہوئے ، ان کی نوعیت کیا ہے اور ان کو قائم کرنے میں ہمیں کن کن مشکلات سے دوچار ہونا پڑا -

سب سے پہلے میں ہندوستان اور پاکستان کے تعلقات کا ذکر کروں گا - آزادی کے بعد سے لے کر اب تک ہندوستان اور پاکستان کے تعلقات کی جو کیفیت رہی ہے وہ کسی سے چھپی ہوئی نہیں - پچھلے اٹھارہ برس میں پاکستان نے بہتیرا چاہا کہ ہندوستان سے اچھے ہمسایوں کا سا رشتہ قائم ہو جائے مگر کامیابی نہ ہوئی - میں سمجھتا ہوں کہ انقلاب سے پہلے پاکستانی رہنماؤں نے ہندوستان سے کوئی نہ کوئی سمجھوتہ کر لینے کے لئے بڑا زور لگایا تھا - مگر ہندوستان کی طرف سے کچھ اس قسم کی حجتیں پیش کی جاتی رہیں : ''آؤ ہم اپنے جھگڑوں کو بھلا دیں - آؤ ہم جنگ نہ کرنے کا معاہدہ کر لیں - آؤ ہم اپنی تجارت کو بڑھائیں - دونوں ملکوں میں آمد و رفت کھل جائے - اور دونوں طرف کے ثقافتی وفد آئیں جائیں - اس طرح فریقین کے جذبات میں گداز پیدا ہو جائے گا - بس ایک مرتبہ دونوں طرف خیر سگالی اور مفاہمت کی فضا پیدا ہو گئی تو پھر سب مسئلے آپ ہی آپ حل ہو جائیں گے-،،

ہندوستانیوں کو اپنا یہ استدلال بڑا معقول معلوم ہوتا ہے اور وہ اکثر چوٹ کھائی ہوئی معصومیت کے انداز میں ، کہا کرتے ہیں کہ ہم

نے تو بڑے خلوص اور سچے دل سے کوششیں کر دیکھیں ، مگر پاکستان سے ان کا تشفی بخش جواب نہ ملا ۔

پاکستان کی پوزیشن کیا ہے؟ پاکستان یہ سوال کرتا ہے کہ جب تک بنیادی اختلاف اور جھگڑے باقی رہیں، خیر سگالی اور مفاہمت کی فضا کیسے پیدا ہو سکتی ہے ۔ اگر ھندوستان پاکستان کے ساتھ جنگ نہ کرنے کا معاھدہ کرنا چاھتا ھے ، تو وہ جنگ کی اتنی زبردست تیاری کیوں کر رہا ہے؟ ھندوستان والے جواب میں کہیں گے کہ یہ جنگی تیاری چین کے حملے کو روکنے کے لئے ھے ۔ لیکن اس کی کیا وجہ ھے کہ جو جنگی مشین وہ تیار کر رہے ھیں وہ دراصل میدانی علاقوں ھی میں کام دے سکتی ھے ۔ پاکستان اس حقیقت کو کیسے نظر انداز کر سکتا ھے کہ ھندوستان اپنی موجودہ پوزیشن میں چند گھنٹے کے اندر اندر پاکستان کے خلاف بھاری فوجیں میدان میں آتار سکتا ہے؟ دفاعی معاملوں میں ملک اپنی پالسیاں دوسروں کے ارادوں کی بنیاد پر نہیں بنایا کرتے ، ان کو دوسروں کی جنگی استعداد پر نظر رکھنی پڑتی ھے ۔ اگر ھندوستان جیسا بڑا ملک پاکستان پر حملہ کرنے کی استعداد رکھتا ھے ، تو ارادے ھمیشہ بدل سکتے ھیں خواہ کوئی معاھدہ ھو یا نہ ھو ۔ ''جنگ نہ کرنے کا معاھدہ'' اس وقت تک کچھ معنی نہیں رکھتا جب تک کہ اس کے ساتھ ھی ساتھ یہ معاھدہ نہ ھو کہ فریقین کتنی کتنی تعداد میں فوج رکھ سکتے ھیں ۔

ھمیں اس بات پر بھی غور کرنا چاھئے کہ جنگ نہ کرنے کے معاھدے کی ضرورت کیوں پیش آئی ۔ یہ اس لئے پیش آئی کہ دونوں ملکوں میں ایسے جھگڑے موجود ھیں، جن کی وجہ سے جنگ چھڑ سکتی ھے ۔ اب اگر ان جھگڑوں کو منصفانہ اور آبرو مندانہ طور پر حل کرنے کی کوشش نہ کی جائے تو محض جنگ نہ کرنے کا معاھدہ جنگ کے خطرے کو ٹال نہیں سکتا ۔ یہ معاھدہ جبھی بامعنی ھو سکتا ھے کہ ان جھگڑوں کے آبرو مندانہ تصفیے کے لئے کم از کم ایک معقول مشینری بھی قائم کرے ۔ اس قسم کی مشینری کو دونوں ملکوں کا اعتماد اور دونوں ملکوں کی حمایت حاصل ھونی چاھئے ۔ اور

یہ بندوبست بھی ہونا چاہئے کہ اگر دونوں فریقوں میں اتفاق نہ ہو سکے تو اس معاملے کو کس طرح پُر امن طریق سے حل کیا جائے گا۔ فوج میں کمی کئے بغیر اور مسائل کو حل کرنے کے لئے کوئی مشینری بنائے بغیر، جنگ نہ کرنے کے معاہدے کا مطلب یہ ہوگا کہ ایک خاص وقت پر نیک ارادوں کا اظہار کر دیا جائے اور بس۔ اس قسم کا خالی خولی معاہدہ یقیناً دنیا کی نظروں میں ہندوستان کے اس دعوے کو تقویت پہنچائے گا کہ اس کے ارادے پُر امن ہیں۔ اس سے یقیناً پاکستان کو کوئی فائدہ نہیں پہنچے گا، کیونکہ وہ پہلے سے جانتا ہے کہ یہ ارادے کسی لمحے بھی بدلے جا سکتے ہیں۔

اب رہی یہ بات کہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ جھگڑے آپ ہی آپ حل ہو جائیں گے، تو یہ بھی کہنے کی بات ہے۔ بنیادی جھگڑوں کو جن کے ساتھ لوگوں کی زندگی اور آزادی وابستہ ہو، بالائے طاق نہیں رکھا جا سکتا اور نہ انہیں وقت کی دھول میں دفن کیا جا سکتا ہے۔ یہ مسئلے پھٹ پڑتے ہیں۔ کیونکہ بنی نوع انسان کو ابدی غلامی میں نہیں جکڑا جا سکتا۔

یہ وہ نکتہ ہے جسے جموں و کشمیر کے مسئلے پر غور کرتے وقت ہندوستان کو بلکہ ساری دنیا کو نظر کے سامنے رکھنا چاہئے۔ یہ مسئلہ ریاست کے عوام کا مسئلہ ہے جو اپنا حق خود ارادیت منوانے کے لئے زندگی و موت کی کش مکش میں مبتلا ہیں۔ اور جب ہندوستان کہتا ہے کہ خیر سگالی پیدا ہونے دو، مسئلے آپ ہی آپ حل ہو جائیں گے تو وہ اس بات کی بھی ضمانت نہیں دیتا کہ اس اثنا میں مسئلوں کو جوں کا توں رہنے دیا جائے گا۔ تمام شواہد سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ ہندوستان والے ان مسئلوں کو اپنے حسب منشا حل کرنے کی کوششوں میں مصروف ہیں۔ انہوں نے ریاست جموں و کشمیر کے ایک بڑے حصے پر طاقت کے بل پر قبضہ کر رکھا ہے، وہ اس قبضے کو مضبوط بنا رہے ہیں۔ وہ ریاست کی آبادی کی نوعیت کو بدل رہے ہیں۔ ان کے اس قول کا کہ ''خیر سگالی پیدا ہونے دو'' اگر کچھ مطلب ہے تو یہ کہ ''ہمیں من مانی کرنے دو۔''

پھر ہندوستان اور پاکستان کے درمیان متعدد معاملوں پر جو معاہدے ہوئے ان سب کا ریکارڈ موجود ہے ۔ ان پر ایک نظر ڈالنے سے عیاں ہو جاتا ہے کہ ہندوستان نے کس صورت میں اور کہاں تک ان معاہدوں کی پابندی کی ۔ میں پہلے لکھ چکا ہوں کہ آزادی کے موقع پر پاکستان کو کس طرح اپنے حصے کا ساز و سامان ، روپیہ پیسہ ، اسٹور اور گولہ بارود دینے سے انکار کیا گیا تھا ، حالانکہ ان میں سے ہر ایک مد کے بارے میں باقاعدہ معاہدے ہو چکے تھے جن کی پابندی کرنے کا دونوں مملکتوں نے اقرار کیا تھا ۔ اقوام متحدہ نے ہندوستان و پاکستان کی قرار داد پر عمل کرانے کے لئے اپنا ایک کمیشن مقرر کر رکھا ہے ۔ یہ قرار داد جموں و کشمیر کے تنازعے کے بارے میں ہے ، جس میں ہندوستان و پاکستان دو فریقوں کی حیثیت رکھتے ہیں ۔ لیکن جب کبھی اس قرار داد پر عمل کرانے کی کوشش کی جاتی ہے ہندوستان ہر دفعہ کوئی نہ کوئی بہانہ تراش کر اس کوشش کو رد کر دیتا ہے ۔ پہلے تو وہ یہ کہتا رہا کہ جموں و کشمیر کے حالات کو معمول پر آ جانے دو اس کے بعد وہاں لوگوں کو اپنا حق خود ارادیت استعمال کرنے کا موقع دیا جا سکے گا۔ اور جب حالات معمول پر آ گئے تو اس نے کہنا شروع کر دیا کہ اب چونکہ حالات پُر سکون ہو گئے ہیں اس لئے لوگوں کی رائے کا ذکر نہ چھیڑا جائے کیونکہ اس سے معاملات پھر بگڑ جائیں گے ۔ غرض شروع سے لے کر آخر تک ہندوستان کی پالیسی کا یہی انداز رہا ہے ۔ یعنی کبھی تو یہ کہ ''پہلے حالات کو معمول پر آ جانے دو، اس کے بعد ہم اس مسئلے کو حل کریں گے۔'' اور کبھی یوں کہ : ''اب حالات معمول پر آ گئے ہیں تو گڑے مردے کیوں اکھاڑے جائیں۔''

پنڈت جواہر لال نہرو سے میری دو ملاقاتیں ہوئی تھیں ۔ ایک تو یکم ستمبر سنہ ۱۹۶۰ء کو نئی دھلی میں پالم کے ہوائی اڈے پر ، اور دوسری ۱۹ اور ۲۳ ستمبر سنہ ۱۹۶۰ء کے درمیان جب وہ دریائے سندھ کے معاہدۂ آب پر دستخط کرنے پاکستان آئے تھے ۔ پالم کی ملاقات تقریباً دو گھنٹے تک رہی ۔ اس کے آخر میں ہم نے ایک

مشترک بیان جاری کیا جس میں ہم نے اپنے تعلقات کو ایک معقول اور سوچی سمجھی بنیاد پر قائم کرنے کی ضرورت پر زور دیا تھا۔ ہم نے اس امر پر بھی اتفاق کیا تھا کہ ہمیں اپنے بڑے بڑے معاملوں اور مسئلوں کو انصاف، دیانت داری، دوستی، تعاون اور ہمسایہ داری کے نیک جذبے کے ساتھ حل کرنا چاہئے۔ بعد میں میں نے اخباری نمائندوں سے خطاب کرتے ہوئے کہا تھا کہ: ''ضرورت ہے معاملات کو دوبارہ جانچنے کی، بھول جانے اور معاف کر دینے کی، اور ایک دوسرے کے ساتھ زیادہ حقیقت پسندانہ، عاقلانہ اور ہوشمندانہ رشتہ قائم کرنے کی۔''

مجھے یہ تو محسوس نہیں ہوا کہ پنڈت نہرو کو مجھ سے مل کر کوئی غیر معمولی خوشی ہوئی، لیکن وہ میرے بعض مشوروں سے کافی متاثر ہوئے تھے۔ وہ مجھے ایک تھکے ہوئے انسان معلوم ہوئے گو ابھی تک ان میں لڑائی کا دم خم اور سیاسی سوجھ بوجھ موجود تھی۔ وہ تصوریت یا افلاکی نظر جو اکثر ان سے منسوب کی جاتی ہے، مجھے ان میں نظر نہ آئی۔ میں نے انہیں بتایا کہ میری رائے میں ہندوستان و پاکستان کے باہمی تعلقات بے راہروی کا نتیجہ ہیں، تدبر کو اس میں دخل نہیں۔ اس کا سبب میرے خیال میں یہ ہے کہ فریقین میں سے کسی نے بھی ہمسایگی کے تعلقات قائم کرنے کا کوئی منصوبہ نہیں بنایا۔ دونوں طرف کے لوگ کہا کرتے تھے کہ ساری سماجی اور اقتصادی برائیاں برطانیہ کے دم قدم سے ہیں، جیسے ہی برطانیہ کا قدم یہاں سے ہٹا ہر چیز پر بہار آ جائے گی۔ واقعات نے ثابت کر دیا ہے کہ ان کا یہ خیال پورے طور پر درست نہ تھا۔ گو ہماری بہت سی مصیبتیں برطانوی راج ہی کی وجہ سے تھیں۔ دونوں ملکوں میں بہت سی مصیبتیں لائی گئیں، بہت نفرت و حقارت پیدا کی گئی اور لوگ یہ سمجھنے لگے کہ آئندہ ہمیں ایک دوسرے سے کچھ سروکار نہ رکھنا ہوگا۔ میں سمجھتا ہوں ابھی موقع ہے کہ عاقلانہ اور ہوشمندانہ بنیادوں پر باہمی تعلقات استوار کرنے کا منصوبہ بنا لیا جائے۔

پنڈت نہرو نے جنگ نہ کرنے کے اعلان کا ذکر کیا۔ میں نے

کہا کہ اس قسم کا اعلان کرنے سے بہتر ہوگا کہ پہلے ہم اپنے بڑے بڑے مسائل کو حل کرنے کے لئے ایک مشینری قائم کرنے کا فیصلہ کریں - نیز جنگ نہ کرنے کے اعلان کو موثر بنانے کے لئے یہ بھی ضروری ہوگا کہ ہم ایک دوسرے کے مقابل میں اور اسی نسبت سے خود کو غیر مسلح کر لیں - میں نے انہیں بتایا کہ فوجی نقطہ نظر سے استعداد بڑا خطرناک عنصر ہوتی ہے - اگر کوئی ملک فیصلہ کن فوجی استعداد رکھتا ہے ، تو وہ جب چاہے اپنے ارادے کو بدل سکتا اور حملہ آور ہو سکتا ہے - میں نے انہیں یاد دلایا کہ ہندوستان نے دو مرتبہ ، ایک دفعہ سنہ ۱۹۵۰ء میں اور دوسری دفعہ سنہ ۱۹۵۱ء میں ، پاکستان کے خلاف اپنی فوجیں جمع کر لی تھیں ، حالانکہ فوجی لحاظ سے اس کا کوئی جواز نہ تھا -

اس کے بعد میں نے کشمیر کا مسئلہ اٹھایا - میں نے انہیں بتایا کہ اس مسئلے میں صرف اہل کشمیر ہی فیصلہ کن رائے دے سکتے ہیں - اس لئے ایسا ماحول تلاش کرنا لازمی ہے ، جو جموں و کشمیر کے لوگوں کو مطمئن کر سکے - مسٹر نہرو نے میرے خیالات سے اختلاف تو نہ کیا ، مگر دونوں ملکوں کے درمیان مفاہمت کی فضا پیدا کرنے کی ضرورت پر زور دیا - انہوں نے کہا کہ اس کی ابتدا یوں ہو کہ سرحد پر جھڑپیں اور فائرنگ بند ہو جائے -

ہماری دوسری ملاقات ۲۱- ستمبر سنہ ۱۹۶۰ء کو مری میں ہوئی- ہم نے پہلی ملاقات میں بات چیت کا سلسلہ جہاں چھوڑا تھا وہیں سے آگے شروع کیا - میں نے پھر کشمیر کا مسئلہ چھیڑ دیا - میں نے کہا کہ یہ اس جھگڑے کو چکانے اور ہندوستان و پاکستان میں امن و امان قائم کرنے کا بڑا مبارک موقع ہے - آپ ہندوستان کے تسلیم شدہ لیڈر ہیں- اور شاید پاکستان کے لوگ میری بات بھی سننے کو تیار ہو جائیں - ایسا اتفاق شاید پھر مدتوں نہ ہو - چنانچہ اس موقع کو ہاتھ سے گنوا دینا، بڑے ہی افسوس کی بات ہوگی - یہ خیال کہ وقت گزرنے کے ساتھ پاکستان مسئلہ جموں و کشمیر کے آبرومندانہ اور منصفانہ حل کی ضرورت کو بھول جائے گا ، بڑا ہی غیر حقیقت پسندانہ ہوگا - ملک کا بچہ بچہ اس معاملے میں یک دل و

یک زبان ہے ، اور پاکستان کی کوئی حکومت بھی اس مسئلے کو پس پشت نہیں ڈال سکتی۔

میں نے انھیں کشمیر اور مغربی پاکستان کا ایک نقشہ دکھایا ، اور بتایا کہ کس طرح ہماری تمام ریلوں اور سڑکوں کے سلسلے کٹ گئے اور نہروں کے ہیڈ ورکس کس طرح باہر رہ گئے ہیں۔ پاکستان کی سلامتی کا تقاضا ہے کہ اس مسئلے کو منصفانہ طور پر حل کیا جائے۔ اب اس کی ایک اور اقتصادی وجہ بھی پیدا ہو گئی ہے، کیونکہ مغربی پاکستان کو صرف تین ہی دریاؤں کے پانی پر گزارا کرنا ہوگا پاکستان کو ان دریاؤں کے ایک ایک قطرے کو جمع کرنا ہوگا اور یہ صرف کشمیر کے پہاڑی علاقوں ہی میں ہو سکتا ہے۔ اسی طرح پاکستان کو مزید بجلی کی ضرورت ہوگی۔ یہ ضرورت بھی صرف ان ہی علاقوں کے ہائیڈرو الیکٹرک اسٹیشنوں سے پوری ہو سکے گی۔ اگر ہندوستان و پاکستان کو دو اچھے ہمسایوں کی طرح مل جل کر رہنا ہے ، تو اس مسئلے کو ایک نہ ایک دن حل کرنا لازمی ہوگا۔ اگر یہ مسئلہ صلح صفائی اور عزت آبرو کے ساتھ اور دونوں حکومتوں کے قول و قرار کے مطابق حل ہو جائے تو دونوں کو بے اندازہ فائدے حاصل ہوں گے۔ اور اس طرح ہندوستان اس قابل ہو سکے گا کہ اپنی فوج آدھی کر دے ، اور ہم بھی اپنے فوجی اخراجات میں اسی تناسب سے تخفیف کر سکیں گے۔

اس موقع پر پنڈت نہرو نے بہت رُک رُک کر اور سوچ سوچ کر میری باتوں کا جواب دینا شروع کیا۔ انھوں نے کہا کہ وقت گزرنے کے ساتھ کشمیر کا مسئلہ بڑا پیچیدہ ہو گیا ہے۔ فریقین اپنی اپنی بات پر سختی سے اڑ گئے ہیں اور اس سے ٹلنے کو تیار نہیں۔ کشمیر میں دو ''انتخابات،، ہو چکے ہیں اور تیسرا ہونے کو ہے۔ ہندوستان نے فوجی اخراجات سے قطع نظر ، کشمیر کو ترقی دینے پر بے اندازہ روپیہ خرچ کیا ہے۔ پھر ہندوستان میں کثیر مسلم اقلیت کا بھی معاملہ ہے۔ یہ مسلم اقلیت ہندوستانی معاشرے میں گھل مل رہی ہے۔ اگر کشمیر کے معاملے میں کسی قسم کی جلد بازی کی گئی تو اس کا اس عمل پر الٹا اثر پڑے گا۔ ہندوستان اپنے عوام کی قوت

کو تعمیری کاموں میں لگانے کی کوشش کر رہا ہے ۔ اگر کشمیر کی موجودہ حالت میں کوئی تبدیلی ہوئی تو عوام کی قوت تخریبی کاموں میں لگ جائے گی ۔

میں نے انھیں بتایا کہ یہ تو آپ بخوبی جانتے ہیں کہ ریاست میں شہری آزادیوں کے نہ ہونے کی صورت میں وہاں کس قسم کے ''انتخابات،، ہوئے ہوں گے ۔ اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ جموں و کشمیر کے عوام اپنی ریاست پر ہندوستانی فوج کے مسلسل قبضے سے سخت ملول ہیں ۔ رہا ہندوستان کی مسلم اقلیت کا معاملہ تو انھیں یرغمال کے طور پر تو رکھا نہیں جا سکتا ، اور نہ ان کے مستقبل کو جموں و کشمیر کے مسئلہ سے منسلک کیا جا سکتا ہے ۔ جب تک کشمیر کے سلسلے میں ہندوستان اور پاکستان کے درمیان کوئی تصفیہ نہیں ہو جاتا ہندوستانی مسلمانوں کے ہندوستانی معاشرے میں گھل مل جانے کا عمل کامیاب نہیں ہو سکتا ۔ باقی رہا عوام کی قوت کو تعمیری کاموں میں لگانے کا سوال ، تو یہ جبھی ممکن ہے کہ معاشرے کا کوئی نصب العین ہو ۔ غرض ہم میں دیر تک اس مسئلے پر بحث ہوتی رہی ۔

آخر میں پنڈت نہرو نے مجھ سے پوچھا : مان لیا کہ دونوں ملکوں میں امن قائم کرنے کی ضرورت ہے، اور یہ بھی کہ مسئلہ کشمیر کے تصفیے میں رد و کد کی کم ہی گنجائش ہے ، تو اس صورت میں آپ کے خیال میں پہلا قدم کیا اٹھانا چاہئے ۔ میں نے کہا کہ اس کا انحصار اس مقصد پر ہوگا جو ہم حاصل کرنا چاہیں گے ۔ ایک دفعہ مقصد متعین ہو جائے تو پھر اس کے حصول کے لئے ایک عملی نظام قائم کیا جا سکتا ہے ۔

مسٹر نہرو نے کہا کہ مجھے پیشتر ہی سے ایسا نظر آ رہا ہے کہ میرے ملک کے سیاسی حلقے اس کی سخت مخالفت کریں گے ۔ انھوں نے بیان کیا کہ ہندوستان کی رائے عامہ نے ''ہندوستانی علاقے،، پر چینیوں کے ''قبضے،، پر سخت غم و غصہ کا اظہار کیا ہے۔ مجھے یہ بات کچھ بے جوڑ سی معلوم ہوئی کیونکہ کشمیر کبھی ہندوستانی علاقہ نہ تھا۔ یہ تو ایک بین الاقوامی تنازعے کا موضوع تھا جس کو دونوں ملکوں

نے اقوام متحدہ کی قرارداد کے مطابق طے کرنے کا اقرار کیا تھا۔

مجھے اس بات کا یقین پیدا نہ ہو سکا کہ پنڈت نہرو واقعی مسئلے کا کوئی مستقل حل نکالنا چاہتے ھیں۔ وہ اس گفت و شنید میں تو مضائقہ نہیں سمجھتے تھے جو اس وقت ھو رھی تھی، مگر دونوں ملکوں کے درمیان ایک خوشگوار مستقبل کا خیال ان کے ذھن میں نہیں تھا، اگر واقعی انھیں اس کا خیال ھوتا تو وہ میری تجاویز پر زیادہ دھیان دیتے۔ مثلاً مشترک دفاع کی بابت جو تجاویز میں نے سنہ ۱۹۵۹ء میں کی تھیں۔ انھوں نے نہ جانے کیوں اسے ھندوستان کی سالمیت اور خودداری پر حملہ تصور کیا۔ اس تجویز میں کسی فتور نیت کو دخل نہ تھا اور نہ اسے پیش کرنے والا میں پہلا شخص تھا۔ قائد اعظمؒ نے پاکستان اور ھندوستان کے لئے، بہ حیثیت دو آزاد اور خود مختار مملکتوں کے، اس بات کو اشد ضروری تصور کیا تھا کہ یہ دونوں زمین پر اور سمندر میں اپنی سرحدوں کو دشمن کے حملے سے محفوظ رکھنے کے لئے دوستانہ طور پر تعاون کریں نیو زیور کر زیتونگ اخبار کے نامہ نگار خصوصی ڈاکٹر ایرک سٹرائف نے قائد اعظمؒ سے پوچھا تھا: ''کیا پاکستان اور ھندوستان اپنے اندرونی معاملات میں مل جل کر کام کریں گے۔ نیز کیا وہ زمین پر اور سمندر میں اپنی سرحدوں کی حفاظت کے لئے دست تعاون بڑھائیں گے۔ اور بیرونی حملے کا مل کر مقابلہ کریں گے؟''

قائد اعظم نے جواب دیا:

''ذاتی طور پر میرے دل میں ذرا بھی شک و شبہ نہیں کہ ھمارے نہایت اھم مفادات کا تقاضا یہ ھے کہ پاکستان کی ڈومینین اور ھندوستان کی ڈومینین کو ایک دوسرے کے ساتھ اشتراک عمل کرنا چاھئے تاکہ انھیں بین الاقوامی معاملات میں اور آئندہ رونما ھونے والے واقعات میں پورا پورا دخل حاصل ھو۔

علاوہ ازیں پاکستان اور ھندوستان کے لئے، بہ حیثیت دو آزاد و خود مختار مملکتوں کے، یہ بھی اشد ضروری ھے کہ وہ دوستانہ طور پر اور مل جل کر زمین اور سمندر میں اپنی سرحدوں کو دشمن کے حملے سے بچائیں۔



(۱۵-ا) صدر انڈونیشیا ڈاکٹر سوئیکارنو کے ساتھ راولپنڈی میں
۱۹ ستمبر ۱۹۶۴ء

(۱۵-ب) چیئرمین ماؤزے تنگ کے ساتھ نیشنل پیپلز کونسل ہال میں
۴ مارچ ۱۹۶۵ء



(۱۶-الف) ہزامپیریل میجسٹی شہنشاہِ ایران
کے ساتھ طیران گاہِ "مہر آباد" پر
یکم جولائی ۱۹۶۴ء



(۱۶-ب) صدر ایوب نے عوامی جمہوریہ
چین کی کاؤنسل کے وزیرِ اعلیٰ چو-این-
لائی کو چک لالہ کی طیران گاہ پر خوش آمدید
کہا۔ راولپنڈی ۲ جون ۱۹۶۵ء

لیکن اس کا انحصار کلیۃً اس بات پر ہے کہ پاکستان اور ہندوستان پہلے خود اپنے اختلافات دور کر سکتے ہیں یا نہیں - دوسرے لفظوں میں اس کا مطلب یہ ہے کہ ہم بین الاقوامی معاملات میں اسی وقت نمایاں حصہ لے سکتے ہیں کہ پہلے اپنے اندرونی معاملات کو سدھار لیں -،،[1]

اپریل سنہ ۱۹۵۳ء میں محمد علی بوگرا نے جو اس وقت پاکستان کے وزیر اعظم تھے ، اعلان کیا تھا کہ ''ایک دفعہ دونوں ملکوں کے آپس کے بڑے بڑے جھگڑے طے پا جائیں ، اور سازگار فضا پیدا ہو جائے ، تو ہندوستان اور پاکستان اپنے مشترکہ دفاع پر غور کر سکتے ہیں ، جس میں دونوں کا فائدہ ہے-،، انھوں نے یہ بھی کہا تھا کہ مشترک دفاع کی بدولت ''دونوں ملک اپنے دفاعی اخراجات میں سے ایک خطیر رقم بچا سکتے ہیں جسے قومی بھلائی اور عوام کے معیار زندگی کو بلند کرنے کے کام میں صرف کیا جا سکتا ہے-،،[2]

میں نے ۲۴-اپریل سنہ ۱۹۵۹ء کو کہا تھا کہ بیرونی حملے کی صورت میں ہندوستان اور پاکستان دونوں کو آپس میں قریب آ جانا چاہئے اور مل جل کر اس بر صغیر کا دفاع کرنا چاہئے - ہندوستانی لیڈروں نے خیال کیا کہ میں کسی قسم کے دفاعی معاہدے کی بات سجھا رہا ہوں اور اس سے ان کے دلوں میں خوف اور بد گمانی پیدا ہوئی - اس کے چند روز بعد میں نے کوئٹہ میں اپنی اس تجویز کی وضاحت کی - میں نے کہا ، اس کا مطلب کوئی خاص معاہدہ نہیں ہے جو ہندوستان کی پریشانی کا موجب ہو - میں تو بس یہ چاہتا تھا کہ دونوں ملکوں میں امن و امان کی خاطر عمومی سمجھوتہ ہو جائے - میں نے اس بات پر زور دیا کہ اس قسم کی مفاہمت کی اولیں شرط یہ ہے کہ کشمیر اور نہروں کے پانی جیسے بڑے بڑے مسئلے حل ہو جائیں - ایک دفعہ ان معاملوں کا تصفیہ ہو جائے تو پھر دونوں ملک اپنی اپنی فوجوں کو فارغ کر کے ایسی سرحدوں

---

۱- مطبوعہ ڈان کراچی ۱۲ - مارچ سنہ ۱۹۴۸ء -
۲- مطبوعہ ٹائمز آف انڈیا بمبئی ۲۶ - اپریل سنہ ۱۹۵۳ء -

پر بھیج سکتے ہیں جہاں حملے کا خطرہ ہو ۔ بس یہی مشترک دفاع کی غرض و غایت ہے یعنی ہم ایک دوسرے کے خوف سے آزاد ہو کر اطمینان کے ساتھ اپنی اپنی سرحدوں کی حفاظت کر سکیں ۔

مسٹر نہرو نے جان بوجھ کر اس تجویز کا غلط مطاب سمجھا اور ۴ مئی کو لوک سبھا میں اعلان کیا : ''خواہ کچھ بھی ہو ہم کسی ملک کے ساتھ فوجی اشتراک کا کوئی ارادہ نہیں رکھتے۔،، اس کی تشریح انھوں نے یوں کی : ''میں پاکستان کے ساتھ اپنے جھگڑے مٹانے اور امن، دوستی اور ہمسایہ داری کے جذبے کے تحت زندگی گزارنے کا دل سے خواہاں ہوں ۔ لیکن ہم کوئی مشترک دفاعی پالسی اختیار کرنا نہیں چاہتے جو گویا ایک قسم کے فوجی معاہدے کے مترادف ہے ۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ جب لوگ مشترک دفاعی پالسیوں کی بات کرتے ہیں تو ان کا حریف کون ہوتا ہے ۔ کیا ہم کو بغداد پیکٹ ، سیٹو یا ایسے ہی کسی اور معاہدے کا ممبر بننا ہے؟،،[1] بعد ازاں جنوری سنہ ۱۹۶۰ء میں مسٹر نہرو نے بنگلور میں کانگرس پارٹی کے سالانہ اجلاس کے موقع پر تقریر کرتے ہوئے سوال کیا : ''فوجی معاہدے کا کیا مطاب ہے؟ کیا اس کا یہ مطلب ہے کہ فوجیں ہندوستان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک مارچ کر سکتی ہیں؟،، اس کے بعد انھوں نے کسی قدر جوش میں آ کر کہا : ''چاہے ادھر کی دنیا ادھر ہو جائے ، ہندوستان غیر ملکی فوجوں کو اپنی دھرتی پر قدم رکھنے کی اجازت کبھی نہ دے گا ، خواہ یہ فوجیں اس کی حفاظت ہی کے لئے کیوں نہ آتی ہوں،،[2]

جو بات مسٹر نہرو مطلق نہیں سمجھے، یہ تھی کہ میں نہ تو دونوں ملکوں کی خارجہ پالسیوں میں کسی قسم کی تبدیلی کا مشورہ دے رہا تھا ، اور نہ کوئی باضابطہ دفاعی انتظام تجویز کر رہا تھا ۔ انھوں نے جو یہ نقشہ کھینچا تھا کہ پاکستانی فوجیں ہندوستانی سرحدوں کی حفاظت کے بہانے ہندوستان کی دھرتی پر مارچ کرتی چلی

---

۱۔ مطبوعہ ڈان کراچی ۵ ۔ مئی سنہ ۱۹۵۹ء ۔

۲۔ مطبوعہ مورننگ نیوز کراچی ۱۶ ۔ جنوری ۱۹۶۰ء ۔

آ رہی ہیں، اس سے دراصل ان کا مقصد یہ تھا کہ عوام کی توجہ اصل مسئلے سے ہٹ جائے - اور اصل مسئلہ یہ تھا کہ ہندوستان اور پاکستان اپنے آپس کے بڑے بڑے جھگڑوں کے بارے میں کوئی سمجھوتہ کر لیں، تاکہ دونوں ملکوں کے عوام امن چین سے زندگی بسر کر سکیں - میں بار بار اس تجویز کا ذکر کرتا اور اس کی زیادہ سے زیادہ وضاحت کرتا رہا، تاکہ ہندوستان کے لوگوں پر اس کی معقولیت ظاہر ہو جائے - میں نے پہلے ہندوستانی لیڈروں کو یہ یقین دلانے کی کوشش کی کہ اس تجویز سے ان کی ''ناطرفداری،، کی پالسی پر جس کا وہ پرچار کرتے رہے ہیں کوئی زد نہیں پڑتی - میں نے سیدھے سادے الفاظ میں بیان کیا کہ اس تجویز کا اہم نکتہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ ہندوستان اور پاکستان کے اختلافات دور ہو جائیں، تو پھر دونوں ملک اپنی اپنی فوجوں کو جو اس وقت آمنے سامنے ڈٹی ہوئی ہیں، ادھر سے فارغ کر کے اپنے اپنے علاقے کی حفاظت پر لگا سکیں گے -

لیکن ہندوستان کے وزیر اعظم کو پاکستان سے اپنے جھگڑے طے کرنے یا اس کے ساتھ امن چین سے رہنے میں کوئی خوبی دکھائی نہ دی - جب سے دونوں ملک آزاد ہوئے تھے ان کے آپس کے اختلاف نے انھیں ایک دوسرے سے دست و گریباں کر رکھا تھا، اور ان کی فوجیں کشمیر میں اور دونوں ملکوں کے درمیان بین الاقوامی سرحدوں پر آمنے سامنے ڈٹی ہوئی تھیں - میری تجویز کا مقصد اس حقیقت کو واضح کرنا تھا کہ یہ فوجیں غلط مقام پر کھڑی ہیں اور اگر ایک دفعہ یہ جھگڑے سلجھ جائیں تو وہ اپنے صحیح مقام پر جا سکتی ہیں، نیز یہ کہ ہندوستان اور پاکستان کے عوام کو ایک دوسرے کے خوف سے نجات مل سکتی ہے - اس تجویز میں دونوں ملکوں کے درمیان اس قسم کے سمجھوتے کا بھی امکان موجود تھا کہ اگر کوئی تیسری طاقت ان دونوں میں سے کسی ایک پر حملہ کرے تو اسے یہ خدشہ نہ رہے گا کہ دوسرا اس کی پیٹھ میں خنجر گھونپ سکتا ہے -

اس تجویز کا غلط مطلب نکالنے والوں میں ہندوستان کے وزیر اعظم

کے علاوہ پاکستان کے کچھ لوگ بھی شامل تھے، جو یہ سمجھے کہ اس سے شاید ہندوستان اور پاکستان کے درمیان ایک قسم کا نیم وفاق قائم ہو جائے گا - وہ اس نتیجے پر کس طرح پہنچے، یہ میں نہیں سمجھ سکا - اس طرف تو انہی لوگوں کا خیال جا سکتا ہے جو نہ تاریخ کا علم رکھتے ہوں نہ اس کی سمجھ بوجھ - اگر اس قسم کے نظام کو زبردستی رائج بھی کر دیا جائے، تب بھی ہندوستان و پاکستان اس نیم وفاق میں مل جل کر کام نہیں کر سکتے - اس کی وجہ بڑی سادہ ہے - ہندوستان کی قومیت کی بنیاد ہندو دھرم پر ہے اور پاکستان کی اسلام پر - یہ دونوں فلسفے بنیادی طور پر ایک دوسرے سے جداگانہ ہیں - ان دونوں کو ملایا نہیں جا سکتا، لیکن یہ صلح اور امن کے ساتھ ایک دوسرے کے قریب رہ سکتے ہیں - یہی ہندوستان کے بارے میں ہماری خارجہ پالسی کا مدعا ہے - جو لوگ نیم وفاق کا ذکر کرتے ہیں وہ گزشتہ تاریخ، دونوں قوموں کی افتاد مزاج، ان کے نصب العین اور فلسفے کو بالکل نظر انداز کر دیتے ہیں -

جب سنہ ۱۹۶۴ء میں شیخ عبداللہ اور مرزا افضل بیگ پاکستان آئے، تو وہ بھی ہندوستان پاکستان اور کشمیر کے نیم وفاق ہی کی بے معنی تجویز لائے تھے - میں نے ان سے صاف صاف کہہ دیا کہ ہم اس سے کچھ سروکار نہیں رکھنا چاہتے - کیسی عجیب بات ہے کہ ہم تو کشمیریوں کو غلامی سے نجات دلانے کی جدوجہد میں مصروف ہیں، اور ان کی زبان سے ایسی تجویز کہلوائی جا رہی ہے جس پر اگر عمل کیا جائے تو وہ خود ہماری غلامی کا موجب بن سکتی ہے - یہ ظاہر تھا کہ مسٹر نہرو نے انہیں یہی بات کہنے کے لئے یہاں بھیجا تھا - میں انہیں الزام نہیں دیتا کیونکہ انہیں حالات نے ایسا کرنے پر مجبور کر دیا تھا - لیکن ان سے ملاقات کے بعد میرے دل میں ذرا شک و شبہ نہ رہا کہ ان کا مستقبل پاکستان ہی سے وابستہ ہے -

میرے خیال میں مسٹر نہرو اور ان کی قوم کو یقین نہ آیا کہ میں نے یہ تجویز بڑے خلوص کے ساتھ پیش کی تھی - انہوں نے

شاید یہ سمجھا کہ میں مسئلۂ کشمیر کو بڑے سستے داموں طے کرانے کی کوشش کر رہا ہوں - وہ یہ نہ سمجھے کہ میں دونوں ملکوں کے درمیان طویل المیعاد بنیادوں پر امن قائم کرنے کی فکر میں ہوں - بیشک میں جموں و کشمیر کے مستقبل کا فیصلہ وہاں کے لوگوں کی خواھشات کے مطابق کرانا چاھتا تھا ، لیکن میں اس کا بھی متمنی تھا کہ ھندوستان نے پاکستان کے خلاف جو جارحانہ اور دشمنانہ رویہ اختیار کر رکھا ہے وہ تبدیل ہو جائے - میری کوشش یہ تھی کہ دونوں ملک زندہ رہو اور زندہ رہنے دو کے اصول پر کاربند ہوں ، بے فکری کا سانس لیں، اور ایک دوسرے کی بات کو سنیں اور سمجھیں -

مگر ایسا نہ ہو سکا - قدرت نے ھندوستان و پاکستان کو ایک عظیم موقع بخشا تھا ، مگر اس سے فائدہ نہ اٹھایا جا سکا - اس کی وجہ یہ تھی کہ ھندو لیڈر اس بات سے بے نیاز ہو کر کہ وہ اپنے عوام پر کس درجہ تباہ کن بوجھ ڈال رہے ہیں، اپنے آپ کو مسلح کئے جا رہے تھے- انھوں نے ایک چھوڑ دو دو فوجیں تیار کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا- ایک چین سے جنگ و جدال کے لئے ، اور دوسری پاکستان اور دوسرے چھوٹے چھوٹے ھمسایوں کو ڈرانے دھمکانے کے لئے - چنانچہ دونوں ملکوں کے روابط بجائے اس کے کہ کسی سطح پر مستحکم ہو جاتے ، پرُ اضطراب اور تشدد آمیز مستقبل کا پیش خیمہ بن گئے-

(۳)

ریاست ھائے متحدہ امریکہ اور پاکستان کے روابط گھری دوستی اور یگانگت کے رہے ہیں - جب میں صدر بنا تو یہ روابط مضبوطی سے قائم ہو چکے تھے - اس سلسلے میں میرا تعلق ان امور سے تو ضرور رہا تھا ، جن کا اثر براہ راست دفاعی سروسوں پر پڑتا تھا ، لیکن ان روابط کی تشکیل کے ذمہ دار ھمارے سیاسی لیڈر ھی تھے - اس زمانے میں میرا یہ خیال تھا کہ امریکہ قدرتی طور پر ایشیا کی چھوٹی چھوٹی طاقتوں کی بھلائی اور سلامتی میں گھری دل چسپی رکھتا ہے - اس کی وجہ میں یہ سمجھتا تھا کہ سوویٹ یونین اور چین کی عوامی جمھوریہ بلکہ ھندوستان تک باوجود اپنی سخت

اندرونی کمزوریوں کے، اپنے اپنے حلقہ ہائے اثر قائم کرنے کے خواہش مند تھے - ان میں اس امر پر سمجھوتہ ہونا تو بڑا مشکل نظر آتا تھا کہ ان میں سے ہر ایک کا حلقۂ اثر کتنا اور کہاں تک ہو، لیکن ایک بات پر وہ ضرور متفق ہو سکتے تھے، وہ یہ کہ امریکہ جیسے دور دراز ملک کے پاؤں ایشیا میں نہ جمنے پائیں -

اب یہ دیکھئے کہ ان تین بڑے بڑے ملکوں میں کئی چھوٹی چھوٹی قومیں گھری ہوئی ہیں، جن میں ایک طرف ترکی، ایران، افغانستان اور پاکستان اور دوسری طرف نیپال، برما، ملیشیا، انڈونیشیا، فلپائن اور کوریا شامل ہیں - یہ چھوٹے چھوٹے جغرافیائی ٹکڑے بڑے بڑے زمینی خطوں کے ساتھ پیوست ہیں، اس لئے قدرتی طور پر ان سب کو زیادہ فکر اپنی اپنی سلامتی کی ہے - چنانچہ یہ فرض کر لینا بے جا نہ تھا کہ ان چھوٹی چھوٹی قوموں کو ایسے دوستوں کی جستجو ہے جو مصیبت کے وقت ان کے کام آئیں اور ان کی حفاظت کر سکیں - اسی طرح فرض کیا جائے کہ امریکہ بھی ایشیا میں اپنا حلقۂ اثر قائم کرنے کا خواہش مند ہے تو قدرتی بات ہے کہ وہ خود پاکستان جیسے ملکوں سے دوستی پیدا کرے گا - کچھ عرصے تک امریکہ کی پالسی اسی خیال کے مطابق رہی - لیکن جب چین کی عوامی جمہوریہ ایشیا میں ایک ابھرتی ہوئی طاقت کی حیثیت سے نمودار ہوئی، اور خصوصاً ہندوستان اور چین کے درمیان سرحدی چپقلش واقع ہوئی، تو امریکہ کے خیالات اور اس کی ایشیائی پالسی میں ایک انقلابی اور بنیادی تبدیلی پیدا ہو گئی -

اب امریکہ کے ارباب حل و عقد کو یہ فکر دامن گیر ہوئی کہ ایشیا میں بعض ممالک کو چین کے خلاف دفاعی مورچوں کے طور کھڑا کیا جائے - انھوں نے اس مقصد کے لئے جاپان اور ہندوستان کو منتخب کیا - ہندوستان کو تیار کرنے کا مطلب یہ تھا کہ اسے وافر فوجی ساز و سامان سے لیس کیا جائے - اس سے قدرتی طور پر ہندوستان کے چھوٹے چھوٹے ہمسایوں کے دل میں خوف و ہراس نے جگہ پانی شروع کی - چونکہ ہندوستان پاکستان کو اپنا دشمن نمبر ایک تصور کرتا ہے، اس لئے امریکی پالسی کی اس تبدیلی کا

سب سے زیادہ اثر پاکستان ھی پر پڑا - امریکی پالسی کی اس تبدیلی کی اھمیت کو پورے طور پر سمجھنے کے لئے یہ ضروری ھے کہ پاکستان اور امریکہ کے تعلقات پر شروع سے نظر ڈالی جائے -

پاکستان مئی سنہ ۱۹۵۴ء میں مغربی طاقتوں کا حلیف بنا تھا جب کہ اس نے امریکہ کے ساتھ مشترکہ دفاعی امداد کے معاھدے پر دستخط کئے تھے - بعد ازاں اسی سال وہ امریکہ، برطانیہ، فرانس، تھائی لینڈ، فلپائن، آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کے ساتھ ''سیٹو،، کا ممبر بن گیا تھا - اس کے ایک سال بعد وہ معاھدۂ بغداد میں شریک ھو گیا - یہ بھی ایک مشترکہ دفاعی تنظیم تھی جس میں برطانیہ، ترکی، ایران اور عراق بھی شامل تھے - امریکہ اس تنظیم میں خود شامل تو نہ ھوا - لیکن اس کے ساتھ شروع ھی سے اس کا گہرا تعلق رھا - سنہ ۱۹۵۸ء میں جب عراق اس معاھدے سے الگ ھو گیا، تو اسے معاھدۂ بغداد کے بجائے ''سینٹو،، (سنٹرل ٹریٹی آرگنائزیشن) کے نام سے موسوم کیا جانے لگا - ترکی، ایران اور پاکستان بطور علاقائی ممبروں کے بدستور اس میں شریک رھے - سنہ ۱۹۵۹ء کے اوائل میں پاکستان نے امریکہ کے ساتھ دو طرفہ تعاون کے معاھدے پر دستخط کئے - ایسے ھی معاھدے ترکی اور ایران نے بھی کئے اس معاھدے کا مدعا سینٹو کے دفاعی مقاصد کو مزید تقویت دینا تھا۔ اس طرح ایک چھوڑ چار چار مشترکہ دفاعی تنظیموں کے تحت پاکستان کے روابط امریکہ کے ساتھ قائم ھو گئے - اس لحاظ سے بعض دفعہ پاکستان کو ایشیا میں امریکہ کا سب سے بڑا حلیف یا ''سب سے زیادہ متحد اتحادی،، کہا جاتا - ایشیا میں پاکستان ھی وہ واحد ملک ھے جو سیٹو اور سینٹو دونوں کا ممبر بنا -

پاکستان جب ان معاھدوں میں شریک ھوا تو ھندوستان کی طرف سے اس پر بڑی لے دے ھوئی - ھندوستان نے اس پر الزام لگایا کہ اس کارروائی سے ''پاکستان سرد جنگ کو بر صغیر تک لے آیا ھے-،، تاھم جوں جوں وقت گزرتا گیا، ھندوستان کے اس واویلا کا اصلی مقصد کھلتا گیا - خصوصاً اس وقت جب سنہ ۱۹۵۹ء میں پاکستان نے امریکہ کے ساتھ دو طرفہ تعاون کے معاھدے پر دستخط کئے -

اس معاھدے کے تحت امریکہ کے لئے بعض حالات میں یہ لازمی ہو گیا تھا کہ اگر پاکستان کسی حملے کا شکار ہو تو امریکہ اس کی مدد کرے - ہندوستان نے امریکہ سے اس کی وضاحت طلب کی، اور بقول مسٹر نہرو واشنگٹن کی حکومت نے خاص طور پر یقین دلایا کہ یہ معاھدہ ''ہندوستان کے خلاف بروئے کار نہ آئے گا''[1] صاف لفظوں میں اس مطالبے کا مقصد امریکہ سے اس امر کی ضمانت طلب کرنا تھا کہ اگر ہندوستان پاکستان پر حملہ کر دے تو امریکہ اس معاھدے کے تحت پاکستان کی مدد نہ کر سکے - پاکستان کی طرف ہندوستان کے روایتی رویے کی اس سے بہتر مثال نہیں مل سکتی۔

ہندوستان کے اس رویے سے یہ بات بھی واضح ہو جاتی ہے کہ وہ اب تک پاکستان کی فوجی امداد کی مخالفت کیوں کرتا رہا - اس کی وجہ یہ نہ تھی کہ وہ پاکستان سے ڈرتا تھا، کیونکہ وہ پاکستان سے پانچ گنا بڑا ہے اور ہندوستانی فوجیں پاکستانی فوجوں سے چوگنی ہیں - اور پھر پاکستان کو ملنے والی فوجی امداد کا مقصد بھی تو اتنا ھی تھا کہ وہ محض اپنی مدافعت کر سکے - چنانچہ ہندوستان کو پاکستان سے خطرے کا کوئی سوال ھی نہ تھا -

پاکستان اور امریکہ کے اتحاد پر ہندوستان کی مخالفت کا ذکر میں کر چکا ہوں - اس نے پاکستان کو اس اتحاد سے روکنے کے لئے، اس پر براہ راست دباؤ ڈالنے کی کوشش بھی کی تھی - اگست سنہ ۱۹۵۳ء میں اس دوطرفہ گفت و شنید میں کچھ مہینے صرف ہو چکے تھے، تو نہرو اور محمد علی بوگرہ نے جو اس وقت پاکستان کے وزیر اعظم تھے کشمیر پر ایک مشترک سرکاری بیان جاری کیا - اس میں دونوں نے اس امر پر اتفاق ظاہر کیا تھا کہ ''ہماری یہ پختہ رائے ہے کہ یہ (مسئلۂ کشمیر) اس ریاست کے لوگوں کی خواھشات کے مطابق حل ھونا چاھئے - لوگوں کی خواھشات معلوم

---

۱- ہندوستانی پارلیمنٹ میں نہرو کی تقریر - ۱۴ - مارچ سنہ ۱۹۵۹ء -

کرنے کا سب سے زیادہ قابل عمل ذریعہ آزادانہ رائے شماری ہے۔"[1]
علاوہ ازیں یہ فیصلہ کیا گیا کہ اپریل سنہ ۱۹۵۴ء کے آخر تک ناظم رائے شماری مقرر کر دیا جائے۔ ناظم ایسی تجاویز پیش کرے جنھیں وہ ساری ریاست میں منصفانہ اور غیر جانب دارانہ رائے شماری کرانے کے سلسلے میں ضروری سمجھتا ہو۔

اس کے تھوڑے ہی دن بعد نہرو کو کہیں سے یہ سن گن مل گئی کہ پاکستان امریکہ سے اتحاد کرنے اور اس سے فوجی امداد لینے والا ہے۔ پھر کیا تھا انھوں نے ایک طول طویل خط میں بڑے پر زور الفاظ میں یہ بات جتائی کہ اگر پاکستان اس ارادے سے باز نہ آیا تو ہندوستان اور پاکستان میں کشمیر پر جو معاہدہ ہوا تھا وہ ختم ہو جائے گا۔[2]

محمد علی نے جواب میں لکھا کہ میری سمجھ میں یہ بات نہیں آتی کہ پاکستان کو امریکہ سے محض دفاعی مقاصد کے لئے جو فوجی امداد ملے، اس سے مسئلۂ کشمیر کو حل کرنے اور ہندوستان و

---

۱- ہندوستان اور پاکستان کے وزرائے اعظم کا مشترک سرکاری بیان ۲۰۔ اگست سنہ ۱۹۵۳ء۔

۲- ہم نے ہندوستان میں ایک ایسی خارجہ پالسی اختیار کرنے کی کوشش کی ہے جو نہ صرف امن عالم کے مفادات کے حق میں ہے بلکہ خاص طور پر ایشیائی ممالک کے لئے بھی سود مند ہے۔ یہ پالسی ایک آزاد پالسی ہے، اور یہ طاقتوں کے کسی بلاک کے ساتھ منسلک نہیں ہے۔ اب یہ بات واضح ہو گئی ہے کہ پاکستان اس سے مختلف پالسی پر عمل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ پاکستان فوجی اعتبار سے امریکہ کے ساتھ پیوست ہو جائے گا۔ اور اس کا تعلق طاقتوں کے اس مخصوص گروہ کے ساتھ قائم ہو جائے گا۔ اس سے موجودہ صورت حال میں ایک طرح کی تبدیلی پیدا ہو جاتی ہے اور اس کا اثر ہندوستان و پاکستان کے تعلقات پر اور خصوصاً مسئلۂ کشمیر پر پڑتا ہے۔ (نہرو کا خط وزیر اعظم پاکستان کے نام مورخہ ۲۱۔ دسمبر سنہ ۱۹۵۳ء)۔

پاکستان کے تعلقات کو بہتر بنانے کی ضرورت کس طرح کم ہو جاتی ہے ۔ اور پھر یہ بات تو سمجھ میں آنی اور بھی مشکل ہے کہ پاکستان کے امریکہ کے ساتھ کسی فوجی معاہدے میں شامل ہو جانے سے کشمیر کے لوگ اپنے اس حق سے کیونکر محروم ہو جائیں گے کہ وہ چاہیں تو ہندوستان میں شامل ہوں اور چاہیں تو پاکستان میں ۔ کشمیر کے لوگوں کے اس حق کا اعتراف اقوام متحدہ، ہندوستان اور پاکستان تینوں کر چکے ہیں ۔

دسمبر سنہ ۱۹۵۳ء میں ہرچند اس وقت تک پاکستان نے نہ تو امریکہ کے ساتھ کوئی معاہدہ کیا تھا، اور نہ اسے کسی قسم کی فوجی امداد ملی تھی، مسٹر نہرو نے اعلان کر دیا کہ کشمیر کے متعلق مشترک سرکاری بیان میں جو معاہدے کئے گئے تھے ان کی پابندی نہیں کی جائے گی، کیونکہ ''اگر امریکہ سے فوجی امداد (پاکستان کو) ملی تو وہ صورت حالات بدل جائے گی، جس کے تحت یہ معاہدے کئے گئے تھے۔[1]

ظاہر ہے کہ پاکستان مسٹر نہرو کو یہ اجازت کیسے دے سکتا تھا کہ وہ اپنے حسب منشا پاکستان کی خارجہ پالیسی وضع کرائیں ۔ مئی سنہ ۱۹۵۴ء میں پاکستان نے امریکہ کے ساتھ مشترکہ دفاعی امداد کے معاہدے پر دستخط کر دیے ۔ اسی کے ساتھ یہ امر یقینی ہو گیا کہ وزیر اعظم ہندوستان کشمیر کے بارے میں مشترک سرکاری بیان کو مسترد کر دیں گے ۔ پاکستان نے بہتیرا چاہا کہ یہ صورت حال پیدا نہ ہو، مگر جب مئی سنہ ۱۹۵۵ء میں دونوں ملکوں کے وزرائے اعظم آخری مرتبہ ملے تو کشمیر کے بارے میں ان کا باہمی سمجھوتہ ملیا میٹ ہو گیا ۔

اسی سال پاکستان پر امریکہ کے ساتھ اپنے اس اتحاد کے باعث اور بھی زیادہ دباؤ پڑا ۔ سنہ ۱۹۵۵ء میں جب پاکستان معاہدۂ بغداد (حالیہ سینٹو) میں شریک ہوا، تو سوویٹ یونین کو یہ بات ناگوار گزری ۔ اس وقت تک سوویٹ یونین کا رویہ کشمیر کے جھگڑے کے

---

۱۔ ہندوستانی پارلیمنٹ میں مسٹر نہرو کا بیان ۲۳ - دسمبر سنہ ۱۹۵۳ء -

سلسلے میں غیر جانبدارانہ رہا تھا ۔ جب کبھی سلامتی کونسل میں یہ مسئلہ پیش ہوتا تو اس کے نمائندے ووٹ دینے سے احتراز کرتے ۔ مگر اب سوویٹ یونین نے پاکستان پر الزام لگایا کہ وہ معاہدۂ بغداد میں شامل ہو کر ایک ''جارحانہ مغربی تنظیم،، کا رکن بن گیا ہے ۔ اور کشمیر کے بارے میں اس کا رویہ یکسر بدل گیا ۔ اب اس نے ہندوستان کی ہاں میں ہاں ملانی شروع کر دی کہ کشمیر میں نہ تو کوئی رائے شماری ممکن ہے اور نہ اس کی ضرورت ہے ، نیز یہ کہ کشمیر ہندوستان کا ''اٹوٹ انگ،، ہے۔

ادھر پچھلے دس برس میں امریکہ کی پالسیوں میں ایسی تبدیلیاں پیدا ہوئیں جو ہندوستان کے بالمقابل امریکہ کے اتحادی پاکستان کے لئے متواتر نقصان کا باعث ہوتی رہیں ۔ جب ہم نے پہلے پہل امریکہ کے ساتھ اتحاد کیا تھا تو اس غیر جانبداری کو جسے ہندوستان ''ناطرفداری،، کے نام سے موسوم کرنا زیادہ پسند کرتا تھا ، امریکہ میں شک و شبہ کی نظر سے دیکھا جاتا تھا ، بلکہ درحقیقت ''غیر اخلاق،، سمجھا جاتا تھا ۔ کیونکہ اس کا مطلب تھا دونوں فریقوں کو بے وقوف بنا کر اپنا آلو سیدھا کرنا ۔ لیکن جوں جوں وقت گزرتا گیا ، امریکیوں کی نظروں میں ہندوستان کے اس طرز عمل کا احترام پیدا ہوتا گیا ۔ پچھلی دھائی کے آخری سالوں میں تو یہاں تک نوبت پہنچ چکی تھی کہ امریکہ بعض اوقات سوویٹ یونین سے بازی لے جانے کی کوشش میں اس کی عملی حمایت بھی کرنے لگا تھا ۔ مزید برآں امریکہ کے بااثر حلقے ہندوستان کو بھاری امداد دینے کی سفارش بھی کرنے لگے تھے ۔

اسی زمانے میں امریکہ کے اتحادیوں میں جن میں صرف پاکستان ہی شامل نہ تھا ، یہ احساس پیدا ہونا شروع ہوا کہ امریکہ کے طرز عمل سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ ہماری حمایت کو روز بروز ایک امر مسلمہ سمجھنے لگا ہے جس کی چنداں پروا کرنا ضروری نہیں ۔ رفتہ رفتہ امریکی پالسی کی تبدیلی کے باعث ، امریکہ سے اقتصادی امداد حاصل کرنے والوں میں غیر جانب دار ہندوستان کا نمبر سب سے زیادہ بڑھ گیا حالانکہ ہندوستان اقوام متحدہ کے اندر اور

باہر امریکہ کو بے روک ٹوک لتاڑتا رہا ۔ پاکستان امریکی خارجہ پالسی کی اس کایا پلٹ کو بڑھتے ہوئے استعجاب اور آزردگی کے ساتھ دیکھتا رہا ۔

ہماری تشویش کا باعث یہ تھا کہ ہندوستان کی فوجی تیاریوں کا رخ زیادہ تر پاکستان ہی کی طرف تھا ۔ ہندوستانی لیڈروں کی نعرہ بازیاں اور پاکستانی سرحدوں پر ہندوستانی فوجوں کا مسلسل ہجوم اس کا کھلا ثبوت تھا ۔

بہر صورت سنہ ۱۹۶۲ء تک امریکی پالسی غیر جانبدار ہندوستان اور امریکہ کے اتحادی پاکستان کے درمیان مناسب تفریق ملحوظ رکھتی رہی ۔ یوں تو مشترکہ دفاعی امداد کے معاہدے کے تحت، جس پر سنہ ۱۹۵۱ء میں دستخط ہوئے تھے اور جس کی تجدید سنہ ۱۹۵۸ء میں کی گئی تھی ، ہندوستان کو بھی امریکہ سے فوجی امداد مل رہی تھی ، حالانکہ اس نے کوئی پابندی قبول نہ کی تھی جو اتحادی کی حیثیت سے عموماً لازم آتی ہے ۔ تاہم امریکہ براہ راست فوجی امداد کے معاملے میں ایک اتحادی اور ایک غیر جانب دار ملک کے مابین امتیاز رکھتا رہا ۔ لیکن جب سنہ ۱۹۶۲ء میں ہندوستان اور چین کے درمیان سرحدی معاملے پر جنگ چھڑ گئی تو امریکہ نے یہ امتیاز یکسر اٹھا دیا ۔

اس حقیقت کے باوجود کہ امریکیوں کی نظروں میں اتحادی اور غیر جانب دار کے درمیان امتیاز کا تصور روز بروز دھندلا پڑتا جا رہا تھا ، پاکستان بڑی مضبوطی سے امریکہ سے اپنے اتحاد پر قائم رہا ۔ ہمارا نقطۂ نگاہ یہ تھا کہ جب تک ہم اس اتحاد میں شامل ہیں ، ہم اپنے فرائض کو بہ حیثیت ایک رکن کے حتی المقدور آبرومندانہ طریق سے انجام دیتے رہیں ۔

تاہم سنہ ۱۹۶۳ء میں پاکستان کو امریکہ کی خارجہ پالسی کے بارے میں ایک اور مایوسی کا سامنا کرنا پڑا ۔ ہندوستان اور چین کی سرحدی لڑائی شروع ہوتے ہی، امریکہ نے ہندوستان کو دھڑا دھڑ اسلحہ بھیجنا شروع کر دیا ۔ یہ اسلحہ اس قدر زیادہ مقدار میں بھیجا گیا جس کا صورت حال کے تقاضے کو دیکھتے ہوئے کوئی

جواز نہ تھا ۔ اس کے بعد تو گویا تھاک بندھ گئی ۔ ہندوستان کو امریکہ اور برطانیہ کی طرف سے تو بھاری مقدار میں اور دولت مشترکہ کے ممبروں کی طرف سے کم تر درجے پر اسلحہ پہنچنے لگا ۔

امریکہ کے لوگ بعض دفعہ پوچھتے ہیں : امریکہ ہندوستان کو جو فوجی امداد دے رہا ہے کیا وہ صرف کمیونسٹ چین کے ساتھ لڑنے کے لئے نہیں ہے؟ کیا ہندوستان نے اس بات کا وعدہ نہیں کیا کہ وہ اس اسلحہ کو پاکستان کے خلاف استعمال نہیں کرے گا؟ کیا امریکہ اور برطانیہ نے اس امر کی ضمانت نہیں دی کہ اگر ہندوستان نے اس اسلحہ کو پاکستان کے خلاف حملہ کرنے میں استعمال کیا تو وہ اس کے حملے کو ناکام بنا دیں گے؟ کیا یہ ساری یقین دہانیاں اور وعدے پاکستان کے خلاف اس مغربی اسلحہ کے غلط استعمال کو روکنے کے لئے کافی نہیں ہیں؟

ان سوالوں کا جواب دینے سے پہلے میں مختصر طور پر وہ حقائق بیان کر دینا چاہتا ہوں جو ہندوستان کو مسلح کرنے کی مغربی پالسی کا موجب ہوئے ۔

۱۲-اکتوبر سنہ ۱۹۶۲ء کو مسٹر نہرو نے اعلان کیا کہ میں نے ہندوستانی فوج کو ہدایت دے دی ہے کہ وہ متنازعہ فیہ علاقوں سے "چینیوں کو نکال باہر کریں۔" اس اعلان کو نیویارک کے اخبار "ہیرلڈ ٹریبیون" (۱۵-اکتوبر) نے "باضابطہ اعلان جنگ کے مترادف" قرار دیا ۔ ادھر برطانوی اخبار "گارڈین" نے اسے "الٹی میٹم" کے نام سے تعبیر کیا ۔ یہ بات کہ پہلی گولی ہندوستانیوں نے چلائی ، "نیویارک ٹائمز" نے بعد کو ۱۹-اپریل سنہ ۱۹۶۳ء کی ایک رپورٹ میں سجھائی ۔ اس رپورٹ میں لکھا تھا کہ "جنرل میکسویل ڈی ٹیلر چیرمین جوائنٹ چیفس آف اسٹاف نے کانگریس کے ایک خفیہ بیان میں جسے آج مشتہر کیا جا رہا ہے ، اس امر کی طرف اشارہ کیا ہے کہ ہو سکتا ہے کمیونسٹ چین کے ساتھ سرحدی لڑائی ہندوستان نے شروع کی ہو۔" ۲۰-اکتوبر سنہ ۱۹۶۲ء کو لداخ (کشمیر) کی متنازعہ فیہ سرحد کے متعدد مقامات پر اور نارتھ ایسٹ فرنٹیر ایجنسی (نیفا) کے اس علاقے میں جو ریاست بھوٹان کے مشرق

میں واقع ہے ، ہندوستان اور چین میں زبردست معرکے شروع ہو گئے ۔
اس کے بعد جو کچھ پیش آیا ، وہ عموماً سب کو اچھی طرح معلوم ہے ۔ چین سے ہندوستان کے دو مختصر سے معرکے ہوئے ۔ پہلا اکتوبر میں اور دوسرا نومبر میں جن میں ہندوستانی فوج کو شدید نقصان اٹھانا پڑا ۔ ۲۰-نومبر تک ہندوستان لداخ کے متنازعہ فیہ علاقے میں مزید دو ہزار مربع میل رقبے سے دستبردار ہو گیا ۔ اور اس طرح پندرہ ہزار مربع میل رقبے کا وہ قریب قریب سارا علاقہ جو کشمیر کے اس حصے میں تھا اور جن پر چینیوں کو ملکیت کا دعویٰ تھا ، ان کے قبضے میں چلا گیا ۔ نیفا کے علاقے میں ہندوستانی فوجوں کو اور بھی زیادہ ہزیمت اٹھانی پڑی ۔ ۲۰-نومبر تک نہ صرف نیفا کا سارا متنازعہ فیہ علاقہ بلکہ آسام تک چین کی بڑھتی ہوئی فوجوں کے قبضے میں جاتا ہوا نظر آنے لگا ۔ اس کے بعد اچانک ۲۱-نومبر کو چینیوں نے جنگ بند کرنے کا اعلان کر دیا ۔ اور یکطرفہ طور پر یہ مان لیا کہ وہ اس سارے علاقے کو چھوڑ کر ، جو انہوں نے فتح کر لیا ہے ، خط میک موہن کی پچھلی چوکیوں پر واپس چلے جائیں گے ۔ چینیوں نے اپنے اس قول کو پوری طرح نباھا اور اس کے ساتھ ھی انہوں نے ہندوستان کو صلح و آشتی کے ساتھ سرحدی جھگڑوں پر بات چیت کرنے کی دعوت بھی دی ۔ اس کے بعد اس ساری متنازعہ فیہ سرحد کے کسی حصے میں بھی کوئی قابل ذکر فوجی واقعہ پیش نہیں آیا ۔

۲۹-دسمبر سنہ ۱۹۶۲ء کو جب ہندوستان اور چین کی سرحد پر جنگ بند ہوئے کافی عرصہ گزر چکا تھا تو ناساو کے مقام پر امریکہ اور برطانیہ نے ہنگامی حالات کی بنیاد پر ہندوستان کی فوجی امداد جاری رکھنے کا فیصلہ کیا اور بارہ کروڑ ڈالر کی مالیت کے سامان کا اقرار کر لیا ۔ فوجی امداد کے اس پروگرام میں مختلف قسم کا اسلحہ شامل تھا ۔ مگر اس پروگرام کی سب سے اہم بات یہ تھی کہ چھ ہندوستانی ڈویژنوں کو پہاڑی لڑائی کے لئے مسلح کیا جائے گا ۔ ناساو کے فیصلے کے تحت امریکہ ، برطانیہ اور کینیڈا کا ایک مشترک فضائی مشن اس بات کی پڑتال کرنے ہندوستان بھیجا گیا کہ اگر

چین ہندوستان پر دوبارہ حملہ کر دے ، تو ہندوستان کو کس قدر ہوائی امداد کی ضرورت ہوگی ۔ اس کے بعد ایک اور امریکی مشن یہ دیکھنے کے لئے ہندوستان پہنچا کہ ہندوستان کی اسلحہ سازی کی پیداوار کو کس طرح بڑھایا جا سکتا ہے ۔ ناساو میں ہندوستان کو جس قدر فوجی امداد دینے کا فیصلہ کیا گیا تھا ، اس سے قطع نظر ۳۰۔جون سنہ ۱۹۶۳ء کو برچ گروو کے مقام پر بھی امریکہ اور برطانیہ نے ہندوستان کو مزید بھاری فوجی امداد دینے کا پروگرام بنایا اور زیادہ ہتھیار مہیا کرنے کے علاوہ اس پروگرام میں راڈار کے وسیع تر انتظامات ، ہوائی بار برداری اور تربیتی سہولتیں بہم پہنچانا بھی شامل تھا ۔ اس کے ساتھ ساتھ امریکہ اور برطانیہ نے ہندوستان کی خود اپنی اسلحہ سازی کی پیداوار کو وسیع پیمانے پر بڑھانے میں مدد دینے کا بھی فیصلہ کیا ۔

ہندوستان کو اس بات کا بھی اطمینان دلایا گیا کہ اسے چین سے کے خلاف فوجی امداد حاصل کرنے کے لئے مغربی طاقتوں کے ساتھ کسی قسم کا معاہدہ کرنے کی ضرورت نہیں ۔ بلکہ اس سے یہ کہا گیا کہ یہ بات خود مغربی طاقتوں کے مفاد میں ہے کہ ہندوستان اپنی ''ناطرف داری،، کی پالسی پر بدستور کاربند رہے اور سوویٹ یونین سے بھی فوجی امداد حاصل کرتا رہے ۔ ہندوستان نے مغربی طاقتوں کے اس حوصلہ افزا رویے سے پورا پورا فائدہ اٹھایا ۔ اور جلد سے جلد اپنی مستقل فوج کے گیارہ ڈویژنوں کے بجائے بائیس ڈویژن بنانے اور اپنی ہوائی اور سمندری فوج میں بھاری اضافہ کرنے کی ٹھان لی — یہ سب کچھ بظاہر چین کے خلاف استعمال کرنے کے لئے کیا گیا ۔

آئیے پہلے اس بات پر غور کریں کہ ہندوستان کو اس قدر وسیع پیمانے پر مسلح کرنا ضروری یا واجب بھی تھا یا نہیں ۔ امریکہ اور برطانیہ نے ہندوستان کو فوجی امداد دینے کا پروگرام دراصل اس وقت بنایا تھا جب ان مغربی طاقتوں کو یہ فکر دامن گیر تھی کہ کہیں ہندوستان اور چین کی یہ چپقلش بڑھ کر بڑی جنگ کی صورت اختیار نہ کر لے ۔ جب یہ لڑائی شروع ہوئی تھی ، تو ہم نے اسی وقت اندازہ لگا لیا تھا کہ یہ ایک سرحدی جھڑپ کے سوا اور کچھ نہیں ۔

ہندوستان اور چین کی پہلی آویزش کے بعد میں نے ۵۔ نومبر سنہ ۱۹۶۲ء کو ایک بیان دیا تھا ۔ جس میں میں نے یہی بات کہی تھی ۔ میں نے اس امر پر بھی تشویش ظاہر کی تھی کہ مغربی طاقتوں نے یہ فرض کر کے کہ ہندوستان چین کے ساتھ ایک بڑی جنگ سے دوچار ہے ، تیزی کے ساتھ وسیع پیمانے پر امداد دینے کا فیصلہ کر لیا ہے ۔ حالانکہ ایسا فرض کرنے کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی ۔ میں نے کہا فوجی اعتبار سے یہ بات سمجھ میں آنے والی نہیں کہ چین ہمالیہ کے پہاڑوں پر عین سردی کے زمانے میں ہندوستان پر حملے کی ٹھان لے ۔ اس سے تو یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ چین کسی بڑی جنگ کا خواہش‌مند نہ تھا ۔ بعد ازاں جب میں نے چین کا دورہ کیا تو اس ملک کے سب سے مقتدر آدمی نے مجھے بتایا کہ تبت کی سرحد پر چین اور ہندوستان کی جھڑپ محض ہندوستانی فوجوں کی چھیڑ خانیوں کا نتیجہ تھی ۔ آخر ایک وقت ایسا آیا کہ چین کے وزیر اعظم اور چیف آف سٹاف کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا اور انھوں نے جوابی کارروائی کرنے کا فیصلہ کر لیا ۔ اس کے بعد جو واقعات پیش آئے ، انھوں نے ثابت کر دیا کہ چین نے ہندوستان پر کوئی بڑا حملہ کرنے کا منصوبہ نہیں باندھا تھا ۔ اس کے بعد چینیوں نے اس جھگڑے کو صلح صفائی کے ساتھ ختم کرنے کی خواہش بھی اچھی طرح ظاہر کر دی ۔ ادھر ہندوستانی بھی چین سے اور زیادہ لڑائی بھڑائی سے بچنا چاہتے ہیں اور پرُامن تصفیے کے لئے کوشش کر رہے ہیں ۔ مگر ساتھ ہی ساتھ ہندوستان اور زیادہ فوجی امداد کا مطالبہ بھی کر رہا ہے اور یہ اسے ملتی ہی چلی جا رہی ہے ۔

اس وقت ہندوستان نے تین روپ بھر رکھے ہیں ۔ اس کا ایک روپ تو مغربی طاقتوں کے لئے ہے جس کے مطابق وہ بڑی شدومد کے ساتھ چین کے خلاف جنگ کے منصوبے باندھ رہا ہے ۔ دوسرا روپ سوویٹ یونین کے لئے ہے جس میں وہ اپنے اس عزم پر مضبوطی کے ساتھ قائم معلوم ہوتا ہے کہ اپنی ''ناطرف داری،، کی پالسی ترک نہیں کرے گا ۔ اور تیسرا روپ چین کے لئے ہے جس کے تحت وہ

غیر جانب دار سفیروں کے ذریعے خفیہ نامہ و پیام سے پرامن تصفیہ کے لئے جدوجہد کر رہا ہے۔

مجھے پختہ یقین ہے کہ چین اور ہندوستان کا جھگڑا صلح صفائی سے طے ہو سکتا ہے۔ اور ہوگا بھی ایسا ہی۔ لہذا ہندوستان کو فوجی امداد دئے چلے جانے کا کوئی جواز نہیں ہے۔ اور اگر چین اور ہندوستان کے درمیان دوبارہ سرحد پر لڑائی شروع بھی ہو جائے، حالانکہ اس کا کوئی امکان نہیں ہے، تو اس کوہستانی محاذ میں ہندوستان چین کے خلاف تین چار ڈویژنوں سے زیادہ فوج استعمال نہیں کر سکتا۔ اس پر قدرتاً سوال پیدا ہوتا ہے کہ وہ کیوں اپنی فوج کو دگنا یعنی بائیس ڈویژنوں تک بڑھا دینا چاہتا ہے؟ اگر ریزور فوج کی گنجائش رکھ لی جائے، تو پھر بھی اس کے پاس بہت سے ڈویژن بچ رہتے ہیں۔ آخر وہ ان کو کس کے خلاف استعمال کرنا چاہتا ہے؟ حقیقت یہ ہے کہ ہندوستان اپنے اسلحہ کے مطالبے پر مغربی طاقتوں کو رضامند پا کر اس سے پورا پورا فائدہ اٹھانا چاہتا ہے۔ وہ ایک چھوڑ دو دو فوجیں تیار کرنے کے منصوبے باندھ رہا ہے۔ ایک فوج چین کے مقابلے کے لئے اور دوسری اپنے سامراجی مقاصد کو پورا کرنے کے لئے، پاکستان اور اپنے دوسرے چھوٹے چھوٹے ہمسایوں کے خلاف۔ جو فوج چین کے خلاف تیار کی جائے گی وہ لازمی طور پر اس طرح متعین کی جائے گی کہ وقت آنے پر اس کا رخ فوراً مشرق پاکستان کی طرف موڑ کر ادھر حملہ کیا جا سکے۔ اس طرح ان دونوں فوجوں سے پاکستان کو سخت خطرہ لاحق ہوگا۔

اس زبردست جنگی مشینری کے تیار کر لینے کے بعد، جس کی وجہ سے ہندوستان کے عوام کو یقیناً سخت مصیبتیں جھیلنی پڑی ہوں گی، ہندوستانی لیڈروں کے لئے اس کی ضرورت کا جواز پیش کرنا ہوگا۔ پھر شاید ہندوستانی اپنے اس وقار کو بھی بحال کرنا چاہیں، جو چین کے ساتھ جنگ کر کے مٹی میں مل گیا تھا۔ اس لئے ممکن ہے کہ ہندوستان جیسے ہی کوئی سازگار موقع دیکھے اپنی اس زبردست مشینری سے پاکستان پر دھاوا بول دے۔ شاید اس کا پہلا حملہ کشمیر کے اس حصے پر ہو جو پاکستان کے تحت ہے اور جسے

ہندوستان اپنا قرار دے کر اس پر قبضہ جمانا چاہتا ہے۔[1]

میں نے یہاں مختصر طور پر ان واقعات کا ذکر کیا ہے، جو پاکستان و امریکہ کے روابط میں کشیدگی کا موجب ہوئے۔ یہ بات تو مجھ پر اسی وقت کھل گئی تھی جب کینیڈی اور نکسن میں صدارتی انتخاب کا مقابلہ ہو رہا تھا، کہ امریکہ ہندوستان کو اپنے سیاسی حلقۂ اثر میں لانے کے لئے ہر ممکن طریقے سے اس کی رضا جوئی چاہتا ہے۔ اور اگر پاکستان اس امر سے رنجیدہ ہے تو خیر، بڑے افسوس کی بات ہے، مگر کیا کیا جا سکتا ہے۔

میں صدر کینیڈی کی دعوت پر جولائی سنہ ۱۹۶۱ء میں امریکہ گیا تھا۔ صدر کینیڈی نے اپنی استقبالیہ تقریر میں کہا کہ: ''پاکستان ہمارا آج کا دوست بھی ہے اور مستقل دوست بھی۔'' انہوں نے یہ بھی کہا تھا کہ ''امریکہ کے لوگ نجی طور پر اور اپنی عام زندگی میں دوستی اور دوستانہ اسنا ل کی قدر کرنا جانتے ہیں۔''[2] ان کے ان بیانات سے میری بڑی دل جمعی ہوئی تھی، کیونکہ دوستی وہی ہوتی ہے جو باہمی اور دوطرفہ ہو۔

۱۲۔ جولائی سنہ ۱۹۶۱ء کو میں نے امریکی کانگرس کے ایک مشترک اجلاس سے خطاب کیا۔ میں نے کسی قدر تفصیل کے ساتھ بر صغیر کی تقسیم کی بنیاد کو اجاگر کیا۔ ہم نے اپنے لئے ایک الگ وطن کا جو مطالبہ کیا تھا، وہ اس حقیقت پر مبنی تھا کہ ہمارے لئے عزت و آبرو کے ساتھ ایک ایسے معاشرے میں رہنے کی کوئی جگہ نہیں جو ذات پات کی قیود میں بری طرح بندھا ہوا ہو۔ یہ مطالبہ تعصب یا عدم رواداری کی بنا پر نہ تھا، بلکہ یہ تو حقیقت ہی اس

---

۱۔ صفحات ۲۲۳ تا ۲۲۵ کا مضمون ایک مقالے سے لیا گیا ہے، جو میں نے پاکستان و امریکی اتحاد کے موضوع پر لکھا تھا، اور جو بعد میں امریکہ کے سہ ماہی جریدہ ''فارن افیئرز'' (جنوری ۱۹۶۴ء) میں شائع ہوا تھا۔ بعد کے واقعات نے ثابت کر دیا کہ میرے خدشات بنیادی طور پر کس درجہ صحیح تھے۔

۲۔ بمقام اینڈریوز فورس بیس (۱۱۔ جولائی سنہ ۱۹۶۱ء)۔

تعصب اور عدم رواداری سے بچنے کی ایک صورت تھی جس کے ہم ہندوستانی معاشرے میں ایک مدت سے نشانہ بنے ہوئے تھے - ہم کوئی ایسا معاشرہ پیدا کرنا نہیں چاہتے تھے جس میں ملاؤں کا زور ہو ، بلکہ ایک آزاد خیال اور ترقی پسند معاشرہ جس میں ہم اپنے نصب العین اور اپنے عقائد کے مطابق زندگی بسر کر سکیں - ہمارے معاشرے میں رنگ یا نسل کے امتیاز کی کوئی جگہ نہیں - ہم ایسی قوم ہیں جسے رنگ یا نسل کا فرق سجھائی نہیں دیتا۔،، میں نے کانگرس کو اس کی ذمہ داریاں اور اس کے عالمی فرائض یاد دلائے۔ جب میں نے یہ کہا کہ : ''جو لوگ آپ کا ساتھ دیں گے وہ پاکستان ہی کے لوگ ہوں گے،، تو اس پر بڑی تالیاں بجائی گئیں - لیکن ابھی ان تالیوں کا شور تھمنے نہ پایا تھا کہ میں نے اتنا اور بڑھا دیا ''بشرطیکہ۔ بشرطیکہ آپ بھی پاکستان کا ساتھ دینے کے لئے تیار ہوں - چنانچہ میں چاہتا ہوں کہ آپ یہ بات یاد رکھیں کہ آپ کی مصلحت کے تقاضے کچھ بھی ہوں ، آپ کوئی ایسا قدم نہیں اٹھائیں گے جو ہمارے مسائل کو مشکل بنا دے یا ہماری سلامتی کو کسی قسم کے خطرے میں ڈال دے - جب تک آپ اس بات کو یاد رکھیں گے ہماری دوستی مضبوط سے مضبوط تر ہوتی چلی جائے گی۔،،

امریکہ کے اس دورے میں میں نے بار بار کشمیر کے جھگڑے کے منصفانہ اور آبرومندانہ تصفیے کی ضرورت پر زور دیا - جس کے بغیر اس بر صغیر میں امن چین ممکن ہی نہیں - میں نے امریکی حکومت سے درخواست کی کہ وہ ہندوستان پر اپنے بڑھتے ہوئے اثر کو کام میں لا کر ہندوستانی لیڈروں کو سمجھائے کہ پاکستان کے ساتھ صاف صفائی سے رہنے میں کیا فائدے ہیں - مجھ سے ایک اخباری نمائندے نے پوچھا کہ : ''صدر کینیڈی مسٹر نہرو کو مسئلہ کشمیر کے حل پر آمادہ کرنے میں کس حد تک بڑھ سکتے ہیں ؟،، میں نے جواب دیا : ''یہی تو ہم بھی دیکھنا چاہتے ہیں - صدر کینیڈی خاصی دور تک بڑھ سکتے ہیں۔،،[1]

---

[1]- اخباری نمائندوں سے ملاقات (اتوار ١٦ جولائی ١٩٦١ء) -

اس سے چند روز پہلے مجھے واشنگٹن میں نیشنل پریس کلب کے ایک لنچ کے جلسے میں مدعو کیا گیا تھا ۔ اس موقع پر مجھ سے جو سوالات کئے گئے، ان میں سے ایک سوال یہ بھی تھا کہ : ''اگر ہندوستان کو اسلحہ کی امداد دی گئی ، تو اس پر پاکستان کا رد عمل کیا ہوگا؟''

میں نے کہا : ''ہم نے امریکہ بلکہ ساری دنیا پر اپنی پوزیشن واضح کر دی ہے ۔ ہم ہندوستان کے ساتھ صلح صفائی سے رہنا چاہتے ہیں ۔ کشمیر پر ہماری بات بگڑ گئی ہے ۔ کشمیر کا مسئلہ کشمیر کے لوگوں کے جذبات و خواہشات سے وابستہ ہے ۔ یہ مسئلہ ہندوستان کی پاکستان دشمنی کو بھی ظاہر کرتا ہے ۔ علاوہ ازیں کچھ اقتصادی اور کچھ ہماری سلامتی کے امور بھی غور طلب ہیں ۔ ہندوستان پاکستان کے ساتھ صلح صفائی کرنے پر آمادہ نظر نہیں آتا ۔ ہندوستان کی مسلح افواج ہماری مسلح افواج سے تگنی ہیں ۔ ان افواج کا صرف پندرہ فی صد حصہ چین کے مقابلے کے لئے ہے ۔ باقی پاکستان کی تاک میں ہے ۔ اس قسم کی صورت حال میں اگر ہندوستان کو اسلحہ کی امداد دی گئی تو پاکستان خود کو غیر محفوظ خیال کرے گا ۔ اور پاکستان کی رائے عامہ لازمی طور پر امداد دینے والے ملک کے خلاف ہو جائے گی ۔ چنانچہ اس کا امریکہ کے ساتھ ہماری دوستی پر بھی زبردست اثر پڑے گا۔''

صدر کینیڈی سے میری جو ملاقاتیں ہوئیں ، ان میں میں نے یہ بات ان کے ذہن نشین کرنے کی کوشش کی کہ جب تک ہندوستان اور پاکستان میں کشمیر کے مسئلے پر تنازعہ رہے گا اس بر صغیر میں حالات معمول پر نہیں آئیں گے ۔ میں نے انہیں یہ بات سمجھائی کہ امریکی انتظامیہ ایسی فیصلہ کن حیثیت میں ہے کہ وہ اس معاملے میں ہندوستان پر خوشگوار اثر ڈال سکتی ہے ، نیز یہ کہ جب تک اس بر صغیر میں امن امان قائم نہ ہوگا ، امریکی پالسی کے مقاصد پورے نہ ہو سکیں گے ۔

امریکی پالسی میں غیر جانب دار ملکوں کے بارے میں جو تبدیلی پیدا ہو گئی تھی ، میں نے اس کا ذکر بھی چھیڑا ۔ میں نے پوچھا

که اس تبدیلی کا ''سینٹو،، اور ''سیٹو،، جیسے معاهدوں پر کیا اثر پڑے گا - میں نے کہا که امریکی رویے کی اس تبدیلی کی بنا پر علاقائی ممبروں کو ان معاهدوں سے وابسته رهنے کا جواز پیش کرنا مشکل هو جائے گا - صدر کینیڈی نے مجھے ڈھارس دیتے هوئے کہا : ''مجھے اجتماعی سلامتی کی ضرورت کا بڑا شدید احساس هے - میں سمجھتا هوں که ''غیر جانب دار،، ممالک کی امداد کے معاملے میں میری پوزیشن کو صحیح طور پر نہیں سمجھا گیا - یه دوستوں کو ترک کرنے اور غیر جانب داروں کو گلے لگانے کی بات نہیں هے - میرا کہنا تو بس یه هے که غیر جانب داروں کو دشمن نه سنجھا جائے،، صدر کینیڈی خاص طور پر یه معلوم کرنا چاهتے تھے که ''سیٹو،، اور ''سینٹو،، کو کس طرح مضبوط بنایا جا سکتا هے اور هندوستان و پاکستان کے باهمی جھگڑوں کو چکانے میں امریکه کیا مدد دے سکتا هے -

میں نے ان سے یه بھی پوچھا که مشترکه سلامتی کے قانون کی توسیع کے بارے میں امریکی انتظامیه کا کیا اراده هے؟ کیا وه اس میں غیر جانب دار ملکوں کو بھی شامل کرنا چاهتا هے؟ کیا اس کا مطلب هندوستان کو اسلحه کی امداد دینا هوگا؟ میں نے انهیں صاف صاف بتا دیا که اس قسم کے اقدام سے پاکستان کی رائے عامه پر بہت برا اثر پڑے گا - اب تو پاکستان هی نہیں ، کوریا سے لے کر ترکی تک کے عوام نے اس بات پر تعجب کرنا شروع کر دیا هے که کیا امریکه ''دوستوں،، اور ''غیروں،، میں تمیز نہیں کر سکتا!

مجھے اس امر کا یقین دلایا گیا که کوئی ایسی کارروائی نہیں کی جائے گی ، جو همارے لئے مشکلات پیدا کر دے - نیز یه که اس ترمیم شده قانون کے تحت غیر جانب دار ملکوں کو کسی قسم کی امداد دینے سے پہلے هم سے مشوره کر لیا جائے گا -

میں نے صدر کینیڈی سے تنازعۂ کشمیر کا پس منظر ذرا تفصیل سے بیان کیا - میں نے کہا جب تک هندوستان اور پاکستان کی فوجیں آمنے سامنے بھری بندوقیں لئے کھڑی رهیں گی ، دونوں ملکوں کی ترقی کے سارے ضروری کام رکے رهیں گے - اگر یه جھگڑا مٹ جائے

تو اس سے اس خطے ہی کا نہیں بلکہ ساری دنیا کا بھلا ہوگا ۔ میں نے ان سے نہرو کے ساتھ اپنی ایک ملاقات کا ذکر بھی کیا جو مئی سنہ ۱۹۶۰ء میں لندن میں ہوئی تھی ۔ میں نے کہا جب میں نے نہرو سے مسئلۂ کشمیر کا ذکر چھیڑا ، تو انہوں نے اس کو حل کرنے پر کچھ زیادہ دل چسپی ظاہر نہیں کی ۔ میں نے اس وقت مسٹر نہرو سے کہا تھا کہ عام طور پر یہ سمجھا جاتا ہے کہ کشمیر کے بارے میں آپ کا رویہ بعض جذباتی وجوہ کے تابع ہے ۔ انہوں نے جواب دیا : اگر ایسا ہوتا تو وادئ کشمیر ایک قسم کا سوئٹزر لینڈ بنائی جا سکتی تھی ، جہاں میں جب چاہتا آیا جایا کرتا ۔ انہوں نے یہ بھی کہا کہ میری والدہ لاہور کی رہنے والی تھیں ، لیکن اس کے باوجود مجھے اس شہر سے کوئی جذباتی لگاؤ نہیں ہے ۔

میں نے صدر کینیڈی سے کہا ، ظاہر ہے کہ نہرو نے جموں و کشمیر کے ایک بڑے حصے پر طاقت کے بل پر جو قبضہ کر رکھا ہے ، اس کا وہ ناجائز فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں ۔ وہ اپنی دانست میں معاملے کو ختم کر بیٹھے ہیں ۔ میں یہ امر صدر کینیڈی کے ذہن نشین کرنا چاہتا تھا کہ اگر ہندوستان کو اسلحہ کی امداد دی گئی تو اس سے اس کا حوصلہ بڑھے گا ، اور وہ ان علاقوں پر جو اس کی ملکیت نہیں ہیں ، بدستور اپنا قبضہ جمائے رکھے گا اور اس طرح اس جھگڑے کے منصفانہ تصفیے کا کوئی امکان باقی نہ رہے گا ۔

صدر کینیڈی نے اس بارے میں مجھ سے اتفاق کیا کہ کشمیر کے مسئلے کے حل کی اشد ضرورت ہے ۔ لیکن وہ سمجھتے تھے کہ ان کی پوزیشن ایسی نہیں کہ اس معاملے میں عملی طور پر یا براہ راست دخل دے سکیں ۔ ان سے مل کر مجھے ایسا معلوم ہوا جیسے ان کے دماغ میں تفکرات کا ہجوم ہو اور وہ خود کو تنہا محسوس کرتے ہوں ۔ انہیں صدر کا عہدہ سنبھالے کچھ زیادہ عرصہ نہ گزرا تھا ۔ معلوم ہوتا تھا کہ ان کے ذہن پر بڑا بار ہے ، شاید اس وجہ سے کہ 'بے آف پگز' والا معاملہ ٹائیں ٹائیں فش ہو کے رہ گیا تھا ۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے انہیں معاملات پر پوری گرفت حاصل نہ ہو ، اور میں نے یہ بھی دیکھا کہ ان کو بہت زیادہ نظریہ بازوں نے گھیر

رکھا ہے ۔ یہ لوگ بڑے مفید ہوتے ہیں ۔ لیکن بعض دفعہ انسان کو صحیح عملی راہ سے بھٹکا بھی دیتے ہیں ۔ انسان کو ٹھوس دماغ والے، حقیقت پسند اور تجربہ کار لوگوں کو اپنے قریب رکھنے کی ضرورت ہوتی ہے ، خاص کر کسی بحران کے موقع پر ۔ صدر کینیڈی نے مجھ سے کہا ، میں تم سے آدھ گھنٹے تنہائی میں بات کرنا چاہتا ہوں ، وہ میرا بازو تھام کر مجھے وائٹ ہاؤس کے لان میں لے گئے جہاں ہم ایک درخت کے سائے میں ایک نشست گاہ پر بیٹھ گئے ۔ انھوں نے برلن کی صورت حال کا ذکر کرنا شروع کیا اور مجھ سے پوچھا کہ تم ان حالات میں کیا کرتے ۔ ظاہر ہے کہ وہ مجھ سے اس مسئلے کو حل کرنے کی توقع نہ رکھتے تھے، بس وہ تو اس معاملے پر جو ان کے لئے بڑی پریشانی کا موجب بنا ہوا تھا ، ذرا دل کا بخار نکالنا چاہتے تھے ۔ جب میں وہاں سے چلا تو ان کے بارے میں میرا تاثر یہ تھا کہ ان کے دماغ پر سخت بوجھ ہے ، اور وہ دل لگا کر کسی سے ہمکلام نہیں ہو سکتے ۔

جب میں امریکہ سے واپس آیا ، تو مجھے ایک گونہ اطمینان تھا کہ میں نے اپنا نقطۂ نگاہ بغیر لگی لپٹی رکھے، صدر کینیڈی پر واضح کر دیا ہے ۔ اب میں صرف امید ہی کر سکتا تھا کہ مسئلۂ کشمیر کے طے نہ کرنے سے جو خطرے پیدا ہو سکتے ہیں، امریکہ کو ان کا اندازہ ہو جائے گا اور وہ ہندوستان کو وسیع پیمانے پر اسلحہ بہم پہنچانے میں جلد بازی سے کام نہ لے گا ۔

اس زمانے میں ہم سوویٹ یونین کے ساتھ تیل کا کھوج لگانے کے معاہدے کے بارے میں گفت و شنید کر رہے تھے ۔ ادھر پاکستان اور چین میں سرحد کی نشان بندی کی بات چیت ہو رہی تھی۔ امریکہ نے ان دونوں باتوں پر کچھ کچھ تشویش ظاہر کرنی شروع کر دی تھی ۔ ان دونوں معاملوں میں میرا نقطۂ نظر یہ تھا کہ اب چونکہ صورت حال بدل گئی ہے ، اس لئے ہمارے لئے ضروری ہے کہ ہم سوویٹ یونین اور چین کی عوامی جمہوریہ کے ساتھ خوشگوار تعلقات پیدا کریں ۔ ہم خواہ مخواہ کے سیاسی بوجھ اٹھانا نہیں چاہتے تھے ۔

میں اوپر کچھ واقعات کا ذکر کر چکا ہوں جو ۱۹۶۲ء میں چین

اور ہندوستان کی جنگ کے دوران میں پیش آئے تھے - اس معاملے نے جو جو رنگ بدلے ، میرے خیال میں اس کا بیان ذرا تفصیل چاہتا ہے ، تاکہ یہ بتایا جا سکے کہ اس صورت حال کا امریکہ پر کیا رد عمل ہوا - اور کس طرح دھیرے دھیرے یہ المناک حقیقت ہم پر منکشف ہوئی کہ امریکہ نے ہندوستان اور پاکستان دونوں میں سے ہندوستان کو چن لیا ہے -

تبت میں چینی حکام نے جولائی ۱۹۵۹ء میں ایک حکم جاری کیا ، جس کی رو سے ہندوستانی اور تبتی دونوں سکے ناجائز قرار دے دیے گئے - ہندوستانی قومیت والوں کو ہدایت کی گئی کہ اگر جان کی خیریت چاہتے ہوں تو تبت کا رخ نہ کریں - اگست ۱۹۵۹ء میں ایک چینی فوج نے آسام اور تبت کی سرحد پر لانگ جو کی سرحدی چوکی پر قبضہ کر لیا- اور لداخ میں بھی ایک چوکی اپنے قبضے میں لے لی - اس پر ہندوستان اور چین نے ایک دوسرے کو احتجاجی مراسلے بھیجے - نومبر ۱۹۵۹ء میں نہرو نے اعلان کیا کہ : ”میں لوگوں کے دماغ سے اس قسم کے شبہات نکال دینا چاہتا ہوں کہ اگر چینیوں نے ہم پر حملہ کیا تو ہم اپنی سالمیت کی حفاظت نہ کر سکیں گے - ہمیں اس چیلنج کا مقابلہ کرنے کے لئے اپنی طاقت اور اپنے عزم پر پورا بھروسا ہے ، اور ہم پوری طاقت کے ساتھ اس کا مقابلہ کریں گے-“

مسٹر چو این لائی نے مسٹر نہرو کو مشورہ دیا کہ دونوں فریق اپنی اپنی فوجیں تمام ڈھائی ہزار میل لمبی سرحد سے بیس بیس کیلومیٹر پیچھے ہٹا لیں ، اور اس طرح پچیس میل چوڑے علاقے کو غیر فوجی قرار دے دیا جائے - تاوقتیکہ ”سرحد کے مسئلے پر آپس میں دوستانہ تصفیہ نہ ہو جائے-“ مسٹر نہرو نے اس تجویز کو رد کر دیا - تاہم چینی حکومت نے اپنے سرحدی دستوں کو گشت کرنے سے روک دیا تاکہ فوجوں میں جھڑپ نہ ہونے پائے -

اپریل ۱۹۶۰ء میں نئی دہلی میں مسٹر نہرو اور مسٹر چو این لائی میں گفت و شنید ہوئی ، مگر اختلافات نہ مٹ سکے - اس کے بعد سرکاری سطح پر کئی بار بات چیت ہوئی - مارچ ۱۹۶۱ء میں چینی

قومیت والے بعض افراد کو ہندوستان سے نکل جانے کا حکم دے دیا گیا - ۱۹۶۱ء کے سارے سال میں چین اور ہندوستان کے تعلقات سخت کشیدہ رہے - نہرو نے جنگ جویانہ رویہ اختیار کرنا شروع کر دیا تھا - دونوں فریق اپنے اپنے علاقے میں فضائی اور زمینی خلاف ورزیوں کی شکایتیں کرتے رہے - مسٹر کرشنامینن نے جو وزیر دفاع تھے ، ۱۱-اپریل ۱۹۶۱ء کو لوک سبھا میں بیان دیتے ہوئے کہا کہ حکومت ہندوستان نے ہمالیہ کی سرحدوں کی حفاظت کے لئے ''تمام ضروری اقدامات کر لئے ہیں -'' نیز یہ خیال کہ کمیونسٹ حملہ آور ''جب چاہیں آ دھمکیں'' اب درست نہیں رہا -

جولائی ۱۹۶۲ء میں سرحد پر دو اور وارداتیں ہوئیں - ستمبر ۱۹۶۲ء میں چین نے ایک بار پھر یہ تجویز پیش کی کہ : ''کشیدگی دور کرنے کے لئے دونوں طرف کی مسلح فوجوں کو سارے محاذ سے بیس بیس کیلومیٹر پیچھے ہٹ جانا چاہئے -'' ہندوستان نے اب کے پھر اس تجویز کو مسترد کر دیا - ستمبر ۱۹۶۲ء کے وسط میں ہمالیہ کی سرحد کے مشرق سرے پر مزید جھڑپیں ہوئیں - نیفا کی سرحد پر ۱۰-اکتوبر تک تو خاموشی رہی مگر اس دن میک موہن لائن کے انتہائی مغربی سرے پر ہندوستانی اور چینی فوجوں میں سخت معرکہ ہوا - ۱۳-اکتوبر کو چینیوں نے ایک مرتبہ پھر مسٹر نہرو کو تنبیہ کی کہ : ''وہ خطرے کی غار کے دہانے سے پیچھے ہٹ جائیں -'' کیونکہ چینیوں کے قول کے مطابق چین ''ہندوستان کے ساتھ ہرگز آمادۂ پیکار'' نہیں ہونا چاہتا تھا - اس کے ایک ہفتے بعد لداخ میں بڑے زور شور کی لڑائی ہوئی - چینی فوجوں نے لداخ میں اس علاقے تک ، جس کی ملکیت کا ان کو دعویٰ تھا پیش قدمی کی اور پھر وہ تھم گئیں - نیفا میں چینیوں نے دو چوکیوں پر قابو پا لیا - اس کے بعد ان کے حملے نے میک موہن لائن کے دونوں سروں پر ایک عام دھاوے کی صورت اختیار کر لی - تین دن کے اندر چینی فوجیں تقریباً نوے میل تک آگے بڑھ آئیں اور انہوں نے درۂ سیلا اور بوم دیلا پر قبضہ کر لیا - ۲۱-نومبر ۱۹۶۲ء کو چینی حکومت نے یک طرفہ طور پر جنگ بندی کا اعلان کر دیا ، اور اپنی فوجوں کو پیچھے ہٹنے کا حکم دے دیا -

چینی فوجیں ہٹتے ہٹتے اس لائن سے بھی بیس کیلومیٹر پیچھے ہٹ آئیں جو سات نومبر ۱۹۵۹ء تک سرحد کا کام دیتی رہی تھی ۔

۲۸-نومبر ۱۹۶۲ء کو صدر کینیڈی نے مجھے ایک خط لکھا ، اس میں انھوں نے اس صورت حال پر تشویش ظاہر کی ، جو چین و ہند کی لڑائی سے پیدا ہو گئی تھی ۔ انھوں نے مجھے مطلع کیا کہ امریکہ ہندوستان کی فوری ضرورتوں کے لئے اپنے مقدور بھر مدد دینا چاھتا ھے ، اور اس بات کا ضرور اطمینان کر لے گا کہ وہ ہندوستان کو جو کچھ بھی مدد دے گا ، اسے صرف چینیوں کے خلاف استعمال کیا جائے گا ۔ انھوں نے کہا ، پاکستان اس وقت ایسی پوزیشن میں ھے کہ وہ ایک ضروری اقدام کر سکتا ھے ، اور یہ اقدام بقول ان کے صرف پاکستان ھی کر سکتا تھا یعنی پاکستان ہندوستان کو خاموشی سے مگر مؤثر طریقے سے اس بات کا اشارہ کر دے کہ اسے پاکستان کی طرف سے جو تشویش ھے ، اور جسے خود صدر کینیڈی قطعی طور پر ناواجب سمجھتے ھیں ، مگر جس کی وجہ سے ہندوستان کو اپنی فوج کے ایک بہت بڑے حصے کو پاکستانی سرحدوں پر متعین کرنا پڑا ھے ، اسے اپنے دل سے نکال دے ۔ صدر کینیڈی نے کہا : شاید اس کا مؤثر طریقہ یہ ہو کہ آپ مسٹر نہرو کو ایک نجی پیغام کے ذریعے یہ اطمینان دلا دیں کہ پاکستان اپنی سرحدوں پر کوئی ایسی کارروائی نہیں کرے گا ، جس سے ہندوستان کو تشویش لاحق ہو ۔ صدر کینیڈی نے یہ بات زور دے کر کہی کہ ہندوستان کو باھر سے خواہ کتنی ھی امداد کیوں نہ ملے وہ چینیوں کا مقابلہ کرنے میں اتنی مؤثر ثابت نہ ہوگی جتنی کہ ان کی اپنی فوجوں کی آزادانہ نقل و حرکت ۔ صدر کینیڈی نے کہا کہ میں کشمیر کی تاریخ سے واقف ہوں اور یہ تجویز بے سوچے سمجھے پیش نہیں کر رہا ہوں ۔ میں یہ تجویز اس امید اور بھروسے پر کر رہا ہوں کہ ہندوستان اپنی موجودہ مصیبت سے سبق حاصل کرے گا ، اور اس کو احساس ہوگا کہ سارے بر صغیر کو شمال کی طرف سے جو خطرہ درپیش ھے ، وہ اس خطے کے اندرونی جھگڑوں سے کہیں زیادہ اہمیت رکھتا ھے ۔ انھوں نے مجھے یقین دلایا کہ آپ اس بر صغیر کے وسیع تر مفادات کے لئے جو اقدامات

کریں گے ، ان سے آگے چل کر پاکستان اور ہندوستان کے باھمی جھگڑوں کے مناسب تصفیے میں جو مدد ملے گی ، کسی اور بات سے نہیں مل سکتی۔

ذیل میں میں وہ پورا خط درج کرتا ہوں ، جو میں نے ۵-نومبر ۱۹۶۲ء کو صدر کینیڈی کے نام جواباً لکھا :

ڈیئر مسٹر پریزیڈنٹ

آپ کے سفیر کے ذریعے ۲۸-اکتوبر ۱۹۶۲ء کو مجھے آپ کا جو التفات آمیز پیغام ملا اس کے لئے میں آپ کا شکر گزار ھوں۔

ہندوستان نے پچھلے پندرہ برس سے ھم پر ایک بہت بڑا فوجی خطرہ مسلط کر رکھا ھے ۔ مجھے یہ کہنے کی اجازت دیجئے کہ محض امریکی اور برطانوی ساز و سامان کی بدولت اس نے اپنی فوجوں کو ھماری فوجوں سے تگنا چوگنا کرلیا ھے ، اور وہ کھلے بندوں کہہ رھا ھے کہ پاکستان اس کا دشمن نمبر ایک ھے ۔

اس کی اسی (۸۰) فیصد یا اس سے بھی زیادہ مسلح افواج ھمارے خلاف کارروائی کے لئے مخصوص کی جا چکی ھیں ، ان میں سے بیشتر ھماری سرحدوں پر متعین ھیں ، اور دس دن کے نوٹس پر حملہ آور ھونے کے لئے پورے طور پر تیار ھیں۔ ھم ان تمام برسوں میں محض اس وجہ سے ہندوستان کے ان جارحانہ ارادوں کا شکار رھے ھیں کہ وزیر اعظم ہندوستان اپنے وعدوں کو پورا کرنے کے لئے تیار نہیں ، خاص طور پر وہ وعدہ جو کشمیر کے تصفیے کے بارے میں کیا گیا تھا اور جس میں ھم اپنی معیشت اور سلامتی کی بنا پر انتہائی دل چسپی رکھتے ھیں ۔ یہی وجہ ھے کہ ھمیں پچھلے کم و بیش پندرہ برس میں اپنی فوجوں کو ھر وقت چوکس رکھنا پڑا ھے ۔ چین اور ہندوستان میں جو معرکہ ھوا ھے ، اس نے ھمارے لئے اور بھی گہری تشویش کے حالات پیدا کر دئے ھیں ۔ تاھم اس سلسلے میں ھمیں جو تھوڑی بہت اطلاعات ملی ھیں ، ان سے ھم یہ یقین کرنے پر مجبور ھیں کہ چینیوں کا ارادہ صرف اسی علاقے پر قبضہ کرنے کا ھے جو ان کے خیال کے مطابق ان کی ملکیت ھے ، اور جو دراصل چین اور ہندوستان کی جنگ کا سبب بنا ۔ ۱۹۵۴ء میں خود مسٹر نہرو نے

ہندوستانی پارلیمنٹ میں تبت میں چینیوں کی حیثیت کا ذکر کرتے ہوئے ، اپنی فراست کے مطابق یہ اعلان کرنا مناسب سمجھا تھا کہ میرے علم میں پچھلی چند صدیوں میں کوئی زمانہ ایسا نہیں گزرا ، جب کسی بیرونی ملک نے چین کی فرماں روائی کو ، یا اسے بالا دستی ہی کہئے ، جھٹلایا ہو۔ اس تمام عرصے میں چین خواہ کمزور تھا یا طاقت ور اور خواہ اس کی کوئی سی بھی حکومت رہی ہو اس نے تبت پر اپنی حاکمیت کے دعوے کو ہمیشہ قائم رکھا ........ سلطنت برطانیہ نے لارڈ کرزن کے زمانے میں اپنا تسلط تبت تک وسیع کر لیا ، اور وہاں کئی قسم کے تصفیے کئے ، اب ہمارے لئے ان میں سے کسی تصفیے کو برقرار رکھنا ناممکن اور نامناسب ہے ...... یہ نقشے اور معاھدے برطانوی سامراجیوں نے تیار کئے تھے ۔ ان معاھدوں اور نقشوں کا مطلب یہ نکلتا ہے کہ ہم بھی وہی کارروائی کریں جو انہوں نے کی تھی۔،،

تاہم فوجی اعتبار سے ہم یقین نہیں کرتے کہ چین فیصلہ کن نتائج حاصل کرنے کے لئے ، اپنی بڑی افواج ہمالیہ کے کٹھن پہاڑی علاقے سے ہندوستان کے خلاف آتار سکتا ہے اور اگر اس کا ایسا ارادہ ہو تو اس کا طریقہ یہ ہوگا کہ برما کے راستے ہندوستان کے بازو سے حملہ کرے ۔ ہماری رائے میں یہ طریقہ آسان بھی ہے اور کم خرچ بھی ۔ اگر چینیوں کے ارادے محدود حملے کے نہیں بلکہ بڑے حملے کے ہیں ، اور ان کی نیت آسام پر قبضہ جمانے کی ہے ، تو اس صورت میں ہمارے لئے بھی یہ حملہ ایسا ہی باعث تشویش ہوگا جیسا کہ ہندوستان کے لئے ۔ کیونکہ اس کا اثر براہ راست مشرق پاکستان پر پڑے گا ۔ صورت حال کا یہ اندازہ ہم نے بہت سوچ سمجھ کر کیا ہے ۔

اس بر صغیر میں اور ہندوستان کے ارد گرد یہ صورت حال کیوں کر پیدا ہوئی؟ ہمارے خیال میں یہ مسٹر نہرو اور ان کے رفقا کی کج فہمی، حیلہ جوئی اور ان کی بے آصولی خارجہ پالسی کا براہ راست نتیجہ ہے ۔

یہ خارجہ پالسی مندرجہ ذیل اجزا پر مبنی ہے :

الف ۔ کمیونزم کی رضا جوئی کے لئے سر تسلیم خم کرنا ۔

ب ۔ غیر جانبداری کا سفید پھریرا لہرا کر کمیونزم کی خوشنودی حاصل کرنا ، اور متذبذب اقوام کو اپنے ساتھ ملانا ۔ اور اس طرح خود کو ساری دنیا کے لئے باعث فساد بنانا ۔

ج ۔ پاکستان کو ڈرانا اور دھمکانا ، تاکہ وہ سیاسی طور پر بے یار و مددگار رہ جائے ۔ اور اقتصادی طور پر کمزور رہ جائے ۔

د ۔ مغربی طاقتوں کو خصوصاً ریاستہائے متحدہ امریکہ کو موقع بے موقع بُرا بھلا کہنا ۔

واقعات نے ثابت کر دیا ہے کہ اس وقت مسٹر نہرو پر جو کچھ گزر رہی ہے ، وہ اسی کج فہمی کا نتیجہ ہے ۔ ہم اس سارے عرصے میں یہی بات سمجھاتے اور اس بات سے خبردار کرتے رہے ہیں ۔

مسٹر پریزیڈنٹ ، اب آپ ہم سے اس بات کے خواہاں ہیں ، کہ ہم مسٹر نہرو کو گویا اس بات کا اطمینان دلا دیں کہ وہ اپنی ان فوجوں سے کسی اور جگہ کام لے سکتے ہیں ، جو انہوں نے اس وقت ہمارے خلاف چڑھا رکھی ہیں ۔ مجھے تعجب ہے کہ ہم سے اس قسم کی درخواست کی جا رہی ہے ، حالانکہ ہم نے جو کچھ کیا ، وہ اس خطرے کی روک تھام کے سوا اور کچھ نہیں ، جو ہمیں ہندوستان کی طرف سے درپیش رہا ہے ۔ کیا فطرت انسانی کا تقاضا یہی ہونا چاہئے کہ ہم اپنے بچاؤ کے لئے جو تدابیر اختیار کرنے پر مجبور ہیں ، انہیں ترک کر دیں؟ کیا ہماری اپنی قوم اس صورت حال کو منظور کر لے گی؟

ہماری اطلاع کے مطابق ہندوستان نے ہماری سرحد سے اپنا ایک پورا اور ایک آدھا پیدل ڈویژن ہٹا لیا ہے ۔ لیکن اس امر کے قطعی آثار پائے جاتے ہیں کہ وہ اس کے بجائے اپنی محفوظ بکتربند فوج کا ایک ڈویژن اور ایک بریگیڈ ہمارے خلاف مورچوں پر پہنچا رہا ہے ۔ اسی طرح اب اس نے ایک کور ہیڈ کوارٹرز قائم کیا ہے ۔ تاکہ ان فوجوں کی نگرانی کی جائے جو مشرقی پاکستان کے خلاف صف آرا ہیں ۔ اس کے بحریہ کے جہاز دو چھوٹے جہازوں کو چھوڑ کر سب کے سب بمبئی کی بندرگاہ پر لنگر انداز ہیں ۔ بظاہر اس کی وجہ مرمت بتائی

جاتی ہے لیکن دراصل انہیں ہمارے لئے خطرے پیدا کرنے کے لئے وہاں جمع کیا گیا ہے۔

مسٹر پریزیڈنٹ، ان اقدامات کو کسی صورت میں بھی ہمارے متعلق ہندوستان کے پر امن ارادوں سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا۔ پھر ہم اس قسم کی صورت حال میں اس سے اپنی دوستی کا اظہار کیسے کر سکتے ہیں؟

جی نہیں مسٹر پریزیڈنٹ اس مسئلے کا حل کچھ اور ہے۔ اس کا حل ایسی صورت حال پیدا کرنا ہے کہ ہم ہندوستان کے خطرے سے اور وہ ہمارے خطرے سے آزاد ہو سکے۔ یہ جبھی ممکن ہے کہ مسئلۂ کشمیر کا تصفیہ ہو جائے۔ بعض اوقات کہا جاتا ہے کہ یہ مسئلہ حل ہونا مشکل ہے۔ مجھے اس بات سے اتفاق نہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اگر ہندوستان اپنا رویہ بدل لے تو اس مسئلے کا ایک منصفانہ اور آبرومندانہ حل تلاش کر لینا کچھ دشوار نہیں۔

ہمارا مقصد امن سے رہنا ہے، خاص طور پر اپنے ہمسایوں کے ساتھ۔ میں آپ کی اس یقین دہانی کے لئے شکر گزار ہوں کہ آپ ہندوستان کو جو اسلحہ مہیا کر رہے ہیں اسے ہمارے خلاف استعمال نہیں کیا جائے گا۔ یہ آپ کی بڑی عنایت ہے۔ لیکن جن لوگوں سے آپ کو واسطہ پڑ رہا ہے، ان کو اور ان کی تاریخ کو جو پیماں شکنیوں کی ایک مسلسل داستان ہے، جانتے ہوئے، میں آپ جیسے دوست کو یہ رائے نہ دوں گا کہ خود کو ایک دشوار صورت حال میں مبتلا کریں۔ جونا گڑھ، مانگرول، حیدرآباد، کشمیر اور گوا کا جو حشر ہوا، اس سے آپ بخوبی واقف ہوں گے۔ ہمیں یقین ہے کہ ہندوستان آج آپ سے جو اسلحہ چین کے خلاف استعمال کرنے کے لئے حاصل کر رہا ہے، وہ بلاشبہ پہلا ہی موقع آنے پر ہمارے خلاف استعمال کرے گا۔ تاہم اس وعدے کو نظر میں رکھتے ہوئے، جو آپ نے بکمال مہربانی ہم سے کیا تھا اور جو یہ تھا کہ آپ ہندوستان کو کسی قسم کی فوجی امداد دینے سے پہلے ہم سے مشورہ کر لیا کریں گے، ہم توقع کرتے تھے کہ ہم سے مشورہ کیا جائے گا نیز ہمیں اس امر سے بھی مطلع کیا جائے گا کہ جو اسلحہ اور ساز و

سامان ہندوستان کو مہیا کیا جا رہا ہے، وہ کس قسم کا ہے اور اس کی مقدار کیا ہے ۔ افسوس ہے کہ ان میں سے کسی بات پر بھی عمل نہیں کیا گیا ۔

میں آپ کی توجہ اس امر کی طرف بھی مبذول کرانا چاہتا ہوں کہ اگرچہ اس وقت ہندوستان خود کو ستم رسیدہ اور مظلوم ظاہر کر رہا ہے ، لیکن حقیقت میں وہ مستقل طور پر اپنے آس پاس کے ہمسایوں کو ڈراتا دھمکاتا رہا ہے ،کسی کو کم کسی کو زیادہ ۔ آپ یقین جانیے کہ ایشیا کے بہت سے لوگ ہندوستان کے ارادوں کو شبہ کی نظروں سے دیکھتے ہیں ، اور ہندوستان کے امن پسند قوم ہونے کا تصور کبھی کا زائل ہو چکا ہے ۔

مسٹر پریزیڈنٹ ، آپ نے پاکستانی اخبارات کے تبصروں کا ذکر کیا ہے ۔ ہرچند کہ ہم نے اپنے اخبارات کو انتہا پسند خیالات کے اظہار سے روکنے کی کوشش کی ہے ۔ لیکن ان کی آزادی میں مداخلت کرنا ممکن نہیں ، کیونکہ یہ قوم کے خیالات کا آئینہ ہیں ۔ اس امر کو بھی دھیان میں رکھئے کہ ہندوستان کو اسلحہ کی امداد دینے سے جو نئی صورت حال پیدا ہوئی ہے ، اس نے رائے عامہ پر برا اثر ڈالا ہے ۔ اس وجہ سے اور بھی کہ ہندوستان ہماری سلامتی کے لئے بدستور خطرہ بنا ہوا ہے ۔ مجھے اندیشہ ہے کہ ہماری حکومت کے لئے رائے عامہ کو نظر انداز کرنا انتہائی مشکل ہوگا ۔

پر خلوص جذبات کے ساتھ

آپ کا مخلص

دستخط

محمد ایوب خان

نیویارک ٹائمز نے اپنی ۳۱-اکتوبر ۱۹۶۲ء کی اشاعت میں ایک نامہ نگار کا مراسلہ شائع کیا۔ یہ اس مراسلے کے بارےمیں تھا جو میرے نام صدر کینیڈی نے لکھا تھا اس میں بتایا گیا کہ صدر کینیڈی نے میرے خط کے ساتھ ساتھ مسٹر نہرو کو بھی ایک خط لکھا تھا ، جس میں انھوں نے مسٹر نہرو سے ''چین کے ساتھ ان کے ملک کی جنگ پر امریکہ کی ہمدردی ظاہر کی تھی۔،، یہ بھی کہا گیا تھا کہ ''سنا ہے

امریکی حکام پاکستان کے ان خدشات سے بخوبی واقف ہیں جو ہندوستان کو مزید فوجی ساز و سامان دیے جانے پر اسے پیدا ہوں گے۔ لیکن واشنگٹن میں یہ امید ظاہر کی جا رہی ہے کہ مارشل ایوب کی حکومت امریکی فوجی امداد کی غرض و غایت کو سمجھ جائے گی ۔ یہاں یہ امید بھی ظاہر کی جا رہی ہے کہ اہل پاکستان کشمیر پر ہندوستان سے اپنے دیرینہ جھگڑنے کے سلسلے میں اب کوئی نیا قدم نہیں اٹھائیں گے۔،،

اسی روز واشنگٹن پوسٹ نے اپنے اداریے میں لکھا :

''ہرچند اس واقعے نے ہندوستان کو جھنجھوڑ کر رکھ دیا ہے ۔ مگر یہ بات ابھی تک واضح نہیں ہوئی کہ ایشیا کی یہ عظیم طاقت خطرے سے پوری طرح چوکس ہے۔ گو ہندوستان چین کے مقابلے کے لئے فوجی وسائل کی جستجو کر رہا ہے ، لیکن ابھی ہندوستان نے خود کو ایسی خطرناک صورت میں نہیں پایا کہ اسے اپنی ساری فوجی طاقت استعمال کرنی پڑ جائے ۔ ہندوستان کی جو فوجیں چینیوں کا مقابلہ کر رہی ہیں ان کو پیچھے ہٹنا پڑ رہا ہے ، کیونکہ ایک تو وہ تعداد میں کم ہیں ۔ دوسرے ان کے پاس عمدہ قسم کا جنگی سامان نہیں ہے۔ ہندوستان کی بیشتر طاقت ور ترین فوجیں تو وہ ہیں ، جو پاکستان کی سرحد پر بے کار بندھی کھڑی ہیں اور کوئی نقل و حرکت نہیں کر سکتیں . . . . مغربی دنیا اس بر صغیر کو خواہ کتنی ہی امداد کیوں نہ دے وہ اتنی مفید ثابت نہیں ہو سکتی جتنی وہ مدد جو ہندوستان اور پاکستان اپنے جھگڑے (کشمیر) کا تصفیہ کر کے ایک دوسرے کو دے سکتے ہیں . . . . . .،،

امریکی اخبارات کے ایک حصے نے امریکی انتظامیہ کو اس خطرے سے آگاہ کیا ، جو ہندوستان کو اندھا دھند فوجی امداد پہنچانے میں تھا ۔ اخبار ''فلیڈلفیا انکوائرر،، نے اپنے ۳۰ ۔ اکتوبر ۱۹۶۲ء کے اداریے میں لکھا : تاہم اس بات کی معقول وجہ موجود ہے کہ اندھا دھند کارروائی نہ کی جائے اور ایسی مالی امداد نہ مہیا کی جائے جو ہماری استطاعت سے باہر ہو ، یا ایسے اسلحہ جات دوسروں کے حوالے نہ کئے جائیں جو عجب نہیں کہ کل آزاد دنیا ہی کے خلاف

استعمال ہونے لگیں - یہ ملک اربوں ڈالر کی مالیت کی اقتصادی امداد ہندوستان کو دے چکا ہے - اور اس ملک کی یہ حالت ہے کہ اس نے ۱۹۴۷ء میں جوناگڑھ اور کشمیر کو اپنی فوجی طاقت کا نشانہ بنایا ، اس کے بعد کمزور قوموں پر ہاتھ صاف کرنا شروع کر دیا - گوا کی فتح اس سلسلے کا تازہ ترین کارنامہ ہے - ان معاملوں میں سے کسی میں بھی نہ تو اقوام متحدہ سے رجوع کیا گیا اور نہ ان علاقوں کے لوگوں کو رائے شماری کے ذریعے اپنی خواہشات کے اظہار کا موقع دیا گیا - پاکستان کے لئے جو ہندوستانی پالیسی کا ایک شکار ہے ، اپنے ہمسائے ہندوستان کو اس قدر وسیع پیمانے پر فوجی امداد کا ملنا بجا طور پر باعث تشویش ہے..... وزیر اعظم نہرو کی اس خواہش کا بڑا چرچا ہے کہ وہ ''اسلحہ کی قیمت ادا کرنا چاہتے ہیں،، ان کی اس خواہش کی حوصلہ افزائی اس صورت میں ضرور کی جانی چاہئے کہ یہ ناطرفداری یا نام نہاد غیر جانبداری کے نام پر ان کی جارحانہ کارروائیوں کا صرف ایک بہانہ نہ ہو -

۲-۱ کتوبر ۱۹۶۲ء کو امریکہ میں ہمارے سفیر کی ملاقات اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کے ایک عہدہ دار سے ہوئی - ہمارے سفیر نے دریافت کیا کہ ہندوستان نے امریکہ سے کس قسم کی فوجی امداد مانگی ہے - اس کو بتایا گیا کہ ہندوستان نے ابھی اپنی فوری ضروریات کی تشریح نہیں کی ہے - البتہ مسٹر نہرو نے نئی دھلی میں اسی روز صبح کو امریکی سفیر گالبریتھ سے ملاقات کی تھی ، اور چین کے خلاف استعمال کرنے کے لئے امریکی اسلحہ مانگا تھا - سفیر گالبریتھ نے اپنی حکومت کی جانب سے مسٹر نہرو کو بتایا تھا کہ حکومت ریاستہائے متحدہ ہندوستان کو فوجی امداد دے گی ، البتہ مسٹر نہرو کو اپنی ضروریات خود ہی بتانی ہوں گی - ہندوستان نے کینیڈا والوں سے ''کاری بو،، بار برداری کے ہوائی جہازوں کے لئے جو درخواست کر رکھی ہے امریکہ نے اس معاملے میں اپنی مقدم مانگ سے دستبردار ہونا پہلے ہی منظور کر لیا ہے -

ہمارے سفیر نے صدر کینیڈی کی اس یقین دہانی کا ذکر کیا جو انہوں نے مجھ سے کی تھی اور جو یہ تھی کہ ہندوستان کو اسلحہ دینے

کا فیصلہ کرنے سے پہلے پاکستان سے مشورہ کر لیا جائے گا ۔ ظاہر ہے کہ امریکی حکومت نے دو بہت اہم باتوں کو نظر انداز کر دیا تھا ۔ اول تو انھوں نے پاکستان سے مشورہ کئے بغیر ہی ہندوستان کو اسلحہ کی امداد دینے کا فیصلہ کر لیا تھا ۔ دوسرے اس امر کی اطلاع پاکستان کو دینے سے پہلے ہندوستان کو دے دی تھی ۔ ہمارے سفیر نے یہ امید ظاہر کی کہ آئندہ ہندوستان کو دیے جانے والے اسلحہ کی مقدار ، نوعیت اور ان شرائط کے بارے میں جن پر یہ اسلحہ دیا جائیگا کوئی فیصلہ کرنے سے پہلے پاکستان سے مشورہ لے لیا جائے گا ۔ ہمارے سفیر کو بتایا گیا کہ ممکن ہے ہندوستان کو یہ امداد یا تو ادھار پٹے پر دی جائے اور مقامی سکے میں ادائیگی ہو ، یا پھر التوائی ادائیگی کی بنیاد پر ۔

ہمارے سفیر کو بتلایا گیا کہ امریکہ ذرا بھی وقت ضائع کئے بغیر عمل کرنے کے لئے مضطرب ہے ۔ امریکہ چینیوں کے اس اقدام کو کوریا کے بعد کا سب سے بڑا اقدام تصور کرتا ہے ۔ کوریا کے معاملے میں امریکہ نے انتہائی سرعت کے ساتھ فیصلہ کیا تھا ۔ موجودہ صورت حال میں بھی اسی قدر تیزی سے کام کرنے کی ضرورت ہے ۔ ہندوستانیوں کو چینی خطرے سے آگاہ ہونے میں پانچ سال لگ گئے ۔ لیکن اب ان کی آنکھیں کھل گئی ہیں ۔ امریکہ ہندوستان کو پوری پوری امداد دینے کا خواہش مند ہے ، ہاں اس بات کی مناسب ضمانت ضرور ہونی چاہئے کہ اس کے دیے ہوئے اسلحہ کو صرف چین کے خلاف استعمال کیا جائے گا ۔

اگلے روز اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کی ایک اور ملاقات میں ہمارے سفیر کو بتلایا گیا کہ مسٹر نہرو کی جانب سے فوجی ساز و سامان کی امداد کے سلسلے میں ایک تفصیلی درخواست موصول ہوئی ہے ۔ یہ درخواست دو فہرستوں پر مشتمل ہے ۔ ایک فہرست کی اشیا کی وصولی کے لئے ایک سو بیس دن کی میعاد مقرر کی گئی ہے ۔ اور دوسری فہرست میں ایسی اشیا ہیں جن کی فوری طور پر ضرورت ہے اور جن کو بذریعہ ہوائی جہاز بھیجنا ہوگا ۔ یہ سامان ہندوستان کو روپوں کے بدلے دیا جائے گا جو ایک فنڈ میں جمع کئے جائیں گے اور ان کو

پی۔ایل ۴۸۰ والے پروگرام کی طرح استعمال کیا جائے گا۔ اس سلسلے میں اس رعایت پر بھی غور ہو رہا ہے کہ پہلی کھیپ کے دام معاف کر دئے جائیں۔ ہندوستانیوں نے جو ساز و سامان مانگا تھا وہ اس خاص جنگی صورت سے نمٹنے اور اسی نسبت سے محفوظ ذخائر رکھنے کے لئے تھا۔ امریکہ کا مقصد اس سامان کو فوری طور پر مہیا کرنے سے یہ تھا کہ ہندوستان کی لڑنے کی صلاحیت کو تقویت دی جا سکے۔ ہمارے سفیر کو بتایا گیا کہ ہندوستان امریکہ کا یہ اسلحہ پاکستان کے خلاف استعمال نہیں کرے گا نیز یہ کہ اس بارے میں ہمارے سفیر کو ''امریکہ کے قول پر اعتماد کرنا چاہئے۔'' ہمارے سفیر کو یہ بھی بتایا گیا کہ ہندوستان کو جنگی سازوسامان بہم پہنچانے سے بر صغیر میں طاقت کے توازن میں جو ناہمواری پیدا ہوگی پاکستان کو اس کی طرف سے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ سفیر کو مشورہ دیا گیا کہ پاکستان کو پرانی باتیں بھول جانی چاہئیں اور ہندوستان کی طرف خیر سگالی اور تعاون کا ہاتھ بڑھانا چاہئے۔ اس کے اس اقدام سے ہندوستان پر زبردست اثر پڑے گا اور یقیناً پاکستان کی طرف اس کا رویہ نرم ہو جائے گا اور پھر کیا عجب کہ اس سے مسئلۂ کشمیر کے اطمینان بخش حل کی بھی کوئی راہ نکل آئے۔ یہ تھا مختصر طور پر امریکہ کا نقطۂ نگاہ۔

یہ ظاہر تھا کہ امریکہ نے ہندوستان کو ہنگامی طور پر مدد دینے کے علاوہ طویل المیعاد بنیاد پر بھی جنگی سامان دینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ یہ بھی ظاہر ہوگیا تھا کہ ہرچند امریکہ ہندوستان و پاکستان کے تنازعۂ کشمیر کے پرامن حل کا خواہش مند ہے، مگر وہ اس سلسلے میں براہ راست ہندوستان پر اپنا پورا اثر ڈالنے کے لئے تیار نہیں کہ کہیں ہندوستان یہ نہ سمجھ لے کہ اس پر دباؤ ڈالا جا رہا ہے۔ درحقیقت امریکہ کا رویہ یہ تھا کہ ہندوستان سے تو ہر طرح ہمدردی ظاہر کی جائے اور اس کی مدد اور حمایت کی جائے اور پاکستان کو مشورہ دیا جائے کہ وہ اس کام میں روڑے نہ اٹکائے۔

مسٹر نہرو نے ۲۷ اکتوبر ۱۹۶۲ء کو مجھے ایک خط لکھا، جس میں انہوں نے ہند و چین کی سرحدی نشان بندی کے سلسلے میں

پیدا ہونے والے جھگڑے کے بارے میں اپنا بیان رقم کیا - میں نے ۵-نومبر کو انہیں مندرجۂ ذیل جواب بھیجا :

ہمارے لئے یہ بڑے افسوس کا مقام ہے کہ یہ جھگڑا سخت فوجی کارروائیوں کی صورت اختیار کر لے ، اور جنگ کے نئے نئے امکانات پیدا کر دے ، اور اس خطے کے امن اور استحکام کو خطرے میں ڈال دے جس سے پاکستان کا گہرا تعلق ہے -

مجھے آپ کے اس بیان سے پورا پورا اتفاق ہے کہ بین الاقوامی تعلقات میں دھوکا دہی اور طاقت آزمائی کے ازالے میں کوئی کوشش اٹھا نہ رکھنی چاہئے - میں اس سلسلے میں یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ ہندوستان و پاکستان کے آپس کے بڑے بڑے جھگڑوں کو بھی صلح صفائی کے ساتھ حل کیا جا سکتا ہے ، بشرطیکہ حکومت ہند خلوص اور عزم کے ساتھ ان اصولوں پر عمل کرنے کا فیصلہ کر لے -

ہم پاکستان والوں نے اپنے تمام ہمسایوں کے ساتھ اور خاص کر ہندوستان کے ساتھ پر امن اور دوستانہ تعلقات کی پالسی اختیار کرنے کا عہد کر رکھا ہے - ہم نے یہ راہ اس لئے اختیار کی ہے کہ ہمارے خیال میں یہی وہ واحد ذریعہ ہے جس سے ہم اپنے اقتصادی و صنعتی ترقی کے عظیم کاموں کو انجام دے سکتے ہیں جن سے عوام کی خوش حالی اور بھلائی وابستہ ہے -

۲۵-اکتوبر ۱۹۶۲ء کو مسٹر ہیرلڈ میکمیلن نے اپنے ہائی کمشنر کے ذریعے مجھ کو ایک پیغام بھیجا - اس کے چند روز بعد اسی قسم کا پیغام مجھے آسٹریلیا کے وزیر اعظم مسٹر آر-جی مینزیز کی طرف سے بھی ملا - میں نے ان دونوں کو بھی قریب قریب وہی باتیں لکھیں جو مسٹر کینیڈی کے خط کے جواب میں لکھی تھیں - اس میں میں نے اپنے اس مدلل یقین کو دہرایا تھا کہ چینی ہندوستان پر بھرپور فوجی حملہ کرنا نہیں چاہتے - مجھے امید تھی کہ مغربی طاقتیں ہندوستان کو وسیع پیمانے پر جنگی ساز و سامان دیتے وقت ہمارے نقطۂ نگاہ کو پیش نظر رکھیں گی - لیکن ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مغربی طاقتیں ہندوستان کو جلد سے جلد اسلحہ اور گولہ بارود پہنچانے کی خواہش میں نہ تو ہماری بات سننے کو تیار ہیں اور نہ انہیں اس امر

کا کوئی خیال ہے کہ ان کی اس کارروائی سے آگے چل کر اس بر صغیر میں طاقت کے توازن میں سخت ناہمواری پیدا ہو جائے گی۔

میرا خیال ہے کہ ہندوستان والوں کے دل میں یہ بات بٹھا کر انہیں خوف زدہ کرنے کی قطعی طور پر کوشش کی گئی تھی کہ ان پر چینی برما کے راستے یا تبت سے پچیس تیس ڈویژنوں کے ساتھ حملہ کرنے والے ہیں۔ مسٹر نہرو نے، جو چین کے ساتھ ایک ''طویل جنگ،، کی باتیں کرنے لگے تھے، یہ یقین کر لیا تھا کہ چینیوں کا حملہ لازمی ہے۔ اس قسم کے امکان کا چرچا کرنا ان کے حق میں مفید تھا۔

یہ تو میں نہیں بتا سکتا کہ جنگی کارروائیوں میں دلّی سے کس قدر مداخلت کی گئی، لیکن اس قسم کی مداخلت ہمیشہ بڑی مہلک ثابت ہوتی ہے۔ اس کا صحیح طریقہ تو یہ ہے کہ سوچ سمجھ کر ایک کمانڈر چن لیا جائے اور پھر جنگ کی قیادت اس کی مرضی پر چھوڑ دی جائے۔ جنرل کول جو شمال مشرق محاذ پر ہندوستانی فوج کی کمان کر رہے تھے، سپلائی اور ٹرانسپورٹ کے افسر تھے اور کسی بڑی لڑائی کا تجربہ نہ رکھتے تھے۔ ایک ہندوستانی بریگیڈ کو ٹھیک ''درۂ سیلا،، کی اگلی ڈھلوانوں پر متعین کیا گیا، جہاں چینی فوجیں عین سامنے تھیں۔ اس قسم کی کارروائی کسی بھی تجربہ کار کمانڈر سے سرزد نہ ہوتی۔ چینیوں نے پہلے اس بریگیڈ کو سامنے سے للکارا، اور پھر پہلو سے جا کر اس کو اپنے گھیرے میں لے لیا۔ کول کے چھکے چھوٹ گئے۔ اس نے پچھلے بریگیڈ کو مدد کے لئے آگے بڑھنے کا حکم دیا۔ جب یہ کارروائی عمل میں آئی تو چینیوں نے پیچھے سے جا کر دوسرا حصار باندھ لیا اور ان خندقوں کو جا لیا جو پچھلے بریگیڈ نے خالی کی تھیں۔ جب پچھلے بریگیڈ نے دیکھا کہ چینی فوجوں نے اگلے بریگیڈ پر جو گھیرا ڈال رکھا ہے اس کو وہ توڑ نہیں سکتا تو اس نے لوٹ جانے کی کوشش کی۔ وہاں چینیوں نے ان کی خندقوں پر پہلے ہی قبضہ کر رکھا تھا۔ یہ دیکھ کر سپاہیوں کے پاؤں تلے کی زمین نکل گئی اور وہ جان بچانے کے لئے تتر بتر ہو گئے۔ اس اثنا میں چینی فوجوں نے ایک اور حصار باندھنے کے لئے نقل و حرکت کی اور آسام کے میدانوں میں داخل ہو گئیں۔ اس سے وہاں کی شہری آبادی میں بھگدڑ مچ گئی۔ ادھر

خود ہندوستانی فوج سر پر پاؤں رکھ کر بھاگ رہی تھی اور اس میں لڑنے کا ذرا دم نہ رہا تھا ۔ اگر اس کی فوجی قیادت بہتر ہوتی ، دستوں کی صف بندی صحیح ہوتی اور بازوؤں پر جوابی حملے کے لئے ریزرو فوج رکھی جاتی ، تو شاید نتائج ایسے تباہ کن نہ نکلتے ۔

چینی فوجیں نہایت ذہین کمانڈروں کے تحت بڑی ہوشیاری سے لڑیں اور کچھ یہ بات بھی ہے کہ یہ لوگ ہندوستانیوں سے کہیں زیادہ جفاکش ہیں ، اور اس قسم کی آب و ہوا میں لڑنے کے عادی ہیں ۔ تبت میں تقریباً اٹھارہ ہزار فیٹ کی بلندی پر رہنا ، یہی بات اُن کی برتری کے لئے کافی ہے ۔ اب خیال کیجئے کہ ہندوستانیوں اور امریکیوں کا تصور تو یہ تھا ، کہ چینی اپنے پچیس تیس ڈویژن جنگ میں لا اتاریں گے ، مگر حقیقت صرف اتنی ہے کہ اس سارے علاقے میں چینی فوج کی تعداد چھ سات ہلکے ڈویژنوں سے زیادہ نہ تھی ۔ اور نیفا کے محدود علاقے میں تو وہ انڈین آرمی کے خلاف کسی بھی حصے میں ایک یا ڈیڑھ ڈویژن سے زیادہ فوج مقابلے میں نہیں لائے تھے ۔ اتنی کم فوج کے باوجود وہ اتنی ہوشیاری و ہنرمندی سے لڑے کہ ہندوستانی فوجوں کے گرد گھیرے پر گھیرے ڈال دیے ۔ لیکن میں یہاں ہندوستانی سپاہی کو ہیٹا نہیں ٹھہرانا چاہتا ۔ ان میں سے بعض ایسے ہیں کہ دنیا میں کسی سے کم نہیں ۔ مگر ان کو غلط طور پر استعمال کیا گیا ۔ اگر ان کو بہتر قیادت نصیب ہوتی تو وہ ضرور اپنی بہادری کے جوہر دکھاتے ۔

(۴)

ہندوستانیوں کو یقین تھا کہ انھیں عنقریب چین کے ایک بھرپور حملے کا سامنا کرنا پڑے گا ۔ ان کے دل میں یہ بات بٹھانے میں امریکہ بھی شریک تھا ۔ چنانچہ ہندوستان کو بے اندازہ جنگی ساز و سامان ملنے لگا ۔ جہاں تک امریکہ اور پاکستان کے باہمی اتحاد اور معاہدوں کا تعلق تھا ، امریکہ نے بس اتنا ہی ضروری سمجھا کہ پاکستان کو یقین دہانی کرا دی جائے کہ یہ جنگی ساز و سامان اس کے خلاف استعمال نہیں کیا جائے گا اور کشمیر کے مسئلے کو سلجھانے کے لئے ہندوستان و پاکستان میں براہ راست گفت و شنید کی راہ ہموار کی جائے گی ۔

۱۷-نومبر ۱۹۶۲ء کو اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کی طرف سے یہ یقین دہانی ایک بیان کی صورت میں جاری ہوئی :

''اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ نے آج ان مراسلات کے متن کو شائع کر دیا ہے جو حکومت امریکہ اور حکومت ہند نے ایک دوسرے کو بھیجے اور جو حکومت امریکہ کی حکومت ہند کو دی جانے والی دفاعی امداد کے متعلق ہیں - ان مراسلات میں بیان کیا گیا ہے کہ یہ امداد ہندوستان کو چینی کمیونسٹوں کے حملے سے بچاؤ کے لئے دی جا رہی ہے - جس سے اس وقت ہندوستان دوچار ہے -

۱۹۵۴ء میں جب ریاستہائے متحدہ امریکہ نے پاکستان کو فوجی امداد دینے کا فیصلہ کیا تھا تو حکومت ہندوستان کو یقین دلایا گیا تھا کہ اگر کوئی بھی ملک جس میں پاکستان شامل ہے ہماری امداد کا غلط استعمال کرے گا یا کسی دوسرے ملک کے خلاف حملہ کرنے میں اس سے کام لے گا تو حکومت ریاستہائے متحدہ امریکہ اپنے آئینی اختیار کے تحت فی‌الفور اس حملے کو ناکام بنانے کے لئے اقوام متحدہ کے اندر اور اقوام متحدہ کے باہر مناسب کارروائی کرے گی۔ اسی طرح ریاستہائے متحدہ امریکہ کی حکومت نے حکومت پاکستان کو بھی یقین دلایا ہے کہ ہندوستان کو جو امداد دی جا رہی ہے اگر اس کا غلط استعمال کیا گیا یا کسی دوسرے ملک پر حملہ کرنے میں اس سے کام لیا گیا تو حکومت اپنے آئینی اختیار کے مطابق فی‌الفور اقوام متحدہ کے اندر اور باہر ایسے حملے کو روکنے کے لئے مناسب کارروائی کرے گی -

یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ یہ یقین دلاتے وقت امریکہ کو پورا یقین ہے کہ یہ دونوں ملک جن کو امریکہ کی امداد مل رہی ہے ایک دوسرے کے خلاف جارحانہ ارادے نہیں رکھتے -''

صدر کینیڈی نے خود بھی ۲-نومبر ۱۹۶۲ء کو ایک بیان جاری کیا :

''ہندوستان کو فوجی امداد دیتے وقت ہمیں پاکستان کے ساتھ اپنے اتحاد کا پورا پورا خیال ہے - ہماری اس امداد کا مقصد محض چینی کمیونسٹوں کی تخریبی کارروائی کو شکست دینا ہے - ہماری اس امداد

سے جو هندوستان کو دی جا رهی هے نه تو پاکستان کے ساتھ همارے معاهدوں کی اهمیت کم هوتی هے اور نه اس میں کسی قسم کا فرق آتا هے - هم نے یه امر دونوں حکومتوں پر واضح کر دیا هے -،،

هندوستان اور پاکستان کے درمیان براه راست گفت و شنید کا انتظام کرانے میں مسٹر ڈنکن سینڈیز جو اس وقت برطانیه میں وزیر تعلقات دولت مشترکه کے عهدے پر فائز تھے ، اور مسٹر ایورل هیری مین امریکی اسسٹنٹ سیکرٹری آف سٹیٹ برائے امور مشرق بعید نے بڑا نمایاں حصه لیا - ذیل میں وه بیان درج کیا جاتا هے جو هندوستان اور پاکستان کی حکومتوں نے ۲۹-نومبر ۱۹۶۲ء کو مشترکه طور پر جاری کیا تھا اور جس پر نہرو اور میں نے دستخط کئے تھے :

صدر پاکستان اور وزیر اعظم هندوستان نے اس امر پر اتفاق کیا هے که ان دونوں ملکوں کے درمیان کشمیر اور دوسرے متعلقه معاملات میں جو بڑے بڑے اختلافات موجود هیں ان کے تصفیے کی ازسرنو کوشش کی جائے ، تاکه هندوستان اور پاکستان ایک دوسرے کے ساتھ امن اور دوستی سے ره سکیں -

اس مقصد کے لئے انھوں نے بہت جلد مذاکرات کرنے کا فیصله کیا هے تاکه ایک آبرومندانه اور منصفانه سمجھوتا هو سکے -

یه مذاکرات ابتدا میں وزارتی سطح پر هوں گے - مناسب موقع آنے پر مسٹر نہرو اور صدر ایوب میں براه راست بات چیت هوگی -

| | |
|---|---|
| دستخط | دستخط |
| ایم-اے- خان | جے-ایل-نہرو |
| ایفدایم | ۲۹-۱۱-۶۲ |
| ۲۹-۱۱-۶۲ | ۱۰-۷ - شام |

اس مشترکه بیان پر ابھی دستخطوں کی سیاهی بھی سوکھنے نه پائی تھی که مسٹر نہرو نے لوک سبھا میں ایک بیان دے ڈالا - مسئلهٔ کشمیر کے مفید اور تعمیری مذاکرات کے متعلق مسٹر نہرو کی نیت پر مجھے پہلے هی سے شبه تھا - ان کے اس بیان نے اس شبه کو قوی تر بنا دیا - ۳۰-نومبر کو مسٹر ڈنکن سینڈیز نئی دهلی سے لندن

لوٹتے ہوئے کراچی پہنچے ۔ جب انہیں نہرو کے بیان کا متن دکھایا گیا تو وہ ایسے متعجب ہوئے کہ انہوں نے اس معاملے کو صاف کرنے کے لئے واپس دھلی جانے کا فیصلہ کر لیا ۔ دھلی کے ہوائی اڈے سے وہ سیدھے وزیر اعظم کی کوٹھی پر پہنچے ۔ نہرو سونے کی تیاری کر رہے تھے کہ مسٹر سینڈیز نے انہیں جا لیا ۔

نہرو نے پہلے پہل یہ ظاہر کرنے کی کوشش کی جیسے ان کی سمجھ ہی میں نہ آ رہا ہو کہ یہ واویلا کس لئے مچایا جا رہا ہے ۔ انہوں نے کہا کہ میں نے یہ بیان حسب عادت بغیر تیار شدہ متن کے دیا تھا ۔ میں نے جو رائیں ظاہر کی تھیں وہ ایک سوال کے جواب میں تھیں ، جس کے لئے ان کو پہلے سے کوئی نوٹس نہیں دیا گیا تھا ۔ یہ سوال بی-بی-سی کی ایک افواہ کے بارے میں تھا ، جس میں کہا گیا تھا کہ کشمیر کی تقسیم کا خیال زیر بحث ہے ۔ مسٹر نہرو نے کہا کہ ان کے بعض الفاظ کو ضرورت سے زیادہ معنی پہنانا درست نہ ہوگا ۔ انہوں نے اس سلسلے میں کوئی بیان دینے کے خیال کو اس لئے پسند نہ کیا کہ کہیں اس سے یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ وہ اپنے بیان سے منحرف ہوگئے ہیں ۔ تاہم مسٹر ڈنکن سینڈیز کے اس مشورے کو انہوں نے قبول کر لیا کہ کوئی اس قسم کا بیان سوچ لیا جائے جس کا مطلب یہ تو نہ ہو کہ وہ اپنی بات سے پلٹ رہے ہیں ، مگر ساتھ ہی ان الفاظ کی اس طرح وضاحت کی جائے کہ لوک سبھا والے بیان سے جو شبہات پیدا ہوگئے ہیں دور ہو سکیں ۔ چنانچہ اس سلسلے میں یکم دسمبر ۱۹۶۲ء کو مسٹر نہرو نے جو بیان دیا وہ یہ ہے :

''دونوں حکومتیں جو مذاکرات شروع کرنے والی ہیں ان کی حدود پہلے سے مقرر کر لینے یا پیشگی شرطیں عائد کرنے کا کبھی کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوا ۔ جیسا کہ کل میں نے لوک سبھا میں اشارہ کیا تھا ، کشمیر کا مسئلہ پیچیدہ اور مشکل ہے لیکن مجھے یقین ہے کہ اگر دونوں فریقوں نے خیر سگالی سے کام لیا تو اس کا اور دوسرے مسئلوں کا آبرومندانہ اور منصفانہ حل تلاش کر لینا ناممکن نہ ہوگا،،

اس اثنا میں نہرو امریکہ کو فوجی امداد کے لئے ایک اور تاکیدی درخواست بھیج چکے تھے ۔ ۲۰-نومبر ۱۹۶۲ء کو امریکہ نے فوجی

باربرداری کے بارہ عدد سی-۱۳۰ قسم کے ہوائی جہاز بھیجے - اس کے بعد مزید امداد کے طور پر پہاڑی لڑائی کے مطلب کا ساز و سامان بھیجا گیا۔ ان ہوائی جہازوں کو ہندوستانی علاقے کے اندر رسد پہنچانے کے لئے استعمال کیا جانا تھا - علاوہ ازیں ان کو نیفا کے علاقے میں فوجی مورچے سنبھالنے کے سلسلے میں ''فوری کام،، انجام دینے تھے -

اس وقت ہندوستانیوں کے نقطہٴ نظر سے فوجی صورت حال بڑی مایوس کن نظر آتی تھی - چینی فوجیں نیفا کے علاقے میں وادی کے دونوں سروں پر بڑی تیزی سے نقل و حرکت کر رہی تھیں - نیفا کے علاقے میں ہندوستانی فوجوں کے بڑے بڑے حصے ایک سے لے کر ڈیڑھ ڈویژن تک ، بے کار کر دیے گئے تھے۔ ایسا نظر آتا تھا کہ چینی شاید تیز پور ، جورہاٹ ، اور ڈگبوئی پر قبضہ کر لیں گے - نومبر کے تیسرے ہفتے میں ایک اونچے درجے کی جماعت جو پینٹا گن اور سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کے افسروں اور وائٹ ہاؤس کے ایک نمائندے پر مشتمل تھی، اس مقصد کے لئے ہندوستان آئی کہ ''ہندوستان کی ضرورتوں کا اندازہ لگانے میں ،، وہاں کے امریکی سفارت خانے کی امداد کرے ، اور ''متعلقہ پالسی کے امور،، پر مشورہ دے۔ اس وقت امریکیوں کا اندازہ یہ تھا کہ اگر چینی فوجیں متنازعہ فیہ علاقے سے آگے بڑھ گئیں تو یہ جنگ ''صرف ، ہندوستان کا معاملہ،، نہ رہے گی بلکہ ''اس سے کچھ سوا،، ہو جائے گی -

غرض یہ تھی وہ صورت حال جب نہرو نے مشترکہ بیان پر دستخط کئے تھے ، جس کے تحت ہندوستان اور پاکستان کو مسئلہٴ کشمیر کے حل کے لئے ازسرنو جد و جہد کرنی تھی - چینیوں کے جنگ بند کرنے کے یک طرفہ اعلان کو ابھی چند ہی ہفتے گزرے تھے کہ ہندوستانیوں کا رویہ بالکل بدل گیا ، اور وہ مذاکرات جن کی کامیابی کے پہلے ہی کچھ آثار نظر نہ آتے تھے ضابطے کی بابت اختلاف اور لفظی بحثوں میں پھنس کر رہ گئے -

صدر کینیڈی اور وزیراعظم میکمیلن نے مجھے مطلع کیا کہ وہ کس حد تک ہندوستان کو اسلحہ مہیا کر رہے ہیں - میں نے ۲-جنوری سنہ ۱۹۶۳ء کو صدر کینیڈی کو لکھا :

''کشمیر کا فوری اور منصفانہ تصفیہ ھی اس بات کی ضمانت دے سکتا ھے کہ ھندوستان کو دی جانے والی بڑھتی ھوئی فوجی امداد آئندہ پاکستان کے خلاف استعمال نہ کی جائے گی۔

''مجھے اس امر میں آپ کی رائے سے پورا پورا اتفاق ھے کہ کوئی بھی اقدام اس بر صغیر کی سلامتی کے لئے اتنا کارآمد ثابت نہیں ھو سکتا جتنا کہ مسئلہٗ کشمیر کا حل کیا جانا۔ اس موضوع پر مسٹر نہرو کے حوصلہ شکن اور اشتعال انگیز بیانات کے باوجود ھم اس مسئلے کے ایک ایسے تصفیے کے لئے ھندوستان سے گفت و شنید کرنے کی پُرخلوص کوشش کئے جا رھے ھیں، جس سے تین ضرورتیں پوری ھو سکیں: جموں اور کشمیر کے لوگوں کی خواھشات کا احترام، پاکستان کے اھم مفادات کی حفاظت، اور ھندوستان کے جائز مطالبات کا مناسب لحاظ۔

''اس سلسلے میں صحیح فیصلہ جبھی ھو سکے گا کہ ان تینوں بنیادی باتوں کا پورا پورا خیال رکھا جائے۔ لیکن اگر ھندوستان نے صرف اپنے ھی فائدے پر نظر رکھی یا تصفیے میں رکاوٹ پیدا کی جیسا کہ آثار سے معلوم ھوتا ھے، تو ھم اپنے مقصد میں کامیاب نہ ھو سکیں گے''۔

''وزیراعظم ھیرلڈ میکمیلن کو بھی میں نے اسی دن خط لکھا:

''میں آپ کے ۲۴ دسمبر کے پیغام کے لئے شکرگزار ھوں۔ سر مورس جیمس نے مجھے یہ بھی بتایا کہ آپ نے اور صدر کینیڈی نے اپنی ناساو کی ملاقات کے موقعے پر ھندوستان کو کس حد تک فوجی امداد دینے کا فیصلہ کیا ھے۔

''کشمیر کے تصفیے کے بغیر ھندوستان کو برطانیہ اور امریکہ کے اس حد تک فوجی امداد دینے سے ھمیں تشویش پیدا ھو گئی ھے۔ ناساو کے فیصلے کے مطابق جس کی بنیاد آپ کے فوجی ماھرین کے اندازے پر رکھی گئی ھے، جو امداد دی جائے گی وہ آپ کی حکمت عملی کے نقطہٗ نگاہ سے شاید کم سے کم معلوم ھو، جس کی نیفا اور لداخ کی راہ سے ھونے والے حملے سے بچنے کے لئے ھندوستان کو ضرورت ھوگی، لیکن اس کے برعکس ھمارے لئے یہ یقین کر لینا

مشکل ہے کہ ان راستوں سے کوئی حملہ ہونے والا ہے۔ چنانچہ آپ جو فوجی امداد ہندوستان کو دے رہے ہیں وہ مقدار اور اقسام کے لحاظ سے اتنی زیادہ ہے کہ اس سے اس بر صغیر میں فوجی طاقت کا موجودہ توازن بگڑ جائے گا ، اور اس طرح پاکستان کی سلامتی کو خطرہ پیدا ہو جائے گا۔

"میرا ہمیشہ سے یہ خیال رہا ہے کہ اس بر صغیر کی سلامتی کو برقرار رکھنے کا سب سے مؤثر طریقہ یہ ہے کہ دونوں ملکوں کی مسلح افواج کو ایک دوسرے کے خلاف صف آرائی سے روک دیا جائے۔ دونوں طرف کی یہ صف آرائی کشمیر کے تصفیے ہی سے ہٹائی جا سکتی ہے - لیکن کسی تصفیے کے بغیر ہندوستان کو بھاری فوجی امداد دیے جانے سے اس امر کا امکان ہے کہ اسے ہندوستان کے شمال مشرقی خطے یا ہندوستان اور چین کی سرحد کے مغربی حصوں کی حفاظت کے لئے نہیں بلکہ پاکستان کے خلاف استعمال کیا جا سکتا ہے۔

"چند روز ہوئے راولپنڈی میں ہندوستان اور پاکستان میں وزارتی سطح پر جو گفت و شنید ہوئی تھی ، ہم نے اس سے برطانوی ہائی کمشنر کو آگاہ رکھا ہے - یہ ملاقات محض ابتدائی جانچ پڑتال کرنے کے لئے تھی - کشمیر کے بارے میں ہندوستان کے ارادوں کا حال اس وقت کھلے گا جب نئی دلی میں جنوری کے وسط تک دونوں ملکوں میں اگلی وزارتی میٹنگ ہوگی -

"پاکستان کا رویہ سخت گیرانہ نہ ہوگا۔ میں نے اپنے وفد کو ہدایت کی ہے کہ وہ تصفیے کا امکانی حل تلاش کرنے میں تین اصولوں کی پیروی کرے :

۱ - کیا یہ حل جموں اور کشمیر کے لوگوں کے لئے قابل قبول ہو سکتا ہے -

۲ - کیا یہ پاکستان کے عام مفادات کی حفاظت کرتا ہے ، اور

۳ - کیا یہ ہندوستان کے جائز مطالبات کو پورا کرتا ہے -

"مجھے اس بارے میں کوئی غلط فہمی نہیں ہے کہ ایسا فارمولا جو یہ تینوں شرطیں پوری کرتا ہو آسانی سے حاصل ہو سکتا ہے - لیکن اگر ہندوستان سچے دل سے اس جھگڑے کو ختم کرنے کا

خواہاں ہو اور دونوں فریق خیر سگالی کا اظہار کریں تو کوئی وجہ نہیں کہ برطانیہ اور امریکہ کی مدد سے ایک یا دو مہینے کے اندر دونوں ملک اس مسئلے کا ایک منصفانہ اور آبرومندانہ حل تلاش نہ کر لیں۔

''پاکستان میں رائے عامہ کی کیفیت یہ ہے کہ گو میں صبر و استقلال سے کام لینے پر آمادہ ہوں لیکن اگر مذاکرات کے سلسلے ایک کے بعد ایک یونہی ناکام ہوتے رہے اور تصفیے کی کوئی صورت پیدا نہ ہوئی تو میرے لئے اپنے عوام کو صبر و استقلال کی تلقین کرنا محال ہو جائے گا۔

''مجھے یقین ہے کہ منصفانہ اور پر امن سمجھوتے کی کلید آپ کے اور صدر کینیڈی کے ہاتھ میں ہے۔ اگر اسلحہ اس قرینے سے مہیا کیا جائے کہ ہندوستان معقولیت کی طرف مائل ہو سکے تو ہونے والے مذاکرات سے ضرور اچھے نتائج نکل سکیں گے۔

''نئے سال کے موقع پر آپ کی صحت اور خرمی و خوش حالی کی نیک خواہشات کے ساتھ۔

آپ کا مخلص

(دستخط)

محمد ایوب خان،،

مجھے یاد ہے کہ اس زمانے میں ایک دن صبح کو چینی سفیر مجھ سے ملنے آیا تھا۔ یہ چین کی طرف سے جنگ بندی کے اعلان کے بعد کی بات ہے۔ اسے مجھ تک یہ بات پہنچانے کی ہدایت کی گئی تھی کہ بعض حلقوں میں ایسے شر انگیز بیانات دئیے جا رہے ہیں جن کا مقصد تصفیۂ کشمیر کے سلسلے میں چینی رویے کی بابت پاکستانیوں کو بدظن کرنا ہے۔ چینی سفیر نے مجھے یقین دلایا کہ اگر ہندوستان اور پاکستان میں اس مسئلے کا آبرومندانہ تصفیہ ہو گیا تو چینی حکومت کو اس سے بڑی خوشی ہوگی۔

ہندوستان اور پاکستان میں جو گفت و شنید ہوئی مجھے اس کی تفصیل بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ یہ وہی پرانا قصہ تھا۔ ہندوستانی ٹال مٹول کرتے رہے۔ انھوں نے مغربی طاقتوں سے بےاندازہ جنگی سامان حاصل کر لیا تھا۔ اس کے عوض کشمیر پر مذاکرات کے

لئے مشترکہ بیان جاری کر دینا کچھ مہنگا سودا نہ تھا ۔ ہم خوب جانتے تھے کہ جب تک امریکہ اس معاملے میں براہ راست دل چسپی نہ لے ، ہندوستان ٹس سے مس نہ ہوگا ۔ لیکن امریکہ کا خیال تھا کہ ان حالات میں اس کا مذاکرات میں حصہ لینا نتیجہ خیز ثابت نہ ہوگا ۔ چنانچہ قدرت نے جموں اور کشمیر کے مسئلے کے تصفیے کا جو یہ نادر موقع بخشا تھا وہ ہاتھ سے جاتا رہا ، جب امریکہ اور دوسری مغربی طاقتوں نے یہ فیصلہ کر لیا کہ ہندوستان کو دی جانے والی جنگی امداد کو مسئلۂ کشمیر کے تصفیے سے مشروط نہ کیا جائے گا ، تو ہندوستانیوں کو پاکستانیوں کے ساتھ اس مسئلے پر سنجیدگی سے بات چیت کرنے کی کوئی ضرورت باقی نہ رہی ۔

دسمبر ۱۹۶۳ء میں میری ملاقات جنرل میکسول ٹیلر سے ہوئی ۔ انہوں نے امریکہ کی اس خواہش کا ذکر کیا کہ بحر ہند میں ایک ''نیوکلئیر ٹاسک فورس،، تعینات کی جائے ۔ میں نے کہا امریکہ اپنی مرضی کا مالک ہے ۔ وہ کھلے سمندروں میں جو چاہے کر سکتا ہے ، لیکن میں اس بات کو سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اس اقدام سے اسے کیا فوجی یا سیاسی فائدہ حاصل ہوگا ۔ امریکہ اپنے موجودہ اڈوں سے بھی اپنے مقاصد حاصل کر سکتا ہے ۔ پھر بحر ہند میں کشیدگی کا ایک اور عنصر پیدا کر دینے کی کیا ضرورت ہے؟ سیاسی طور پر یہ اقدام نہایت نامقبول ہوگا اور افریقہ اور ایشیا کے ممالک سخت ناراض ہوں گے ۔ جہاں تک پاکستان کا تعلق ہے ، اس فوج سے ہماری مشکلات بڑھ جائیں گی اور ہندوستان کو من مانی کرنے کی اور زیادہ شہ ملے گی ۔

جیسا کہ میں پہلے ذکر کر چکا ہوں ، اس زمانے میں امریکہ اور پاکستان کے درمیان ایک دوطرفہ سمجھوتہ تھا کہ پاکستان پر حملے کی صورت میں ، خواہ وہ کسی طرف سے بھی ہو امریکہ اس کی مدد کرے گا ۔ امریکہ نے کئی مرتبہ ہمیں ایسی تجاویز پیش کیں جن کے تحت اس نے اپنی ایک ''ٹاسک فورس،، بذریعۂ ہوائی جہاز پاکستان بھیجنی چاہی ، ہم نے یہ معلوم کرنا چاہا کہ کیا یہ فوج ہمارے ساتھ مل کر کسی ہنگامی منصوبے پر کام کرے گی ، جس میں ہماری فوجیں بھی مشترکہ طور پر بھرپور حصہ لے سکیں گی ۔ امریکی اس

پر راضی نہ تھے۔ وہ تو بس ہم کو یہ دکھانا چاہتے تھے کہ ان کی فوجیں دور دراز اڈوں سے آڑ کر پاکستان پہنچ سکتی ہیں ۔ اس سے ہمیں دل چسپی نہ تھی ۔ جس قسم کی مشق ہم چاہتے تھے امریکہ نے اسے منظور نہ کیا ، اس لئے ہم نے محسوس کیا کہ پاکستان میں ایسی امریکی فوج کا جنگی مشقوں کے لئے آنا کچھ مفید ثابت نہ ہوگا ۔ اس وقت ہم پر یہ بات کھلتی جا رہی تھی کہ اگر ہندوستان ہم پر حملہ کر دے تو اس کا امکان بہت کم ہے کہ امریکہ اپنا وعدہ پورا کرے گا اور ہماری مدد کو پہنچے گا ۔

# دسواں باب

## خارجہ پالسی - ۲

میں پہلے بیان کر چکا ہوں کہ ایشیا میں پاکستان ہی وہ واحد ملک ہے جو سیٹو اور سینٹو دونوں میں شریک ہے - مجھے محسوس ہوتا ہے کہ ان معاہدوں میں ہمارے شامل ہونے کی وجوہ کو پورے طور پر نہیں سمجھا گیا ، حتیٰ کہ پاکستان میں بھی - ان وجوہ کا لب لباب شروع ہی سے ہندوستان کا دشمنانہ رویہ رہا ہے - ہمیں لازماً اپنی سلامتی کے لئے دوستوں اور اتحادیوں کی جستجو ہوئی - علاوہ ازیں پاکستان ہمیشہ اس امر کا خواہش مند رہا ہے کہ اپنے مشرق وسطیٰ کے ہمسایوں سے گہرے تعلقات قائم کرے ، خصوصاً دوسرے اسلامی ملکوں سے ، کیونکہ ہمارے اور ان کے درمیان نہ صرف دینی رشتہ قائم ہے بلکہ ہمارا نظریۂ حیات ، ہماری اقدار ، ہمارا تاریخی پس منظر اور ہمارے مسائل بھی وہی ہیں جو ان کے ہیں -

معاہدۂ بغداد کا خیال ریاستہائے متحدہ امریکہ نے پیش کیا تھا - شروع شروع میں وہ خود بھی اس معاہدے کا پورا پورا رکن بننے کو تیار تھا ، لیکن صدر ناصر کے مخالفانہ رویے کی وجہ سے اس نے اپنا ارادہ بدل دیا ، اور صرف ایک مبصّر کی حیثیت سے اس میں شامل ہونے کا فیصلہ کر لیا - امریکیوں کو اس معاہدے سے جو دل چسپی تھی اس کا حال سب کو معلوم ہے - امریکی مشرق وسطیٰ میں اشتراکیت کا زور توڑنا چاہتے تھے - اشتراکیت کا یہی وہ خوف تھا جس نے تاریخ میں پہلی مرتبہ عیسائی دنیا کو اسلامی دنیا کی حمایت پر مجبور کر دیا تھا - اسلامی دنیا ایک ایسے خطے میں واقع ہے جو

فوجی اور اقتصادی لحاظ سے نہایت اہم ہے ۔ اسی سبب سے امریکہ اور دوسرے مغربی ملکوں نے مسلمانوں سے دوستی پیدا کرنے میں اپنا فائدہ دیکھا۔ اسلامی دنیا خود اس وقت مغربی طاقتوں کے تسلط سے آزاد ہو رہی تھی ۔ اسے مادی امداد کی ضرورت تھی ، وہ مہلت چاہتی تھی، اور اسے فنی واقفیت کی بھی ضرورت تھی ۔ تاکہ اپنے انسانی اور مادی وسائل کو ترقی دے سکے ۔ کوئی وجہ نہ تھی کہ ہم اس موقع سے فائدہ نہ اٹھاتے ۔ ہمارے لئے ہماری اپنی ترقی کی ضروریات بے حد اہم تھیں ۔ یہی وجہ تھی کہ ہم نے معاہدوں میں شرکت کی۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ اگر مشرق وسطیٰ کے ملک زیادہ تعداد میں معاہدۂ بغداد میں شامل ہوتے تو اسلامی مملکتوں کو ایک دوسرے سے واقفیت حاصل کرنے اور ایک دوسرے کی پالیسیوں اور منصوبوں کو ہم آہنگ بنانے کا نہایت عمدہ موقع ملتا ۔ مسلمانوں کے پاس اپنی آواز اٹھانے کے لئے کوئی مشترکہ ادارہ نہ تھا ۔ معاہدۂ بغداد سے یہ اُمید کی جا سکتی تھی کہ وہ ایک طاقت ور انجمن بن جائے گی جہاں مسلمان قومیں باہمی تعاون کی راہیں تلاش کر سکیں گی ۔

یہ بڑی بدقسمتی کی بات تھی کہ عرب ممالک میں اس خیال کو سراہا نہیں گیا ۔ وہ شروع ہی سے اس معاہدے کو شک و شبہ کی نظروں سے کیوں دیکھنے لگے تھے ، اس کی وجوہ سمجھ میں آ سکتی ہیں ۔ انھوں نے سامراجی طاقتوں کے ہاتھوں بڑے دکھ سہے تھے ، اور سویز میں برطانیہ اور فرانس کے غلط اقدام نے جس کی حمایت اسرائیلیوں نے کی تھی ، عربوں کے دلوں کو اس اتحاد سے اور بھی دور کر دیا تھا ۔ وہ کسی ایسے ادارے پر بھروسا کرنے کے لئے تیار نہ تھے جس میں برطانیہ کا عمل دخل ہو ۔ میں نے نومبر ۱۹۶۰ء میں قاہرہ کا دورہ کیا تھا ۔ وہاں نیشنل یونین کا اجتماع ہوا ۔ میں نے اپنے ایڈریس میں کہا کہ سویز کے بحران کے موقع پر ممکن ہے پاکستانی نمائندوں نے بے ڈھنگے پن کا ثبوت دیا ہو ، لیکن پاکستان کے تمام سمجھ دار لوگوں کو اس حملے سے دلی صدمہ پہنچا تھا ، اور ان کی ہمدردیاں تمام تر مصر کے ساتھ تھیں ۔ میں اس وقت پاکستانی فوج کا کمانڈر ان چیف تھا ۔ میں نے اسی زمانے میں

حکومت کو اس امر سے خبردار کر دیا تھا کہ ممکن ہے برطانیہ دوسری طاقتوں کے ساتھ مل کر مصر پر حملہ کر دے - مجھے فکر یہ تھی کہ کسی طرح مصری حکام کو چوکس کر دیا جائے ، اور اس مصیبت کو ٹالنے کی کوئی صورت پیدا کی جائے - پاکستان عربوں کے مقاصد کی ہمیشہ حمایت کرتا رہا ہے - جس کے ثبوت میں اقوام متحدہ کے ریکارڈ پیش کئے جا سکتے ہیں لیکن پاکستانیوں کو بجا طور پر اس بات کا دکھ ہے کہ خود ان کی اپنی جد و جہد میں دنیائے اسلام نے ان کی مستقلاً حمایت نہیں کی -

پاکستان کے معاہدۂ بغداد میں شامل ہونے کی ایک اور وجہ یہ تھی کہ وہ مشرق وسطیٰ کو ایک ایسا خطہ سمجھتا تھا جس پر خطرات منڈلا رہے تھے اور جس کے وسیع قدرتی ذرائع سوویٹ یونین اور مغربی طاقتوں کے درمیان تصادم کا موجب ہو سکتے تھے - اگر یہ جھگڑا شروع ہو جاتا تو اس کے اثرات ہماری سرحدوں تک پہنچ جاتے اور ہماری سلامتی کے لئے خطرہ پیدا کر دیتے - چنانچہ قدرتی بات تھی کہ ہم اس علاقے کے تحفظ اور سلامتی کے کسی انتظام میں پورے دل سے حصہ لیں - ہمیں یہ بھی اُمید تھی کہ ہم اس معاہدے کے ذریعے مشرق وسطیٰ میں ہندوستانیوں کے خطرناک ارادوں سے ایک حد تک محفوظ رہیں گے - ہمارے ہمسایوں کو ہمارے مسائل سے واقفیت پیدا ہوگی اور وہ اس خطرے کو بخوبی سمجھ سکیں گے جو ہندوستان کی طرف سے ہمیں درپیش ہے - اور اس طرح ہم ان ہمسایوں کی ہمدردی اور حمایت حاصل کر سکیں گے -

غرض معاہدۂ بغداد میں شامل ہونے میں ہمارا ایک مقصد تو یہ تھا کہ ہم اپنی پوزیشن کو مضبوط بنائیں ، دوسرے اس سارے علاقے ، خصوصاً اسلامی دنیا کی یک جہتی اور استحکام میں حصہ لیں - ہم امن اور استقلال کو تقویت دینا چاہتے تھے - لیکن بعض عرب ملکوں نے یہ سمجھا کہ ہم مغربی طاقتوں کے مفاد کے لئے کام کر رہے ہیں - مجھے اس سے انکار نہیں کہ معاہدۂ بغداد سے مغربی طاقتوں کے جو مقاصد وابستہ تھے وہ ہمارے مقاصد سے قطعی مختلف تھے ، لیکن ہم نے اپنے ارادوں یا اپنے مفادات کو کبھی چھپا کر نہیں رکھا -

ممکن ہے کہ اگر ہم زیادہ کوشش کرتے تو عرب ممالک کو اپنے نیک ارادوں کا یقین دلا سکتے - لیکن افسوس ہے کہ عربوں کے رویے نے خواہ وہ ان کے نقطۂ نگاہ سے کتنا ہی صحیح کیوں نہ ہو، اس معاہدے کو اسلامی دنیا کا ایک طاقت ور پلیٹ فارم نہ بننے دیا - اس معاہدے سے ہمارے جو مقاصد تھے وہ عربوں کے مقاصد کے خلاف نہیں تھے اور در حقیقت اگر ہم معاہدۂ بغداد کے تحت آپس میں مل بیٹھتے تو شاید ہم عرب لیگ سے بھی زیادہ مؤثر ادارہ ثابت ہوتے - لیکن حقیقت یہ ہے کہ عرب ہمارے بارے میں غلط فہمیوں کا شکار ہوگئے، بلکہ انہوں نے ہمارے متعلق یہ کہا کہ ہم دنیائے عرب میں پھوٹ ڈلوانے کی کوشش کر رہے ہیں - انہوں نے ہم پر الزام لگایا کہ ہم عراق کو پھسلا کر مغربی طاقتوں کے دائرۂ اثر میں لے آئے ہیں - اب بھلا کوئی یہ پوچھے کہ عربوں میں پھوٹ ڈلوانے سے ہمارا کیا فائدہ تھا - اس سے ہمارے قومی مفادات کو کیا مدد مل سکتی تھی؟ دنیائے عرب کو یوں منتشر دیکھ کر ہمیں دلی رنج ہوتا ہے - اس انتشار کا باعث معاہدۂ بغداد نہ تھا - اگر ایسا ہوتا تو اس معاہدے سے عراق کی علیحدگی کے بعد عربوں میں صلح صفائی ہو گئی ہوتی - ہمارے اس اقدام کا مقصد دنیائے عرب میں تفریق پیدا کرنا نہ تھا بلکہ تمام مسلمانوں کو جن میں عرب بھی شامل ہیں ایک مشترک پلیٹ فارم پر لانا تھا -

اس معاہدے میں شامل ہونے سے ہمیں ایک اور بڑا نقصان بھی پہنچا - اس نے ہمیں ایک عرصے تک سوویٹ یونین کو سمجھنے سے محروم رکھا - روسی ہمارے ہمسائے تھے، اور جیسا کہ بعد کے واقعات سے ثابت ہوتا ہے، اگر ہماری ان سے راہ و رسم پیدا ہوتی تو یقینی طور پر ہم ایک دوسرے کو بہتر طور پر سمجھ سکتے - لیکن میل جول کے نہ ہونے سے بہت سی غلط فہمیاں پیدا ہوگئیں، اور سوویٹ یونین کے لیڈروں نے ہندوستان کی پوری پوری امداد کرنے کا فیصلہ کر لیا - اس طرح اس معاہدے سے ہمیں جو اقتصادی اور فوجی فائدے پہنچے تھے وہ ملیا میٹ ہو گئے بلکہ اُلٹا خسارہ لازم آیا-

لیکن اس قصے کا ایک روشن پہلو بھی ہے - اس معاہدے کے

ذریعے ایران اور ترکی کی حکومتوں سے ہمارا تعلق قائم ہو گیا جس نے بہت جلد گہری دوستی کی صورت اختیار کر لی - یہ اسی ربط و ضبط اور دوستی کا نتیجہ ہے کہ ہم بالآخر علاقائی تعاون برائے ترقی کا منصوبہ بنانے میں کامیاب ہو گئے - ایران اور ترکی کے لوگ ہمارے خلوص پر ایسا ہی یقین کرنے لگے ہیں جیسا کہ ہم ان کے خلوص پر -

معاہدۂ بغداد سے ہم نے ایک اور طریقے سے بھی فائدہ اٹھایا - وہ یہ کہ ہمیں ان خطروں اور نقصانات سے آگاہی ہو گئی جن کا علاقائی قسم کے سیاسی یا فوجی اتحادوں میں پایا جانا ضروری ہے - میں نے آر-سی-ڈی کا نظریہ دو مفروضوں پر قائم کیا - پہلا یہ کہ اس بات سے قطع نظر کہ کوئی ملک چھوٹا ہے یا بڑا علاقائی اتحاد کے ہر ممبر کو اپنی آواز اٹھانے کا مساوی حق ہونا چاہئیے - اگر کسی تنظیم میں کوئی ایک شریک غالب ہو تو اسے ضرور مشکلات کا سامنا ہوگا - دوسرا مفروضہ یہ کہ ہم سیاسیات اور فوجی معاملات سے حتی القدور کنارہ کش رہیں گے - میں سمجھتا ہوں کہ اگر کسی اتحاد کو کم از کم ابتدا میں صرف اقتصادی - ثقافتی اور ترقیاتی امور میں تعاون تک محدود رکھا جائے ، تو اس سے مفاہمت کی ایک مضبوط بنیاد قائم ہو سکتی ہے جس پر ایک پائیدار ڈھانچہ کھڑا کیا جا سکتا ہے -

جب میں نے آر-سی-ڈی کا خیال هز امپیریل میجسٹی شہنشاہ ایران اور ترکی کے صدر گرسل اور وزیر اعظم انونو کے سامنے پیش کیا تو انھوں نے کمال مہربانی سے اس کا خیر مقدم کیا - میرے یہ کہنے سے یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ ان حضرات کو یہ خیال ایسا بھایا کہ انھوں نے سنتے ہی فوراً اس پر عمل کرنے کی ٹھان لی - ایران اور ترکی کے اپنے اپنے حالات نے یہ بات ان سربراہوں کے ذہن نشین کر دی تھی کہ علاقائی مفاہمت ایک ضروری چیز ہے - چھوٹے چھوٹے ملک الگ تھلگ رہیں تو دنیا میں ان کی کوئی جگہ نہیں - چنانچہ دنیا میں اپنی وقعت اور عزت پیدا کرنے اور ایک مضبوط محاذ بنانے کے لئے لازمی ہے کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ متحد ہو جائیں - ہم اپنی اندرونی کوتاہیوں سے بے خبر نہ تھے -

مثال کے طور پر ترکی عسکری اور سیاسی لحاظ سے بڑی اہم حیثیت رکھتا ہے ۔ اس کا یورپین کامن مارکیٹ سے تعلق ہے ، اور اسے بہت بڑی حد تک ناٹو (شمالی اقیانوس کے معاہدے) پر بھروسا کرنا پڑتا ہے ، لیکن اپنی ان حد بندیوں کے باوجود ہم نے معلوم کیا کہ ہمارے پاس تعاون کے لئے خاصا بڑا میدان موجود ہے ۔ معاہدۂ بغداد میں شامل ہوئے بغیر ہماری ایک دوسرے سے راہ و رسم پیدا نہ ہوتی، نہ ایک دوسرے کے حالات سے آگاہی ہوتی ، اور نہ آر۔سی۔ڈی کا منصوبہ وجود میں آتا ۔

دوسرا معاہدہ جس میں ہم شامل ہوئے سیٹو (جنوب مشرق ایشیا کا اتحاد) تھا ۔ مجھے اچھی طرح معلوم نہیں وہ کیا اسباب تھے جنھوں نے حکومت پاکستان کو اس ادارے میں شامل ہونے پر آکسایا ۔ دراصل یہ بات چودھری ظفراللہ خان سے پوچھنی چاہئے جو اس وقت ہمارے وزیر خارجہ تھے ۔ ہم سپاہیوں سے اس بارے میں کوئی مشورہ نہیں لیا گیا ۔ غالباً ہمیں جنرل ہیڈ کوارٹرز میں اس کی اطلاع بھی اس وقت ملی تھی جب وزیر خارجہ اس معاہدے پر دستخط کر چکے تھے ۔ اس وقت بھی میں نے یہی خیال کیا تھا کہ پاکستان کے سیٹو میں شامل ہونے کا تو کوئی جواز ہی نہیں ۔ شاید اس کا مقصد محض امریکہ کی خوشنودی حاصل کرنا تھا ، جو ہمیں بھاری اقتصادی امداد دیتا رہا تھا ۔ درحقیقت اس کے سوا اس ادارے کا ممبر بننے میں مجھے کوئی اور مقصد دکھائی نہ دیتا تھا ۔ اگر کوئی یہ سمجھے کہ اس سے پاکستان کے مشرق حصے کی پوزیشن کسی لحاظ سے مضبوط ہو سکتی تھی تو وہ اس حقیقت کو نظر انداز کرے گا کہ مشرق پاکستان کو تو اصلی خطرہ ہندوستان سے ہے جس نے اسے چاروں طرف سے گھیر رکھا ہے ۔

سیٹو اور سینٹو دونوں معاہدے بڑی حد تک اپنی قدر و قیمت کھو بیٹھے ہیں ، گو ایک طرح سے ابھی تک ان کا رسمی وجود باقی ہے ۔ ان کی اہمیت زائل ہو جانے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ بیشتر ملکوں سے جن میں ریاستہائے متحدہ امریکہ بھی شامل ہے ہمارے دوطرفہ سمجھوتے ہو چکے ہیں ، گو ان کی قدر و قیمت بھی مشکوک

ہے ۔ اب ان دونوں معاہدوں کی جو اہمیت باقی رہ گئی ہے وہ صرف اس قدر ہے کہ اگر کسی ممبر ملک پر کوئی مصیبت آئے تو دوسرا ملک اس سے اظہار ہمدردی کر دے ۔ جہاں تک ان کی فوجی اہمیت کا تعلق ہے اس سے میرے خیال میں سوائے دوسروں کو برافروختہ کرنے کے اور کچھ فائدہ نہیں ۔ اور اگر ان دونوں معاہدوں کو ختم کر دیا جائے تو میں سمجھتا ہوں کہ کسی کو کوئی خاص نقصان نہیں پہنچے گا۔ اس وقت صورت حال یہ ہے کہ کوئی ممبر ملک اس انتظام کو توڑنے کا الزام اپنے سر نہیں لینا چاہتا ۔ ہرچند امریکہ ان معاہدوں کو ناپسند کرتا ہے مگر وہ اس خیال سے ان کو ختم کرنا نہیں چاہے گا کہ کہیں یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ اسے اس علاقے سے دل چسپی نہیں رہی ۔ اگر اس قسم کا گمان پیدا ہوگیا تو یقیناً دوسری بڑی طاقتیں اس خلا کو پُر کرنے کی کوشش کریں گی ۔

ان معاہدوں کا بس ایک ہی فائدہ ہے کہ وہ امریکہ کا بھرم قائم رکھے ہوئے ہیں ، اور ان کے ذریعے اسے کسی حد تک سیاسی اثر حاصل ہے ۔ ان معاہدوں کا فائدہ زیادہ ہے یا نقصان ، یہ امریکہ جانے اور اس کا کام ، لیکن جہاں تک دوسرے ملکوں کا تعلق ہے یہ احساس روز بروز بڑھتا جا رہا ہے کہ یہ علاقائی انتظامات موجودہ حالات میں حقیقت پسندانہ نہیں رہے ۔ سوویٹ یونین کے بارے میں امریکہ کے رویے میں جو تبدیلی واقع ہوئی ہے اس نے سینٹو کو تو یقیناً ماضی کی چیز بنا دیا ہے ۔

(۲)

میں یہ بیان کر چکا ہوں کہ ۱۹۶۰ء سے ۱۹۶۴ء تک کا جو زمانہ گزرا ، اس میں ہمیں ریاستہائے متحدہ امریکہ کے ساتھ اپنے تعلقات کے بارے میں کیسی تشویش پیدا ہوگئی تھی ۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے امریکہ نے اپنی حکمت عملی کو حالات کا تابع کر دیا ہے ، نیز یہ کہ جو تبدیلیاں وہ کر رہا تھا ان سے امریکی پالسیوں اور پروگراموں کے اخلاقی پہلو کی بابت لوگوں کے اعتماد کو ٹھیس پہنچ رہی تھی ۔ پاکستان کے لوگوں کو سخت مایوسی ہو رہی تھی ۔ ۱۹۵۰ء اور ۱۹۶۰ء کے درمیانی عرصے میں امریکہ اور پاکستان

میں بڑی محنتوں کے بعد جو رشتہ قائم ہوا تھا ، اب لوگوں کے دلوں سے اس کا احترام اٹھتا جا رہا تھا ۔ ہم ہندوستان کی بڑھتی ہوئی فوجی طاقت سے چشم پوشی نہیں کر سکتے تھے ۔ نہ ہندوستان کے حملہ کرنے کی صورت میں امریکہ کی امداد پر بھروسا کر سکتے تھے ۔ امریکہ جس پالسی پر عمل کر رہا تھا ہم جانتے تھے کہ اس سے آگے چل کر ایشیا میں اس کی پوزیشن کمزور ہو جائے گی ، لیکن ہمارے پاس امریکہ کو اس پالسی سے باز رکھنے کے کوئی ذرائع نہ تھے ۔ امریکی حکومت کے دل و دماغ پر چین کا خطرہ چھایا ہوا تھا اور وہ ہندوستان سے بے اختیارانہ آس لگا رہی تھی کہ ہندوستان چینی خطرے کا توڑ ثابت ہوگا ۔

جیسا کہ میں پچھلے باب میں بتا چکا ہوں ، ہم نے اس معاملے میں امریکہ کو بہتیرا سمجھایا بجھایا مگر اس پر کچھ اثر نہ ہوا ۔ ہم تو اتنی بات بھی اس کے ذہن نشین نہ کرا سکے کہ جب تک ہندوستان اور پاکستان میں ان بن رہے گی اس بر صغیر میں کسی قسم کا استحکام یا امن و امان قائم ہو ہی نہیں سکتا ۔ میرا خیال ہے کہ برطانیہ کو ، ہندوستان اور پاکستان کے مابین تصفیے کی ضرورت کا زیادہ احساس تھا مگر اقتصادی اور فوجی لحاظ سے اسے چنداں کوئی اثر حاصل نہ تھا ۔ یہ اثر تو بس امریکہ ھی کو حاصل تھا اور وہ اسے استعمال کرنے سے گریز کر رہا تھا ۔ مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ امریکہ کی مسلح افواج ہمارے نقطۂ نگاہ سے زیادہ ہمدردی رکھتی تھیں ، مگر وہ سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کے پالسی بنانے والوں پر کوئی اثر نہ ڈال سکتی تھیں ۔

اس نازک دور میں ہم نے انتہائی احتیاط برتی کہ ہم سے کوئی ایسی بات سرزد نہ ہو جس کا امریکہ خواہ مخواہ برا مان جائے یا جو اس کو مشتعل کر دے ، مگر ہم اپنے قومی مفادات کی طرف سے بھی آنکھ بند نہیں کر سکتے تھے ، چنانچہ ہم نے اپنے ہمسایوں سے اپنے تعلقات کو معمول پر لانے کے لئے چند اقدامات کئے ۔ ہو سکتا ہے کہ ہماری اس کارروائی نے سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کو برہم کر دیا ہو ۔ جو اس تصور کو قبول نہ کر سکا تھا کہ پاکستان اپنے بیرونی معاملوں میں اس کی اجازت کے بغیر کوئی قدم اٹھا سکتا ہے ۔ بعض کا شاید یہ خیال

بھی ہو کہ چونکہ امریکہ پاکستان کو کافی امداد دے چکا ہے اس لئے خواہ حالات بدل ہی کیوں نہ گئے ہوں ، پاکستان کو حق نہیں پہنچتا کہ وہ اپنی مرضی کے مطابق اپنی حفاظت کا بندوبست یا سلامتی کا استحکام کرے ۔

امریکہ نے پاکستان پر جو دباؤ ڈالنے کی کوششیں کیں ان کی یہی ایک وجہ میری سمجھ میں آتی ہے مگر امریکہ نے یہ نہیں سوچا کہ پاکستان کی کوئی حکومت بھی اس اصلی خطرے سے چشم پوشی نہیں کر سکتی جو اسے ہندوستان کی طرف سے لاحق ہے ، اور نہ کھو کھلی یقین دھانیوں اور کاغذی ضمانتوں پر ملک کی سلامتی کو موقوف رکھ سکتی ہے ۔ اور میرے خیال میں امریکہ نے اس امر کا بھی پورے طور پر اندازہ نہیں کیا کہ پاکستان کے لوگ اپنے ملک کی آبرو اور سالمیت کی خاطر کس حد تک مالی پریشانیاں اور مصیبتیں جھیل سکتے ہیں ۔ ترقی پذیر ملکوں کے لوگ امداد کے خواہاں ہیں ، لیکن باہمی احترام کی بنیاد پر ۔ وہ دوست چاہتے ہیں آقا نہیں ۔ چین کے ساتھ امریکہ کا جو تعلق ہے اس سے ہم بخوبی آگاہ ہیں ۔ لیکن امریکہ کو بھی ہماری سیاسی اور جغرافیائی مجبوریوں کا علم ہونا چاہئے ۔ جب امریکہ نے ہماری ان مجبوریوں کو سمجھ لیا اور ان کو تسلیم کرلیا تو پھر اس کے ساتھ ہمارا رشتہ ایک نئی مفاہمت کی بنیاد پر از سر نو استوار ہوا ۔ چین کی عوامی جمہوریہ اور سوویٹ یونین کے ساتھ اپنے تعلقات کو معمول پر لانے کا یہ مطلب نہ تھا کہ ہم کمیونسٹوں کے حلقۂ اثر میں داخل ہو رہے ہیں اور وہ سب فوجی معاہدات قبول کر رہے ہیں جو اس کے ساتھ لازم ہیں ۔ تعلقات کو معمول پر لانے کی حدود واضح اور طے شدہ تھیں ۔

(۵)

چین اور ہندوستان کی جنگ سے امریکی یہ سمجھ بیٹھے جیسے ایشیا کی صورت حال میں کوئی بہت ہی اہم اور بنیادی تبدیلی واقع ہو گئی ۔ اس جنگ میں شکست کھانے سے ہندوستان کو جو دھچکا لگا اس نے ہندوستان کے رویے کو بدل دیا ۔ اس جنگ سے پہلے ہندوستان کی پاکستان دشمنی کے علاوہ کوئی فوجی پالسی تھی ہی نہیں مگر

اب اچانک اس کو چین میں اپنا ایک دیرپا دشمن نظر آنے لگا ۔ ہندوستانی رجحان میں یہ تبدیلی امریکہ کے لئے بے حد اہمیت رکھتی تھی ۔ اس سے وقتی طور پر امریکہ کو ایسی حیثیت حاصل ہوگئی کہ جہاں تک اسلحہ کی امداد اور ہندوستان کی فوجی تیاری کا تعلق تھا ، ہندوستان امریکہ کا دست نگر ہوگیا ۔ بین الاقوامی معاملات کی روشنی میں ہندوستان اپنے سیاسی فلسفے پر نظر ثانی کرنے پر بھی مجبور ہوا ۔ واقعات نے ثابت کر دیا تھا کہ ہندوستان کو خود اپنی سلامتی کے لئے امریکہ سے گہرے اقتصادی اور فوجی روابط قائم کرنے ہوں گے ۔ امریکہ کا نقطۂ نگاہ یہ تھا کہ چین نے ہندوستان کو خواب غفلت سے جگا دیا ہے ۔ پھر امریکہ ایشیا میں بہتر توازن قائم کرنے کا یہ موقع بھلا کیسے چھوڑ سکتا تھا ۔

امریکیوں کو چینیوں کے اس اقدام سے یہ فکر دامن گیر ہوئی کہ نہ جانے چین کے ارادے کیا ہیں اور آگے چل کر وہ کیا کچھ نہ کر بیٹھے ۔ انھوں نے خیال کیا کہ چین تبت پر اپنے قبضے کو مضبوط بنانے کے لئے ہمالیہ کی مملکتوں نیپال ، بھوٹان اور سکم کے ساتھ ساتھ نیفا کے علاقے کو بھی حریصانہ نظروں سے دیکھ رہا ہے ۔

علاوہ ازیں یہ بات بھی ظاہر ہو چکی تھی کہ سوویٹ یونین اور چین میں بہت اختلافات پیدا ہو گئے ہیں ۔ چین میں سوویٹ قونصل خانوں کا بند ہو جانا ، روس چین کو جو اقتصادی امداد دیا کرتا تھا اس میں کمی آ جانا ، اور روس کا یہ مطالبہ کہ چین مقررہ وقت پر ادائیگی کرے ، یہ باتیں ان اختلافات کا کھلا ہوا ثبوت تھیں ۔ اس کے علاوہ سوویٹ یونین اور چین کی عوامی جمہوریہ میں نظریاتی بحث بھی خاصی شدت سے جاری تھی ۔ ان سب باتوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ کمیونسٹ کیمپ میں سخت پھوٹ پڑ چکی ہے ۔ توقع تھی کہ چینی ۱۹۶۲ء تک ایٹم بم تیار کر لیں گے ، مگر اس میں تاخیر ہوگئی ۔ اس کی کئی وجوہ تھیں جن میں چینیوں کے زراعتی پروگرام کا ناکام ہو جانا بھی شامل ہے ۔ ان سب باتوں سے امریکی ماہروں نے یہ نتیجہ نکالا کہ چینیوں کو ان ناکامیوں کا پلہ برابر کرنے کے لئے فتوحات اور کامیابیوں کی بری طرح ضرورت ہے ۔ چنانچہ

وہ ہندوستان سے اپنی جنگ کا کوئی اہم نتیجہ برآمد کرنے کے خواہش مند ہوں گے - چینی ہمالیہ کے سرحدی علاقے کے ساتھ ساتھ بڑی مضبوط پوزیشن قائم کرنا چاہتے تھے - یہ علاقہ جنوب مشرق ایشیا کے ساحلی جزیروں کی نسبت ''بودا،، تھا - اس مفروضے کو نظر میں رکھتے ہوئے امریکی منصوبہ ساز اس نتیجے پر پہنچے کہ چین ہمالیہ اور آسام کی مشرق سرحد سے علی الترتیب تبت اور برما کو اڈا بنا کر ہندوستان پر دوبارہ حملہ کر دے گا -

فوجی نقطۂ نگاہ سے مجھے یہ ساری بات بڑی بے سر و پا معلوم ہوئی - لداخ اور آسام میں ہندوستان کے کسی چھوٹے سے حصے کو بھی فتح کر لینے کا نتیجہ اس کے سوا کچھ نہ ہوتا کہ چینی امریکیوں کی مداخلت اور ایٹمی جنگ کو راہ دیتے اور اپنی بار برداری اپنے وسائل اور معیشت پر زبردست بوجھ ڈال لیتے - میں یقین نہ کر سکتا تھا کہ چینی ایسے بیکار اور بے نتیجہ اقدام پر کمر بستہ ہوں گے - ان کو اس کے بدلے میں کیا ملے گا؟ اور اگر ہمالیہ کے اس پار ایک لاکھ بیس ہزار چینی فوج کے تبت میں مقیم ہونے سے ہندوستان خوفزدہ ہو کر اپنی فوج کو بارہ لاکھ تک بڑھا دے ، اور اپنے فوجی بجٹ میں تین سو فیصد اضافہ کر ڈالے ، اور عوام کی خوفناک مصیبتوں کا بالکل خیال نہ کرے ، تو چین کو اور کیا کرنے کی ضرورت باقی رہی - ہندوستان اپنے مسائل کے بوجھ تلے خود ہی پس جائے گا - بس وقت گذرنے کی دیر تھی - ضرورت صرف اتنی تھی کہ ہندوستان کو اس کے حال پر چھوڑ دیا جائے -

ہندوستان نے دنیا پر یہی ظاہر کرنے میں فائدہ دیکھا کہ اسُ کی شکست تعداد کی کمی کے سبب واقع ہوئی - انھوں نے دنیا کے سامنے ایسا نقشہ کھینچا کہ جیسے چینی فوجوں کے دَل بادل ان پر چھا گئے ہوں - حقیقت یہ ہے کہ تبت میں چینیوں کے صرف چھ یا سات ہلکے ڈویژن تھے - اور کسی حصے میں بھی ایک یا دو ڈویژنوں سے زیادہ نہ تھے - یہ ڈویژن ایک دوسرے سے اتنے فاصلے پر تھے کہ وہ ایک دوسرے کی مدد کو نہ پہنچ سکتے تھے - چینیوں کی پیش قدمی کو روکنے میں ہندوستان کی ناکامی کی ایک وجہ یہ بھی بتائی گئی

ہے کہ ہندوستانی فوج بولٹ ایکشن رائفلوں سے مسلح تھی - یہ فضول بات ہے - اس قسم کی رائفل آج بھی بڑی مؤثر ہے - بہرحال اگر ان کے پاس خود کار رائفلیں ہوتیں تب بھی کچھ زیادہ فرق نہ پڑتا کیونکہ چینی فوجوں نے خود کو ہندوستانیوں کی گولیوں کی زد میں آنے ہی نہیں دیا - فوجی نقطۂ نگاہ سے ہندوستانیوں کی ناکامیوں کی وجہ کمزور قیادت اور ناقص ٹریننگ تھی - ان کی شکست کا سب سے بڑا سبب یہ تھا کہ ان کے فوجی نظریوں نے زمانے کے ساتھ ساتھ ترقی نہ کی تھی - انھوں نے ۱۹۳۹ء کے نمونے کی جنگ لڑی - وہ جنگی مہارت اور تجربہ نہ رکھتے تھے ، اور ان کا طریق جنگ چینیوں کے مقابلے میں ناقص تھا - ہندوستانیوں نے گھنے جمگھٹوں کی صورت میں دفاعی مورچے سنبھال لئے - اور اس طرح خود کو چینیوں کی گولیوں کا نشانہ بننے کا عمدہ موقع بہم پہنچا دیا - علاوہ ازیں وہ جن مقامات کی حفاظت کر رہے تھے وہ بھی پاس پاس نہ تھے کہ ایک دوسرے کی مدد کر سکتے - پھر ان کے محاذ بھی تنگ تھے - اور ان کے پاس جوابی حملوں کا کوئی انتظام بھی نہ تھا - اور وہ اپنے دونوں بازوؤں کی جنگی دیکھ بھال کرنے میں بھی ناکام رہے تھے - نتیجہ یہ ہوا کہ جب چینیوں نے پیش قدمی کی تو ہندوستانی ششدر رہ گئے اور ان کے سارے دفاعی مورچے ڈھے گئے -

(۴)

جب چینی تبت میں داخل ہوئے اور دلائی لاما نے ہندوستان میں پناہ لی تو ہندوستان اور چین کے تعلقات میں کشیدگی پیدا ہونی شروع ہو گئی - میں نے اس وقت خیال کیا کہ میک موہن نے نقشے پر سرحد کی لکیر تو کھینچ دی ، مگر جب تک زمین پر اس کی نشان بندی نہ ہو یہ خطرہ باقی رہے گا کہ سرحد پر فریقین کے فوجی دستوں کے گشت کرنے کا موقع آئے تو ان میں جھڑپ ہو جائے -

خود ہماری سرحد پر سنکیانگ اور بلتستان کے علاقوں میں نشان بندی نہ ہونے کی وجہ سے ایسی ہی صورت حال پیدا ہو سکتی تھی - ہمیں وقتاً فوقتاً اس قسم کی اطلاعیں ملتی رہتی تھیں کہ چینیوں کے گشتی دستے شمشال تک آنے لگے ہیں - گولی چلنے کا تو کوئی واقعہ

پیش نہ آیا لیکن چینی بعض علاقوں سے ہمارے کچھ مویشی بھگا لے گئے - میں نے سوچا کہ کیوں نہ چینیوں سے کہا جائے کہ آؤ سرحد کی نشان بندی کر لیں - سرحد کو یونہی چھوڑ دینے میں دونوں فریقوں میں سے کسی کا بھی فائدہ نہ تھا - میں نے پوچھا کہ کیا اس سے پہلے حد بندی کی کوشش کی گئی تھی - اس پر مجھے متعلقہ نقشے اور کاغذات دکھائے گئے - انگریزوں نے کچھ کوشش کی تھی - میں نے اپنے ماہروں سے کہا کہ وہ نقشے پر نشان لگا کر دکھائیں کہ ہمارے خیال کے مطابق ہمارے علاقے کی ٹھیک حد کہاں تک ہے - چنانچہ اس پر عمل کیا گیا - ہم نے دیکھا کہ ہم شمشال کے درّے کے سامنے ایک خاص مقام تک اپنے جائز قبضے کا دعویٰ کر سکتے ہیں - شمشال گاؤں کے لوگ رواج کے مطابق ایک سرسبز وادی میں جو درّے کے اس طرف تھی اور جہاں چینیوں نے دو چوکیاں بنا رکھی تھیں اپنے مویشی چرانے کے لئے لے جایا کرتے تھے - وہ اس علاقے سے نمک بھی حاصل کرتے تھے ، جو وہاں کمیاب اور قیمتی چیز ہے - میں نے کابینہ کے ایک اجلاس میں اس معاملے کا ذکر کیا - عام خیال یہ تھا کہ چینی سرحد کی نشان بندی پر تیار نہ ہوں گے - میں نے سوچا کہ ایک یاد داشت تیار کر لینے اور چینی حکام سے سلسلہ جنبانی کرنے میں حرج ہی کیا ہے - یہ ۱۹۰۹ء کے آخری دنوں کی بات ہے -

چینی حکومت نے خاصے طویل عرصے تک کچھ جواب نہ دیا - اس اثنا میں اقوام متحدہ میں چین کے داخلے کے مسئلے نے خاصی اہمیت حاصل کر لی تھی - بیشک ہمارا ہمیشہ سے یہ خیال رہا ہے کہ چین کو اقوام متحدہ میں شامل ہونے کا حق ہے - ۱۹۶۱ء میں جب میں امریکہ گیا تھا تو میں نے پاکستان کے اس نقطۂ نگاہ کو واضح کر دیا تھا - میں نے کھلے طور پر کہہ دیا تھا کہ چین کی عوامی جمہوریہ کو اقوام متحدہ میں اس کا جائز مقام دلانا عین انصاف ہے - میرے اس بیان پر امریکی اخبارات نے مجھ پر سخت نکتہ چینی کی تھی اور لکھا تھا کہ ایک مہمان کی حیثیت سے مجھے اس مسئلے میں کھلے بندوں امریکہ کی مخالفت نہیں کرنی چاہئے تھی -

دسمبر ۱۹۶۱ء میں جب میں امریکہ کے دورے سے واپس آیا

تو چین کا سفیر مجھ سے ملنے آیا ۔ اس نے کہا کہ آپ اس تجویز پر ہماری حمایت کریں کہ اقوام متحدہ میں چین کی شمولیت کا فیصلہ ممبروں کی دو تہائی اکثریت کی بجائے محض اکثریت کی بنیاد پر کیا جائے ۔ میں نے چین اور پاکستان کی سرحد کی نشان بندی کے بارے میں اپنی تجویز کے متعلق پوچھا ۔ اس نے کہا کہ یہ بڑا پیچیدہ معاملہ ہے ۔ میں نے کہا کہ اگر سرحد کی نشان بندی کا معاملہ بڑا پیچیدہ ہے تو اقوام متحدہ میں چین کے داخلے کا معاملہ اس سے بھی زیادہ پیچیدہ ہے ۔ میں نے کہا کہ ہمیں اس بات کا خیال نہیں کرنا چاہئے کہ یہ دونوں معاملے آسان ہیں یا پیچیدہ ، ہمیں تو یہ دیکھنا چاہئے کہ یہ صحیح ہیں یا غلط ۔ ہمیں وہی طریقہ اختیار کرنا چاہئے جو صحیح اور معقول ہو ۔ ہم اقوام متحدہ میں چین کی شمولیت کی جو حمایت کر رہے ہیں اس کا مقصد چین کو خوش کرنا نہیں ہے بلکہ ہم اسے سچے دل سے چین کا حق سمجھتے ہیں ۔ میں نے اس بات پر تعجب کا اظہار کیا کہ ہم نے چین و پاکستان کی درمیانی سرحد کی نشان بندی کی جو تجویز پیش کی تھی چین کی طرف سے ہمیں اس کا کچھ جواب نہ ملا ۔ میں سمجھتا ہوں کہ چینی سفیر میری بات سے متاثر ہو کر گیا ۔

بعد ازاں ہمارے وزیر خارجہ مسٹر منظور قادر نے چینی سفیر سے اس مسئلے پر گفت و شنید کی اور اس سے صاف طور پر پوچھا کہ کیا آپ تنازعۂ کشمیر کی وجہ سے سرحد کی نشان بندی پر بات چیت کرنے سے کترا رہے ہیں ؟ ہمارے وزیر خارجہ کو چینی سفیر کی باتوں سے احساس ہوا کہ اصل وجہ یہی ہے ۔ نیز یہ کہ چین اس زمانے میں ہندوستان سے کوئی اور جھگڑا مول لینا نہیں چاہتا تھا ۔ ہم نے چینی حکومت پر واضح کر دیا کہ ہم تو بس یہ چاہتے ہیں کہ معلومہ مقامات کے درمیانی خط کا تعین ہو جائے ۔ اس خط کے شمال میں جتنا علاقہ ہوگا وہ چین کا سمجھا جائے گا ، لیکن اس خط کے جنوبی علاقے کی حیثیت کا فیصلہ کرنے کی ضرورت نہیں ۔ شمالی علاقے کی حفاظت کا ذمہ دار چین ہوگا اور جنوبی علاقے کا پاکستان ۔ اس کے تھوڑے ہی دن بعد چینیوں نے ہم سے کہا کہ ہم آپ کے ساتھ

سرحد کی نشان بندی کی بات چیت کرنے کے لئے تیار ھیں - دونوں فریقوں نے اس مسئلے کی جانچ پڑتال کے لئے اپنے اپنے ماھروں کی جماعتیں مقرر کر دیں -

یہ قریب قریب وھی زمانہ تھا جب مسٹر نہرو دریائے سندھ کے طاس کے معاھدے پر دستخط کرنے پاکستان آئے - انھوں نے مجھ سے پوچھا کہ کیا آپ نے چین سے سرحد کی نشان بندی کے لئے کہا تھا - میں نے ساری بات بتا دی - انھوں نے مجھ سے وہ نقشہ دکھانے کے لئے کہا جس پر ھم اپنے دعوے کی بنیاد رکھ رھے تھے - اور وہ اس علاقے کی ٹھیک ٹھیک حدود بھی معلوم کرنا چاھتے تھے جس کی ملکیت کا ھم دعویٰ کر رھے تھے- میں نے ان سے صاف صاف کہہ دیا کہ ھم کسی ایسے رقبے پر دعویٰ کرنے کا ارادہ نہیں رکھتے جس پر ایمان داری کے ساتھ ھمیں یہ یقین نہ ھو کہ وہ دراصل ھمارے علاقے میں شامل ھے - ھاں یہ ممکن ھے کہ ھم مقامی آبادی کی سہولت کے لئے سرحد کے اس پار کا کچھ علاقہ مانگ لیں -

مسٹر نہرو نے مجھ سے اس نقشے کی ایک نقل مانگی اور میں نے اصولی طور پر ان کی اس درخواست کو منظور کر لیا - جیسے ھی وہ ھندوستان پہنچے انھوں نے سرحد کی نشان بندی کے متعلق چین سے ھماری بات چیت پر نکتہ چینیاں شروع کر دیں - انھوں نے اس نقشے کا ذکر کیا جو میں نے انھیں دکھایا تھا اور لکھا کہ ان لوگوں کو تو اتنا بھی معلوم نہیں کہ سرحد ھے کہاں ، اور یہ کہ یہ لوگ طفلانہ باتیں کرتے ھیں - یہ مسٹر نہرو کا مخصوص انداز تھا - وہ اس جذبے کو بالکل بھول گئے جس کے تحت ھم میں یہ بات چیت ھوئی تھی - انھوں نے تو بس اس معاملے کو بحث کا موضوع بنا لیا - اس کے ساتھ ھی انھوں نے نقشے کے لئے سرکاری طور پر درخواست بھیجی - ھمارے لوگوں نے کہا کہ مسٹر نہرو کے اس رویے کو دیکھتے ھوئے ھمیں نقشہ دینے سے انکار کر دینا چاھئے - میرا خیال یہ تھا کہ مسٹر نہرو اپنے رویے کے ذمہ دار ھیں ، اور میں اپنے رویے کا - چونکہ میں وعدہ کر چکا ھوں اس لئے ان کا قول یا فعل کچھ بھی ھو ھمیں نقشہ بھجوا ھی دینا چاھئے - چنانچہ انھیں نقشہ بھیج دیا گیا -

اس کے بعد جلد ہی چینیوں کے ساتھ باضابطہ گفت و شنید شروع ہوگئی - شروع شروع میں چینیوں کا رویہ سخت گیرانہ تھا لیکن ایک دفعہ جب انھیں معلوم ہوگیا کہ ہم ان سے کوئی چالاکی نہیں کرنا چاہتے بلکہ آبرومندانہ تصفیے کے خواہاں ہیں ، تو ان کا رویہ بدل گیا - انھوں نے ایک نقشہ نکالا جس کی بنیاد پر انھوں نے بعض علاقوں کی ملکیت کا دعویٰ کیا جو سرحد کے ادھر ہماری طرف تھے - یعنی خنجراب کی وادی اور کےٹو کے چند قریبی علاقے - آخرکار انھوں نے سرحد کے اس اصل خط کو تسلیم کر لیا جو ہمارے نقشے میں دکھایا گیا تھا ، اور بعض معمولی ترمیموں کے بعد اسی کو حد فاصل مان لیا گیا - سندھ کے طاس کے دریاؤں کا پن دھارا ہماری طرف دکھلایا گیا ، اور یاکانگ اور بعض دوسرے ملحقہ علاقوں کے دریاؤں کا پن دھارا چینیوں کی طرف - کےٹو کے بارے میں کچھ بحث مباحثہ ہوا - آخر میں فریقین نے اس امر پر اتفاق کیا کہ سرحد کا خط عین کےٹو کے اوپر کھینچا جائے ، اور یوں پہاڑ کی چوٹی دونوں کی ملکیت میں رہے ، جیسا کہ ماؤنٹ ایوریسٹ کے سلسلے میں نیپال کے ساتھ عمل میں آچکا تھا - جیسے ہی ہم میں سرحد کی نشان بندی پر اتفاق ہوگیا - ہوائی جہازوں سے اس علاقے کے سروے کا کام شروع ہوگیا - اور یہ سارا معاملہ بغیر کسی دقت کے دوستانہ طریق سے انجام پا گیا -

ہم نے چراگاہوں کا سوال اٹھایا جو کئی سو مربع میل میں شمشال درّے کے اس طرف پھیلی ہوئی تھیں - ہم نے چینی نمائندے پر یہ ثابت کیا کہ اس علاقے کو شمشال کے لوگ پشت ہا پشت سے استعمال کرتے چلے آ رہے ہیں ، اور اگر ان کو اس علاقے میں جانے کی مناہی کر دی گئی تو ان کو بڑی مصیبت اٹھانی پڑے گی - چینیوں نے کہا کہ ہم سنکیانگ کے لوگوں سے اس امر کی تصدیق کرائیں گے لیکن اصولی طور پر وہ یہ بات مان گئے کہ اس معاملے کا فیصلہ امر واقعی پر موقوف ہونا چاہئے - آخرکار انھوں نے یہ علاقہ ہمیں دینا منظور کر لیا -

سرحد کی نشان بندی کا معاہدہ پاکستان اور چین کے درمیان

دوستانہ روابط کی ترقی کا پہلا قدم تھا - اس کا واحد مقصد یہ تھا کہ آئندہ دونوں ملکوں میں کسی قسم کے اختلافات کی وجہ پیدا نہ ہونے پائے - چینیوں نے اس معاہدے کے بعد ہم پر اعتماد کرنا شروع کر دیا اور ہم نے بھی محسوس کیا کہ صاف دلی اور کھرے پن سے کام لیا جائے تو چینیوں کے ساتھ بھلے مانسوں کا سا نباہ مشکل نہیں -

اس معاہدے کے بعد چین اور پاکستان میں ہوائی مواصلات کا سلسلہ بھی قائم ہو گیا - پاکستان انٹرنیشنل ایر لائنز نے کچھ بوئنگ خریدے جو بہت قیمتی ہوائی جہاز ہیں - ان کی قیمت ادا کرنے کے لئے لازمی تھا کہ ہم کافی غیر ملکی زر مبادلہ کمائیں ، اسی مقصد کو نظر میں رکھتے ہوئے ہمیں غیر ملکی فضائی راستوں کی جستجو ہوئی - میرا خیال ہے پی-آئی-اے نے اپنی ہی سطح پر چینیوں سے درخواست کی کہ اسے جاپان جانے کے لئے ھانگ کانگ کے بجائے چین کے راستے پرواز کی اجازت دی جائے - غالباً پی-آئی-اے کو ھانگ کانگ کے راستے جانے میں کچھ دقت پیش آ رہی تھی - اس زمانے میں متعدد ہوائی کمپنیوں نے جن میں کے-ایل-ایم اور بی-او-اے-سی شامل تھیں چینیوں سے پرواز کے حقوق حاصل کرنے کی کوشش کی تھی -

چینیوں نے پی-آئی-اے کی تجویز منظور کر لی - غالباً اس لئے کہ وہ ایک یورپین ملک کے بجائے جس سے ان کے سفارتی تعلقات تک نہ تھے ایک ھمسایہ ملک سے کاروباری تعلق قائم کرنا بہتر سمجھتے تھے - اس وقت تو فرانس کے بھی چین کے ساتھ سفارتی تعلقات نہ تھے اور برطانوی تعلقات صرف کونسلر کی سطح تک محدود تھے - میرے خیال میں چینیوں نے برطانیہ سے کہا کہ پہلے سفارتی تعلقات قائم کرو اس کے بعد پرواز کے حقوق کی بات چیت کی جائے گی -

جہاں تک پاکستان کا تعلق تھا یہ ساری کارروائی ایک تجارتی معاملے سے زیادہ حیثیت نہ رکھتی تھی - جب یہ معاملہ طے ہو گیا تو اسے ہر قسم کے سیاسی معنے پہنائے جانے لگے - کہا گیا کہ پاکستان نے چینیوں کے لئے ایک دریچہ کھول دیا ہے جس سے وہ باقی کی دنیا کو دیکھ سکیں - ظاہر ہے کہ یہ محض سخن آرائیاں تھیں - اگر ہم چین کے ساتھ اس قسم کا انتظام نہ کر لیتے تو یقیناً



(۱۷) راولپنڈی میں ”یوم دوشنک“ پر سابق
فوجیوں سے مُلاقات - ۱۴ اکتوبر سنہ ۱۹۶۱ء

کے-ایل-ایم یا بی-او-اے-سی یہ ٹھیکہ ہتھیا لیتی - چینیوں کے لئے ویسے بھی بہت سے دریچے کھلے ہوئے تھے - اس کے بعد چین اور پاکستان میں آمد و رفت بڑھ گئی - ہرچند کہ اس سے پہلے بھی جب سہروردی وزیر اعظم تھے ، چینی وزیر اعظم پاکستان آ چکے تھے اور سہروردی نے بھی چین کا دورہ کیا تھا -

چین کے ساتھ ہمارے معاملات کے متعلق مغربی طاقتوں کو جو بدگمانیاں پیدا ہو گئی تھیں اس کی بڑی وجہ میرے خیال میں یہ تھی کہ ہم نے افریشیائی معاملات میں زیادہ سر گرمی سے حصہ لینا شروع کر دیا تھا - افریشیائی کانفرنسوں کو مغربی طاقتیں ہمیشہ شک و شبہ کی نظر سے دیکھتی رہیں - چنانچہ یہ خیال کیا گیا کہ ہم افریقی و ایشیائی فورم یا ''تیسری دنیا،، کی تشکیل میں چینیوں کا ہاتھ بٹا رہے ہیں - میں یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ چینیوں نے ہم پر کبھی اپنا اثر ڈالنے کی کوشش نہیں کی ، اور نہ وہ افریشیائی اجتماعوں میں کسی خاص تجویز پر ہماری حمایت کے طالب ہوئے -

افریشیائی دنیا میں ہماری دل چسپی کا بڑا سبب اقتصادی تھا ، نیز یہ کہ ایک دوسرے کے خیالات اور تجربات سے فائدہ اٹھایا جائے - مقصد یہ تھا کہ ایسی صورت سوچی جائے جس کے مطابق ترقی پذیر دنیا ترقی یافتہ دنیا کے ساتھ مل جل کر رہ سکے اور تجارت کر سکے - ہم خام مال پیدا کرنے والے ملکوں میں شامل ہونے کی وجہ سے بڑے گھاٹے میں تھے - اور یہ امر ضروری معلوم ہوتا تھا کہ افریشیائی ملکوں کے درمیان مناسب اقتصادی تعلقات قائم ہوں تاکہ باہمی تجارت سے پورا پورا فائدہ اٹھایا جا سکے - ہم میں سے کچھ پختہ مال تیار کرنے کی منزل پر پہنچے ہوئے تھے - ہم نے دیکھا کہ ہماری برآمدات کے لئے یا تو یورپی اور امریکی منڈیوں کے دروازے بند ہیں یا پھر ان پر سخت پابندیاں لگا دی گئی ہیں -

یہ تھیں وہ باتیں جو ہم افریشیائی کانفرنسوں میں کرنا چاہتے تھے اور ہم نے یہ امر چین ہی پر نہیں بلکہ ان کانفرنسوں کے دوسرے ممبروں پر بھی واضح کر دیا تھا - لیکن مغربی طاقتوں نے یہ سمجھ لیا کہ ان کانفرنسوں کا صرف ایک ہی مقصد ہے ، اور وہ ہے مغربی

استعمار اور نو استعماریت پر حملہ کرنا ۔ مغرب کو بڑا بھلا کہنے والوں میں شامل ہونے کی بجائے ہم تو ان کانفرنسوں میں توازن اور اعتدال پیدا کرنا چاہتے تھے ۔ سچ یہ ہے کہ الجزائر کانفرنس کی تنظیم کے سلسلے میں ۱۹۶۴ء میں جکارتا میں وزرائے خارجہ کا جو پہلا جلسہ ہوا تھا اس میں کئی ممبروں کی طرف سے ایک تجویز پیش کی گئی تھی، جس میں ویت نام میں امریکہ کی کارروائی کی مذمت کی گئی تھی، لیکن ہماری مداخلت سے یہ قرارداد ترک کر دی گئی ۔ ہماری طرف سے یہ دلیل پیش کی گئی کہ اس قسم کی قرارداد سے کچھ حاصل نہ ہوگا، اس سے صرف اشتعال پیدا ہوگا ۔ ہم نے کہا کہ کانفرنس کو صرف تعمیری اور ٹھوس معاملوں پر دھیان دینا چاہئے ۔

ممکن ہے کہ بعض مغربی ملکوں نے یہ سمجھ لیا ہو کہ چین کی عوامی جمہوریہ کے ساتھ ربط پیدا ہو جانے سے ہم کمیونسٹ بن جائیں گے ۔ میں نے بعض امریکی دوستوں سے کہا کہ اس سے زیادہ لغو بات اور کوئی نہیں ہو سکتی ۔ آپ ہی دیکھئے کہ مغربی ملکوں سے مدتوں ہماری کتنی گہری دوستی رہی ہے ۔ لیکن نہ تو انھوں نے ہمیں عیسائی بنایا اور نہ ہم نے انہیں مسلمان ۔ کمیونزم اس قسم کی چیز نہیں جسے باہر سے لایا جا سکے ، یہ تو ملک کے اپنے معاشری و اقتصادی حالات سے پیدا ہوتا ہے ۔ جہاں حالات ایسے ناگفتہ بہ ہو جائیں کہ لوگوں کو مایوسی ہی مایوسی نظر آنے لگے تو وہ مروجہ ظالمانہ نظام کو ملیامیٹ کرنے کے لئے اٹھ کھڑے ہوتے ہیں ۔ ایک دفعہ ایک بڑے آدمی نے جو کمیونسٹ تھا اس امر پر تعجب ظاہر کیا کہ ہرچند کارل مارکس جرمن نسل سے تھا مگر جرمنی نے کبھی کمیونزم کو قبول نہ کیا ۔ میں نے اس سے کہا کہ گو جرمنی کو دو عالمی جنگوں کے بعد سخت مصیبتیں اٹھانی پڑی ہیں مگر جرمنی کا معاشری و اقتصادی ڈھانچا پورے طور پر ٹوٹنے نہیں پایا ۔ چنانچہ وہاں لوگوں کو مایوس ہو کر یہ کارروائیاں کرنے کی ضرورت پیش نہ آئی ۔ اس کے برعکس روس میں اور بعد ازاں چین میں یہی صورت حال پیش آئی ۔ وہاں معاشرہ مطلقاً ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا ، اور اسے اپنی نجات کمیونزم ہی کو اختیار کر لینے میں نظر آئی ۔ کمیونزم

برآمد کی جانے والی شے نہیں - یہ اس معاشرے کے لئے جو کسی سخت مرض میں مبتلا ہو اکسیر کا حکم رکھتی ہے - معاشرے کے شفا پا جانے کے بعد اس کی تاثیر کیا ہوگی یہ دیکھنا ابھی باقی ہے - پاکستانیوں کا ایک اپنا نظریۂ حیات ہے، ایک اُمیدوں بھرا نظریۂ حیات اور یہ بات تصور میں بھی نہیں آسکتی کہ وہ اپنے اس نظریۂ حیات کو ترک کر دیں گے - اور کوئی غیر ملکی فلسفۂ حیات قبول کر لیں گے - یہ دلیل امریکیوں کو متاثر نہیں کرتی، غالباً اس وجہ سے کہ ان کی زندگی میں مذہب ویسا فیصلہ کن کردار ادا نہیں کرتا جیسا ہماری زندگی میں کرتا ہے - امریکی کمیونزم کو معاشری و اقتصادی ڈھانچے کے ٹوٹنے کا نتیجہ قرار نہیں دیتے بلکہ اسے چھوت کی بیماری سمجھتے ہیں -

میرے خیال میں پاکستان اور چین دونوں کو اس امر کا پورا پورا علم اور لحاظ ہے کہ ان کے تعلقات کے پھلنے پھولنے کی حدود کیا ہیں - دو عناصر ہیں جو تعلقات کے پھلنے پھولنے پر اثر ڈال سکتے ہیں - اول چین کا یہ سمجھنا کہ امریکہ سوویٹ یونین کے اشتراک سے چین کے گرد ایک گھیرا ڈالنے کی کوشش کر رہا ہے، تاکہ اس کے زور کو توڑا اور اسے دنیا سے علیحدہ کیا جا سکے - اب اگر پاکستان سوویٹ یونین یا امریکہ کے ساتھ اس قسم کے کسی انتظام میں شریک ہوگا تو چین سے اس کا رشتہ ٹوٹ جائے گا - چنانچہ ہمیں چین کو اس امر کا یقین دلانا ہے کہ ہم اس پر آمادہ نہیں - لہذا چین کو ہمارے بارے میں اس قسم کا کوئی خدشہ یا شک و شبہ نہ ہونا چاہئے -

دوسرا عنصر اس امر کا امکان ہے اور اس کا بعض اوقات چرچا بھی کیا جاتا ہے کہ شاید ہندوستان اور چین میں کوئی سمجھوتا ہو جائے - اس میں شک نہیں کہ ہندوستانی چین سے صلح صفائی کے امکانات کا کھوج لگانے کے لئے اپنے سفارتی نمائندے بھیجتے رہے ہیں، اور اس بارے میں انھوں نے دوسرے ملکوں سے امداد بھی چاہی ہے - لیکن ذاتی طور پر مجھے مستقبل قریب میں ہندوستان اور چین میں ''بھائی بھائی،، والی صورت پیدا ہونے کا کوئی امکان نظر نہیں آتا -

اس کی کئی وجوہ ہیں - اول تو یہی کہ اب کے چینی ہندوستان پر بھروسا کرنے میں جلد بازی سے کام نہ لیں گے - یہ احساس مجھے چینی لیڈروں سے اپنی ملاقاتوں سے ہوا ہے - ہندوستانی بھی چینیوں سے صفائی کرنے پر تیار نہ ہوں گے ، کیونکہ امریکہ سے ان کی خوب نبھ رہی ہے - بھلا وہ ایسے اچھے ذریعۂ آمدنی کو کیوں ہاتھ سے دینے لگے - ادھر جوں جوں ہندوستان امریکہ کا زیادہ سے زیادہ دست نگر ہوتا جائے گا ، چین کے لئے یہ یقین کرنا اتنا ہی دشوار ہوتا جائے گا کہ اس کے خلاف امریکہ اور ہندوستان میں گٹھ جوڑ نہیں ، یا یہ کہ اگر کل کلاں کو امریکہ اور چین میں جنگ چھڑ جائے تو ہندوستان امریکہ کو ہر قسم کی سہولتیں بہم پہنچانے میں کسی قسم کی بھی ہچکچاہٹ محسوس کرے گا -

بعض دفعہ کہا جاتا ہے کہ ہندوستان اور چین ہمیشہ جدا جدا رہیں گے ، کیونکہ وہ ایشیا کا لیڈر بننے میں ایک دوسرے سے بازی لے جانا چاہتے ہیں - لیکن میں ہندوستان کو اس مقابلے میں شریک نہیں سمجھتا - ہندوستان اپنے معاشرے کی بناوٹ اور اپنی طرز زندگی کے باعث اس مقابلے میں کبھی چین کو للکار نہ سکے گا - دنیا کے معاملات میں کوئی اہم کردار ادا کرنا تو الگ رہا وہ ہمیشہ کسی نہ کسی بڑی طاقت کا دست نگر رہے گا ، یہاں تک کہ اپنی بقا کے لئے بھی - ہندوستانی اپنے سماجی ، اقتصادی اور سیاسی ڈھانچے کی کوتاہیوں سے بخوبی واقف ہیں - ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ بڑھتی ہوئی مایوسی کے باعث اس کے معاشرے کا ڈھانچا ہی بیٹھ جائے - اس صورت میں یہ دیکھنا ہوگا کہ کس قسم کا کمیونزم ہندوستان پر چھائے گا - چینی کمیونزم یا سوویٹ کمیونزم - میں سمجھتا ہوں کہ اگر کمیونزم کو ہندوستان میں آنا ہی ہے تو وہ سوویٹ قسم کا کمیونزم ہوگا - اور اسے ہندوستانی معاشرے کے ذات پات کے رسم و رواج کے مطابق خود کو ڈھالنا ہوگا - اس سے ہندوستان اور چین کے تعلقات اور زیادہ کشیدہ ہو جائیں گے -

(۵)

چینی اپنے لوگوں اور اپنے علاقوں کو متحد کرنے میں بڑی سر گرمی

سے مصروف ہیں - ان کو جو بات پریشان کر رہی ہے وہ تائیوان (فارموسا) کا مستقبل ہے ، نیز تائیوان میں امریکیوں کی موجودگی اور اس کے اردگرد امریکیوں کے اڈے - تائیوان کے مسئلے کے حل کی عرصہٴ دراز تک کوئی امید نظر نہیں آتی - امریکہ میں ایسے لوگ بھی ہیں جن کا خیال ہے کہ تائیوان کے مسئلے پر امریکہ اور چین میں سمجھوتا ہو جائے تو یہ امریکہ کے لئے مفید ثابت ہوگا - لیکن امریکہ چیانگ کائی شک کے ساتھ فوجی اور سیاسی معاہدوں میں بری طرح جکڑا ہوا ہے - چیانگ کائی شک کی کمان میں چھ لاکھ جوانوں کی فوج ہے - ادھر ویت نام میں جنگ ہو رہی ہے جو کسی وقت بھی چین اور امریکہ میں ایک بڑے مقابلے کی شکل اختیار کر سکتی ہے - چینی جانتے ہیں کہ اس کے قوی امکانات موجود ہیں ، اور وہ اپنے بچاؤ کی پوری تیاریاں کر رہے ہیں -

ہرچند چینیوں کو تائیوان کے وجود اور ایک بڑی جنگ کے امکان سے پریشانی ہے ، تاہم میرے خیال میں ان کی زیادہ تر توجہ اپنے ملک میں سوشلزم کو ترقی دینے کی طرف ہے ، تاکہ وہ اپنے معاشرے کی تعمیر کر سکیں اور اپنے وسائل سے پورے طور پر فائدہ اٹھا سکیں - میری ذاتی رائے یہ ہے کہ گو ان میں خود اعتمادی اور عزم کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے ، لیکن وہ کوئی ناعاقبت اندیشانہ قدم نہیں اٹھائیں گے جس سے جنگ چھڑ جائے - چین کی عوامی جمہوریہ کا طویل المیعاد مقصد سوویٹ یونین اور امریکہ کے مساوی درجہ حاصل کرنا ہے - اس میں وقت لگے گا - چین ، امریکہ اور سوویٹ یونین میں جو مسلسل تناؤ اور اختلاف چلا آ رہا ہے دنیا کو سمجھ لینا چاہئے کہ یہ جاری رہے گا -

سوویٹ یونین اور امریکہ میں مفاہمت اس وقت پیدا ہوئی جب سوویٹ یونین نے اپنے میں یہ صلاحیت پیدا کر لی کہ وہ اپنے ملک کے اندر سے براہ راست امریکہ پر وار کر سکے - بس اس وقت سے ان دونوں ملکوں کو خیال پیدا ہوا کہ کسی حد تک ایک دوسرے کے وجود کو گوارا کریں اور امن کے ساتھ رہنے کی صورت نکالیں تاکہ جان بوجھ کر نہیں تو کسی خوفناک غلطی کا شکار ہو کر وہ ایک دوسرے کو تباہ نہ کر بیٹھیں - آخرکار چین ، امریکہ اور سوویٹ یونین

ان تینوں میں بھی اسی قسم کی مفاہمت پیدا ہو جائے گی لیکن اس وقت جب چین اپنے اندر ان جیسی صلاحیت پیدا کر لے گا۔ ممکن ہے اس میں پندرہ سولہ سال لگ جائیں۔ اس اثنا میں ان تینوں طاقتوں میں سے ہر ایک دوسری دو طاقتوں کو ایک محدود لڑائی میں الجھا ہوا دیکھ کر خوش ہوگی، کیونکہ اس طرح لڑنے والوں کی طاقت کمزور ہوتی رہے گی۔ اس صورت حال میں تمام چھوٹی طاقتیں مجبور محض ہیں۔ امن کے مشن بنا بنا کر بھیجنے سے کچھ حاصل نہ ہوگا۔ بڑی طاقتیں تو جب تک سخت مجبوری نہ آ پڑے اپنی پالسیاں بدلا نہیں کرتیں۔

اگر چین کی عوامی جمہوریہ کو اقوام متحدہ میں شریک کر لیا جائے تو ممکن ہے یہ کشیدگی کسی حد تک کم ہو جائے۔ میرا خیال ہے کہ اگر چین اور مغربی طاقتیں ایک دوسرے سے براہ راست گفت و شنید کرنے لگیں، اور اپنے معاملات خود طے کرنے لگیں تو ان کے خواہ مخواہ کے خدشے اور بدگمانیاں دور ہو سکتی ہیں۔ امریکہ کا خیال ہے کہ اگر چین ایک مرتبہ اقوام متحدہ میں شامل ہوگیا تو ایشیا اور افریقہ کے بہت سے ترقی پذیر ملک اس کے ساتھ ہو جائیں گے۔ لیکن میں سمجھتا ہوں کہ کوئی بھی ابھرتا ہوا ملک اس بات کو پسند نہ کرے گا کہ اس کا ناتا کسی بڑی طاقت کے ساتھ مستقل طور پر جوڑ دیا جائے، کیونکہ اس طرح اس کی آزادیٔ عمل پر ضرب پڑے گی، اور اس کا اندرونی استحکام کمزور ہو جائے گا۔

(۶)

سوویٹ یونین سے پاکستان کا براہ راست تعلق اپریل سنہ ۱۹۶۵ء سے پہلے قائم نہ ہو سکا۔ اٹھارہ برس تک ہمارے درمیان ذاتی میل ملاقات نہ ہونے پائی۔ دونوں فریق پہلے سے قائم شدہ رائے کے زیر اثر رہے۔ علاوہ ازیں دور دراز فاصلے نے بھی ان دونوں کو ملنے جلنے سے روکے رکھا۔ لیاقت علی خان نے سوویٹ یونین جانے کا بلاوا قبول کر لیا تھا، مگر بدقسمتی سے اس پر عمل نہ ہو سکا۔

میں پہلے لکھ چکا ہوں کہ بغداد پیکٹ میں ہمارے شامل ہونے سے سوویٹ یونین کے ساتھ ہمارے تعلقات میں کسی قدر کشیدگی پیدا ہوگئی تھی۔ ہندوستان کو ایسا موقع اللہ دے۔ اس نے ہمیں

سوویٹ یونین کی نظروں میں اس رنگ میں پیش کیا گویا یہاں کوئی ملائیت پرست حکومت قائم ہے جو ہر قسم کی آزاد خیال باتوں کی دشمن ہے ۔ ادھر پاکستان میں بھی کچھ ایسے لوگ موجود تھے جن کا خیال تھا کہ روس سے میل جول ہوا تو یہاں کمیونزم پھیل جائے گا ۔

لیکن اس کی اصل وجہ میرے خیال میں یہ تھی کہ ہرچند وسطی ایشیا سے ہمارے گہرے تہذیبی و تمدنی روابط تھے ، لیکن برطانیہ کی دو سو سالہ حکومت نے ان روابط کو مٹا دیا تھا ۔ جس وقت انگریز یہاں سے چلے گئے تو وسطی ایشیا سے ہمارا تعلق ختم ہو چکا تھا ۔ جب ہم نے آزادی حاصل کی تو قدرتی طور پر ہماری نظریں مغربی طاقتوں پر پڑیں ۔ اپنے ہمسایوں کی طرف ہمارا خیال نہ گیا ۔ ادھر مغربی ملک بھی یہ نہیں چاہتے تھے کہ سوویٹ یونین سے ہمارا کسی قسم کا واسطہ ہو ۔ چنانچہ سنہ ۱۹۶۵ء میں جب میں سوویٹ یونین کے دورے پر گیا تو میرا اصل مقصد اس ٹوٹے ہوئے رشتے کو جوڑنا تھا ، اور اس امر کو واضح کرنا کہ یہ ہمسایگی ایک جغرافیائی حقیقت ہے جس کو تسلیم کرنا لازمی اور ضروری ہے ۔

سوویٹ یونین کے موجودہ لیڈروں سے میری سب سے پہلی ملاقات ۳-اپریل سنہ ۱۹۶۵ء کو ہوئی ۔ ہماری پہلی باضابطہ کانفرنس مسٹر کوسی گن کے دفتر میں ہوئی ۔ اس روز بلا کی سردی پڑ رہی تھی، اور وہ سہ پہر اداس اور اندھیری تھی ۔ مسٹر کوسی گن نے مسٹر پولی ین سکی، مسٹر گرومیکو اور چند دوسرے ارکان حکومت کو بلوا رکھا تھا ۔ کمرے کے اندر کی فضا بھی معنوی طور پر کچھ کم سرد نہ تھی ، ہرچند کہ مرکزی گرمائش (سنٹرل ہیٹنگ) کا انتظام تھا ۔ سوویٹ وفد کے ممبر کچھ روٹھے ہوئے اور بیزار سے نظر آتے تھے ۔ رسمی سلام و نیاز کے بعد میں منتظر ہوا کہ سوویٹ وزیر اعظم گفتگو کا آغاز کریں ۔ لیکن مسٹر کوسی گن سمجھتے تھے کہ چونکہ ہم ان کے مہمان ہیں اس لئے ابتدا ہمارے بیان سے ہونی چاہئے ۔ انہوں نے کہا :

”ہمارے ہاں کا یہی دستور ہے ۔“

''بڑی سہولت ہے اس دستور میں ، مسٹر پرائم منسٹر،، میں نے کہا ۔

''آپ یہ تو نہ چاہیں گے کہ ہمارے دستور سہولت سے عاری ہوں مسٹر پریزیڈنٹ؟،، مسٹر کوسی گن نے جواب دیا ۔

میں نے محسوس کیا کہ روسیوں کے متعلق جو یہ مشہور ہے کہ وہ شطرنج کی ابتدائی پیادہ چالیں بڑی چابکدستی سے چلتے ہیں ان کی یہ شہرت غلط بنا پر نہیں ۔ میں نے دل میں کہا بہتر ہوگا کہ فوراً اصل مقصد کی طرف رجوع کیا جائے ۔ چنانچہ میں نے اپنے خیال کے مطابق واقعات عالم کا نقشہ کھینچا ۔ میں نے ان تعلقات کا ذکر کیا جو سوویٹ یونین نے ہندوستان سے قائم کر رکھے ہیں، اور بتایا کہ ان تعلقات کا ہم پر کیا اثر پڑ رہا ہے ۔ سوویٹ یونین کے امریکہ اور چین کے ساتھ جو تعلقات تھے میں نے ان کا بھی ذکر کیا ، اور بتایا کہ ہم اپنے طور پر ان کو کس نظر سے دیکھتے ہیں ، سوال یہ ہے کہ پاکستان اور روس کے تعلقات کس طرح بہتر بنائے جا سکتے ہیں اور ان کے درمیان مفاہمت کن باتوں پر ہو سکتی ہے ۔

مسٹر کوسی گن نے میرا خیال ہے کہ بڑی احتیاط اور تامل کے ساتھ بولنا شروع کیا ۔ انھوں نے اس ترقی کا ذکر کیا جو سوویٹ یونین نے مختلف شعبوں میں کی تھی اور آخر میں یہاں پہنچے کہ سوویٹ یونین کی پالسی مشرق و مغرب دونوں کے ساتھ زیادہ سے زیادہ پیمانے پر رشتۂ اشتراک قائم کرنا ہے ۔ میں نے مداخلت کرتے ہوئے کہا کہ چونکہ سوویٹ یونین مشرق و مغرب دونوں کے درمیان واقع ہے اس لئے وہ ایسا رشتۂ اشتراک بڑی سود مندی کے ساتھ قائم کر سکتی ہے ۔ کوسی گن میری بات کے نکتے کو سمجھ گئے اور مسکراتے ہوئے بولے :

''آپ لوگ مشرق میں رہتے ہیں پھر بھی دونوں سے اشتراک کرنا بڑا سودمند سمجھتے ہیں ۔،،

اب سرد مہری کم ہونی شروع ہوئی ۔ مسٹر کوسی گن نے بھی اسے محسوس کیا اور کہنے لگے : ''جلد ہی ہم ترجمان کے بغیر ہی کام

چلا سکیں گے۔،، ان کا دل گرمایا اور انھوں نے ایک ایک کر کے ان سوالوں کا جواب دینا شروع کیا جو میں نے اٹھائے تھے ۔ وہ ویت نام کی صورت حال سے بڑے فکرمند معلوم ہوتے تھے ۔ انھی دنوں یہ خبر آئی تھی کہ امریکہ نے ویت نام میں گیس استعمال کی ہے۔ صدر جانسن نے اس کی توجیہ یہ کی تھی کہ یہ حرکت فوجی کمانڈروں نے میری منظوری کے بغیر کی ہے ۔ مسٹر کوسی گن اس توجیہ کو ماننے کے لئے تیار نہ تھے ۔ انھوں نے کہا ''بھلا یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ امریکہ کے صدر کو اپنی فوج پر اختیار نہ ہو۔،، انھوں نے امریکہ پر الزام لگایا کہ اس نے معاہدۂ جنیوا کی خلاف ورزی کرتے ہوئے بغیر کسی اشتعال کے ویت نام پر حملہ کیا ہے ۔ مسٹر کوسی گن کی رائے تھی کہ امریکہ ویت نام میں زیادہ سے زیادہ الجھتا جائے گا یہاں تک کہ اس کے لئے خود کو نکالنا مشکل ہو جائے گا ۔ انھوں نے اس امداد کا ذکر کیا جو سوویٹ یونین شمالی ویت نام کو دے رہی تھی ۔ ان کے خیال میں جو مسئلہ فوری توجہ چاہتا تھا ، یہ تھا کہ اس جنگ کو کیسے ختم کیا جائے ۔ انھوں نے کہا اس کا جواب دینا ان لوگوں کے ذمے ہے جنھوں نے یہ جنگ شروع کی ہے ۔ جہاں تک سوویٹ یونین کا تعلق ہے وہ شمالی ویت نام کی حمایت کرتی رہے گی ۔

اس کے بعد مسٹر کوسی گن نے کہا کہ شاید امریکہ چین اور روس کے اختلافات سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کر رہا ہے ۔ لیکن امریکہ کو معلوم ہونا چاہئے کہ یہ اختلافات ویت نامیوں کو مدد دینے میں سوویٹ یونین کی راہ میں رکاوٹ پیدا نہ کریں گے ۔ انھوں نے کہا سوویٹ یونین اور چین کی عوامی جمہوریہ کے اختلافات ''خلقی نہیں ہیں،، یہ ایک عارضی صورت ہے ۔ ویت نام کے معاملے سے ہمارے اختلافات بڑھنے نہ پائیں گے بلکہ کم ہوتے چلے جائیں گے۔ سوویٹ یونین اور چین کی عوامی جمہوریہ ''ایک مشترکہ نظریے،، کی تابع ہیں ۔ سوویٹ یونین اور چین کے لوگوں میں دوستی کی ایک عظیم روایت موجود ہے اور سوویٹ عوام کی نظروں میں چینی عوام کی بڑی عزت اور قدر و منزلت ہے ۔

بعد ازاں مسٹر کوسی گن نے ہندوستان اور پاکستان کے اختلافات

کا ذکر چھیڑا - جس وقت وہ ہندوستان کو فوجی امداد دینے کی توجیہ کر رہے تھے ، تو میں نے کہا ''یہ عجیب اتفاق ہے کہ سوویٹ یونین اور امریکہ کی پالسیاں ہندوستان کے معاملے میں ایک ہو گئیں -،، اس سے مسٹر کوسی گن کچھ برا مان گئے اور کسی قدر جوش میں آ کر کہنے لگے ''ایسی بات آپ سے ہمارے کسی دشمن ہی نے کہی ہوگی -،، میں نے کہا کوئی اور کیا کہتا ہم خود اس نتیجے پر پہنچے ہیں - آپ خود سوچئے ہندوستان میں اسلحہ کی بھرمار کر دینے سے ، خواہ یہ اسلحہ مغربی طاقتوں نے دیا ہو یا سوویٹ یونین نے، اس بر صغیر کی سلامتی محفوظ تھوڑا ہی رہ سکتی ہے- نیت اور توجیہ میں فرق ہو سکتا ہے لیکن نتیجہ تو ایک ہی رہتا ہے- ہندوستان کی فوجی تیاریوں سے اس خطے کے چھوٹے چھوٹے ملکوں کی سلامتی سخت خطرے میں پڑ گئی ہے - امریکہ یہ سمجھے ہوئے ہے کہ ہندوستان کو یہ اسلحہ اس لئے چاہئے کہ اس پر چین حملہ کرنے والا ہے - ہم اس امر کو فوجی نقطہ نگاہ سے بے معنی سمجھتے ہیں -

میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا : سوویٹ یونین ہندوستان کو اسلحہ اس لئے بہم پہنچا رہی ہے کہ وہ اس امر میں امریکہ سے پیچھے رہنا نہیں چاہتی - ان سب باتوں سے ہندوستان کی جارحانہ اور ملک گیرانہ پالسیوں کو تقویت پہنچ رہی ہے - میں نے نہیں بتایا کہ پچھلے دنوں ہندوستان نے پانچ لاکھ مسلمانوں کو پاکستان کی طرف دھکیل دیا - نیز یہ کہ ہندوستان کھلے بندوں کشمیر میں جنگ بندی لائن کی خلاف ورزیاں کر رہا ہے - ہم ہندوستان سے اپنے اختلافات اس وجہ سے دور نہ کر سکے کہ اس نے فوجی امداد حاصل کر کے اپنی طاقت بڑھا لی ہے ، اور وہ اس کے بل پر جموں و کشمیر کے بڑے علاقے کو چھوڑنے پر آمادہ نہیں جس پر اس نے جبری قبضہ کر رکھا ہے - وہ بڑی ڈھٹائی سے اقوام متحدہ کی قرار دادوں کی تحقیر کر رہا ہے - جب کبھی ہم اس معاملے کو عالمی فورم کے سامنے پیش کرتے ہیں تو اس پر کچھ بھی اثر نہیں ہوتا ، کیونکہ وہ جانتا ہے کہ سوویٹ ویٹو کے طفیل اس کا بال بھی بیکا نہ ہوگا -

مسٹر کوسی گن بڑے صبر اور توجہ سے میری باتیں سنا کئے - انھوں نے یہ خیال ظاہر کیا کہ ہندوستان و پاکستان کے اختلافات اس اسلحہ کی وجہ سے نہیں ہیں جو مغربی طاقتیں یا روس ہندوستان کو دے رہا ہے - بلکہ یہ استعمار کا ورثہ ہیں ، اور استعمار پرست ہندوستان و پاکستان میں کشیدگی جاری رکھنے میں ابھی تک اپنا فائدہ سمجھتے ہیں - اس کے بعد انھوں نے پاکستان کی سیٹو اور سینٹو کی ممبری کا سوال اٹھایا جن میں بقول مسٹر کوسی گن ''امریکہ کا طوطی بولتا ہے،، انھوں نے خاص طور پر ''یو-ٹو،، کے واقعے کا ذکر کیا جس نے بڑی بدگمانی پیدا کر دی تھی -

معاہدوں کے بارے میں سوویٹ یونین کی شکایت بجا تھی لیکن اسے ہماری پوزیشن پر بھی دھیان دینا ضروری تھا - ہندوستان نے ہمیں بے یار و مددگار بنانے کی ٹھان رکھی تھی - چنانچہ ہمیں کہیں نہ کہیں تو دوست تلاش کرنے ہی تھے - ہم ان معاہدوں میں اس لئے شامل نہیں ہوئے تھے کہ اس سے کسی قسم کی جارحیت کو تقویت پہنچے بلکہ ہمیں اپنی سلامتی کے لئے تشویش تھی - ''یو-ٹو،، کے واقعے میں بے شک ہماری غلطی تھی ، لیکن اس معاملے سے ہمیں بھی ویسا ہی دھکا لگا تھا جیسا کہ سوویٹ یونین کو لگا - اس کے بعد میں نے بتایا کہ ان معاہدوں میں ہماری شرکت اعتدال پیدا کرنے کا موجب ہوئی ہے ، اور بہر صورت یہ معاہدے سوویٹ یونین کو کوئی تکلیف تو نہیں پہنچا رہے - مسٹر کوسی گن نے کہا : ''تکلیف نہ پہنچا رہے ہوں لیکن راحت بھی تو نہیں پہنچا رہے،، اس کے بعد انھوں نے پھر ہندوستان و پاکستان کے مسئلوں کی طرف رجوع کیا - اور براہ راست گفت و شنید کرنے کا مشورہ دیا -

میں سمجھتا ہوں کہ اس پہلی ملاقات نے جو تین گھنٹے تک جاری رہی ، ہمیں ایک دوسرے کو سمجھنے میں بڑی مدد دی - ہم دونوں نے ایک دوسرے سے بڑی صاف صاف باتیں کیں - دونوں وفدوں کے نمائندوں کی پریشان نظروں اور تنے ہوئے چہروں سے ظاہر ہوتا تھا کہ گفت و شنید کے رسوم و آداب کی پیروی نہیں کی جا رہی -

دوسرے دن ہم نے ایک ''داچا،، میں ملاقات کی - یہ جگہ

ماسکو سے کوئی پچیس میل دور تھی - یہ ایک پرانا دیہاتی مکان تھا - جو صنوبر اور برچ کے جنگل کے بیچوں بیچ واقع تھا - اس کے قریب دریائے ماسکو بہتا تھا جو ان دنوں یخ بستہ تھا - ہم نے کچھ دیر مٹی کے بنے ہوئے کبوتروں پر نشانہ بازی کی -

ہم نے اپنی بات چیت ساڑھے گیارہ بجے صبح سے شروع کی جو ایک بجے بعد دوپہر تک جاری رہی - اس ملاقات میں مسٹر بریزنیف بھی سوویٹ وفد کی طرف سے شامل ہوگئے تھے - ہم قریب قریب ان ہی موضوعوں پر گفتگو کرتے رہے جن پر پہلے روز بات چیت ہوئی تھی لیکن فضا بہت مختلف تھی - دونوں طرف گرم جوشی تھی اور مفاہمت - میں نے ہندوستان کی جنگی تیاریوں کا پھر سوال اٹھایا - اگر یہ بات ناقابل یقین ہو کہ چین ہندوستان پر حملہ کرے گا تو پھر ہندوستان خود کو اس قدر مسلح کیوں کر رہا ہے؟ کیا ہوس ملک گیری کے سوا اس کا کوئی اور مقصد بھی ہو سکتا ہے؟ ہندوستان کے نظریہ باز دریائے جیحون سے لے کر میکانگ تک کی سرحدوں پر ملکیت کے دعوے کر رہے ہیں - ہر بات استعمار پرستوں ہی کے سر نہیں تھوپی جا سکتی - ہندوستان اپنے موجودہ حلقۂ اثر پر قانع نہیں ہے ، اور وہ جانتا ہے کہ پاکستان اس کی ملک گیری کی ہوس کو پورا نہ ہونے دے گا - اس لئے وہ ہمیں دھونس دے کر اپنا تابع بنانا چاہتا ہے - ہم تو بس یہ چاہتے ہیں کہ ہم مساویانہ اور آبرومندانہ طور پر اس کے ہمسائے بن کر رہیں مگر اس کو یہ بات منظور نہیں - برھمنوں کی یہ جنگ جویانہ وطن پرستی ، ضد اور ہٹ ہی کا نتیجہ تھا کہ ہم اپنے لئے ایک الگ وطن تلاش کرنے پر مجبور ہوئے جہاں ہم اپنی فکر اور عقیدے کے مطابق زندگی گزار سکیں - وہ ہمیں غلام بنائے رکھنا چاہتے تھے - بالکل اسی طرح جس طرح آج انھوں نے ہندوستان کی مسلم اقلیت کو غلام بنا رکھا ہے - ہندوستان اور پاکستان کے نظریۂ حیات میں زمین آسمان کا فرق ہے - ہندوستان کے سارے معاشرے کی بنیاد طبقاتی امتیاز پر ہے - اس معاشرے میں ایک چھوٹی ذات کے آدمی کا سایہ بھی ایک اونچی ذات کے آدمی کو ناپاک کر سکتا ہے -

مسٹر کوسی گن نے خیال ظاہر کیا کہ ہندوستان و پاکستان کے تعلقات بے حد پیچیدہ ہوگئے ہیں - انھوں نے بیان کیا کہ سوویٹ یونین کسی قوم کو بھی مسلح کرنے کے خلاف ہے - اور وہ دنیا کے کسی حصے میں بھی بالخصوص اِس حصے میں لڑائی بھڑائی کی صورت پیدا ہونے کو پسند نہیں کرتی - مسٹر کوسی گن نے یہ تو مان لیا کہ ہندوستان و پاکستان کا نظریۂ حیات جدا جدا ہے مگر ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ اس مسئلے کو حل کرنے کے لئے ایک دوسرے کے وجود کو گوارا کرنے کے اصول پر کوئی نہ کوئی عملی طریقہ وضع کرنا ہوگا- سوویٹ یونین استعمار پرستانہ نظام کے خلاف جنگ کرنے کے لئے مختلف ملکوں کو اسلحہ مہیا کر رہی ہے - میں نے پوچھا کہ ہندوستان کس استعمار پرستانہ یا نوآبادیاتی نظام کے خلاف جنگ کر رہا ہے - اس موقع پر مسٹر بریزنیف نے مداخلت کرتے ہوئے کہا کہ ہندوستان غیر جانب دار ہے وہ کسی دفاعی معاہدے کا ممبر نہیں - اس پر میں نے کہا ”مجھے اس بات پر تعجب ہے کہ ہندوستان کو غیر جانب دار سمجھا جا رہا ہے حالانکہ وہ پروپیگنڈہ بازی کے لئے اڈے مہیا کر رہا ہے ، مشترک فوجی مشقوں میں شرکت کر رہا ہے، نیوکلئیر سائبان طلب کر رہا ہے اور بھاری مقدار میں فوجی امداد وصول کر رہا ہے - اگر یہ سب کچھ غیر جانب داری ہے تو پھر جانب داری کسے کہتے ہیں؟“

ہم پھر معاہدوں کے موضوع پر آگئے - اب کے میں نے پاکستان کے موقف کو ذرا تفصیل سے بیان کیا - میرا خیال ہے کہ اس وقت تک سوویٹ لیڈر ہمارے نقطۂ نگاہ کو زیادہ ہمدردی سے دیکھنے لگے تھے - ہم نے سوویٹ یونین اور پاکستان میں دو طرفہ بنیاد پر اشتراک عمل کے مختلف امکانات پر بات چیت کی- مسٹر کوسی گن نے کہا کہ آپ لوگوں نے چوبیس گھنٹے سے بھی کم عرصے میں اس سے بھی کچھ زیادہ کر دکھایا ہے جو دوسروں نے اٹھارہ سال میں کیا- انھوں نے کہا: ”ہم آپ کے بارے میں بس اتنا ہی جانتے تھے کہ آپ فلاں فلاں معاہدے کے رکن ہیں —خواہ یہ معاہدے کاغذی ہی سہی— ہم آپ کو شک کی نظر سے دیکھتے تھے اور آپ سے محتاط رہنا چاہتے تھے-“

میرے خیال میں دونوں طرف کے لوگوں نے اس امر کو تسلیم کیا کہ ممکن ہے یہ ملاقات ہمارے تعلقات میں ایک نقطۂ انقلاب ثابت ہو - نیز یہ کہ دونوں ملکوں میں تعاون کے زبردست امکانات پائے جاتے ہیں - میں نے روسی لیڈروں کو بے حد ہوشمند اور باخبر پایا - وہ بڑے خوش اخلاق، شائستہ اور مہماں نواز تھے - لیکن اپنے بنیادی مفروضوں پر مضبوطی سے قائم - میرا خیال ہے کہ انہیں بھی ہمارے خلوص کا اندازہ ہو گیا تھا اور وہ ہمارے موقف کو بہتر طور پر سمجھنے لگے تھے-

سوویٹ یونین کے اس دورے میں مجھے چین و روس کے اختلافات کی نوعیت کا بھی بخوبی علم ہوا - مجھے اس مسئلے سے یوں دل چسپی تھی کہ اس کا ہماری سلامتی سے براہ راست تعلق تھا - ہندوستان نے اکتوبر سنہ ۱۹۶۲ء میں چین سے جنگ چھیڑی تھی اور یہی وہ زمانہ تھا جب چین و سوویٹ یونین کے اختلافات کھل کر دنیا کے سامنے آئے تھے - ان دونوں واقعات ہی کا نتیجہ تھا کہ ایک طرف تو ہندوستان اور مغربی ملکوں میں اور دوسری طرف ہندوستان اور سوویٹ یونین میں گہرا ربط و ضبط پیدا ہوا - امریکہ اور سوویٹ یونین دونوں ہندوستان کو اسلحہ مہیا کرنے کے مقابلے میں ایک دوسرے سے بازی لے جانا چاہتے تھے - ایک کا مقصد ہندوستان کو چین کے مقابلے پر تیار کرنا تھا اور دوسرے کا مقصد ایشیا میں توازن برقرار رکھنا - اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ پاکستان سے تصفیے کے لئے ہندوستان پر اگر کچھ دباؤ بھی تھا تو وہ ختم ہو گیا -

چین و سوویٹ یونین کے اختلافات کی عام نوعیت تو سب پر عیاں ہے- اور اسی طرح لوگ ان الزامات سے بھی واقف ہیں جو وہ ایک دوسرے پر لگاتے ہیں اور ان کے متفرق دلائل سے بھی - لیکن اس سے اس تلخی کی وجہ پورے طور پر سمجھ میں نہیں آتی جو ان دونوں میں پائی جاتی ہے خصوصاً چینیوں کے دل میں - چینی ایسا محسوس کرتے ہیں کہ ان کے ساتھ غیر منصفانہ سلوک کیا جا رہا ہے - شاید ان کا خیال ہے گو میں نہیں کہہ سکتا کہ وہ اس میں کس حد تک حق بجانب ہیں کہ سوویٹ یونین چین کو ایک بڑی طاقت کی حیثیت سے ابھرتے ہوئے نہیں دیکھ سکتا - چینی یہ بھی سمجھتے ہیں،

کہ سوویٹ یونین کی امریکہ والوں کے ساتھ مل جل کر رہنے کی سعی میں چین دشمنی کا عنصر بھی شامل ہے۔ دوسرے الفاظ میں یوں سمجھئے کہ ہرچند ان کے درمیان نظریاتی بحث جاری ہے، جسے فلسفیانہ الفاظ کے الٹ پھیر نے الجھا رکھا ہے، لیکن بدگمانی کی اصل وجہ دونوں کی قوم پرستی ہے۔ چین کا بڑا مقصد امریکہ اور سوویٹ یونین کے مساوی درجہ حاصل کرنا ہے۔ لیکن اسے خدشہ ہے کہ سوویٹ یونین اور مغربی طاقتوں میں ''زندہ رہو اور زندہ رہنے دو'' کے اصول پر جو مفاہمت پیدا ہو رہی ہے اس سے اس مقصد کے حصول میں تاخیر پیدا ہوگی۔

سوویٹ لیڈر یہ سوچتے ہیں کہ ایٹمی طاقت کی ترقی کے باعث اشتراکی دنیا اور سرمایہ دار دنیا کی جنگ نہایت خوفناک صورت اختیار کر لے گی، اس سے فریقین ہی نہیں بلکہ ساری دنیا تباہ ہو جائے گی۔ اس لئے فریقین کے لئے لازمی ہے کہ وہ ایٹمی جنگ کے المناک امکانات پیدا کرنے سے پرہیز کریں۔

سوویٹ یونین ایسے دور میں داخل ہو رہی ہے جسے اقتصادی اور سماجی طور پر اطمینان کا دور کہا جا سکتا ہے۔ وہ تیزی کے ساتھ ترقی کر رہی ہے اور وہاں کے عوام کا معیار زندگی بہتر ہو رہا ہے۔ روسیوں کو ایسے وسیع قدرتی وسائل دریافت ہوئے ہیں جن کو پورے طور پر ترقی دینے میں سالہا سال لگ جائیں گے، ظاہر بات ہے کہ وہ جو کچھ حاصل کر چکے ہیں اس کو خطرے میں ڈالنا نہیں چاہتے اور نہ وہ اپنے عوام کو جنگ میں جھونک کر آئندہ پر مسرت زندگی سے محروم کرنا چاہتے ہیں۔ شاید بعض لوگوں کو یہ بات خروشیف کے اس فیصلے سے لگا کھاتی ہوئی معلوم نہ ہو جو انھوں نے کیوبا میں راکٹوں اور ایٹمی ہتھیاروں کے اڈے قائم کرنے کے بارے میں کیا تھا، لیکن یہی وہ زمانہ تھا جب دنیا کی ان دو بڑی طاقتوں نے خود کو تباہی کے غار کے دہانے پر پایا تھا لیکن عین وقت پر وہ سنبھل کر پیچھے ہٹ گئی تھیں۔ میرے خیال میں وہ ایک خوف ناک غلطی تھی جس کا شاید پھر کبھی اعادہ نہ کیا جائے گا۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس طرح وہ سرد جنگ ختم ہوگئی جو کئی برس سے جاری تھی، اور جس نے جنگ کا خطرہ لاحق کر رکھا تھا، مقابلے کے امکانات

ختم ہو گئے اور امریکہ اور سوویٹ یونین کو ماننا پڑا کہ اس جوہری توانائی کے زمانے میں رواداری کے اصول کو اختیار کئے بغیر چارہ نہیں۔

جیسا کہ مسٹر کوسی گن نے کہا، ان کے اور چین کے اختلافات خلقی نہیں ہیں لیکن میں سمجھتا ہوں کہ یہ جھگڑے جاری رہیں گے۔ ہاں اگر سوویٹ یونین یا چین کی عوامی جمہوریہ ان دونوں میں سے کسی پر بھی کسی تیسرے ملک نے حملہ کیا تو یہ اختلافات ختم ہو جائیں گے اور یہ دونوں اشتراکی طاقتیں مل کر اس کا مقابلہ کریں گی۔ دونوں ملکوں کے لیڈروں کے خیالات خواہ کچھ بھی ہوں، ایک ملک پر بڑے حملے کی صورت میں دوسرے ملک کے عوام خاموش بیٹھے تماشا نہیں دیکھتے رہیں گے۔

(۷)

افغانستان کے ساتھ ہمارے تعلقات اس دوستی اور بھائی چارے کے نہیں رہے ہیں جس کی دو ہمسایہ اسلامی ملکوں سے امید ہونی چاہئے تھی۔ جب ہندوستان و پاکستان دو آزاد و خود مختار مملکتوں کی حیثیت سے وجود میں آئے تو بہت سے افغانوں کے دل میں دو غلط باتیں بیٹھی ہوئی تھیں۔ پہلی بات جو لگاتار ہندوستانی پروپیگنڈے کا نتیجہ تھی یہ تھی کہ پاکستان ایک علیحدہ ریاست کی حیثیت سے زیادہ دنوں تک قائم نہ رہ سکے گا۔ افغانستان کے حکمراں اس کو سچ سمجھ بیٹھے اور انھوں نے پاکستان کے مٹنے سے پہلے پہلے اس کے ایک حصے پر اپنا حق جتانے کی ٹھان لی۔ چنانچہ انھوں نے ہمارے شمالی علاقوں کے کچھ حصے پر جہاں پٹھان یا پختون رہتے ہیں اپنا حق ملکیت جتانا شروع کر دیا۔ اس طرح افغانستان کے حکمرانوں نے ہماری سرحدوں کے اندر 'پختونستان'، کی مصنوعی ریاست کے تصور کو ایک سیاسی مسئلے کا رنگ دے دیا۔ ظاہر ہے کہ یہ بات ہم کبھی منظور نہ کر سکتے تھے۔ بھلا کوئی خود مختار مملکت اپنے اندرونی معاملوں میں کسی دوسرے ملک کی دخل اندازی کو کیسے گوارا کر سکتی ہے۔ ہندوستانیوں نے افغانوں کے اس دعوے کی حمایت کی، کیونکہ وہ یہ چاہتے تھے کہ اگر کشمیر کے مسئلے پر ہندوستان اور پاکستان میں جنگ شروع ہو تو افغان شمال مغربی سرحد سے ہمارے

(١٩ - الف) سلہٹ میں فینچو گنج کے کیمیائی کھاد کے کارخانے کا دَورہ
۴ فروری سنہ ۱۹۶۲ء

(١٩ - ب) کرنافلی کے مختلف المقاصد منصوبے کا دَورہ
۳۱ مارچ سنہ ۱۹۶۲ء



(۲۰-ا) کوئٹہ کے قریب سراخا بند کا
اِفتتاح کیا، جسے فوجی اِنجنیئروں نے بنایا
ہے۔ ۱۴ دسمبر ۱۹۶۲ء



(۲۰-ب) کراچی میں نیشنل آئل ریفائنری
کا اِفتتاح کیا۔ ۲۱ فروری ۱۹۶۳ء

خلاف دوسرا محاذ کھول دیں ۔ ہندوستانیوں کا استدلال یہ بھی تھا کہ اگر ان میں اور افغانستان میں مفاہمت ہو جائے تو پاکستان پٹھان قبائلیوں کو ان کے خلاف استعمال نہ کر سکے گا ۔ اور اس طرح ہندوستانی اپنے خیال کے مطابق ہمیں گھیر لیں گے اور دونوں طرف سے نرغے میں ڈال دیں گے ۔

دوسری غلط بات خود افغان حکمرانوں کے اپنے طرز فکر کا نتیجہ تھی ۔ اگر ان کا پہلا اندازہ غلط ثابت ہو اور پاکستان زندہ و سلامت رہے تو وہاں ضرور جمہوری حکومت قائم ہوگی ، جس سے قدرتی طور پر افغانستان کے ان حکمرانوں کی اپنی پوزیشن کو دھکا لگے گا ۔ چنانچہ اسی وجہ سے انھوں نے ایک طرف تو ہمارے علاقوں پر حق ملکیت جتانا شروع کر دیا اور دوسری طرف ڈیورنڈ لائن پر جو دونوں ملکوں کو جدا کرتی ہے چھاپے مارنے لگے ۔ انھوں نے کرائے کے ایجنٹوں اور مخالف قبائلیوں کے ذریعے ان علاقوں میں گڑبڑ پھیلانے کی کوشش کی ۔ اس سے ان کو یہ فائدہ ہوا کہ ان کے عوام کی توجہ خود اپنی اندرونی مشکلات سے ہٹ گئی ۔

ہم شروع سے لے کر اب تک افغانستان کے ساتھ تحمل کی پالسی پر کاربند رہے ہیں ۔ ہم نے انھیں اپنی ریلوں کے ذریعے مال لانے لے جانے کی ہر ممکن سہولت بہم پہنچائی ہے اور ان کے ساتھ اپنی تجارت پر مبادلے کا کنٹرول نہیں لگایا ہے ۔ ہم نے یہ سب باتیں اس لئے کی ہیں کہ ہم افغانستان کے عوام کے لئے انتہائی دوستی کے جذبات رکھتے ہیں ۔ افغانستان کی حیثیت ایک ایسے محصور ملک کی ہے جس کی سمندر تک رسائی نہیں ۔ ہم نے کافی اخراجات اپنے ذمے لے کر اہل افغانستان کو تجارتی اور دوسری سہولتیں بہم پہنچائی ہیں ۔

ہم نے کئی موقعوں پر ان سے اپنے باہمی مسائل پر مختلف سطحوں پر گفت و شنید کی ہے ۔ ہمارا تجربہ یہ رہا ہے کہ جب کبھی پاکستان کی حکومت کمزور ہوتی ہے تو ان کے دعووں میں سختی اور شدت پیدا ہو جاتی ہے اور جب پاکستان کی حکومت مضبوط اور مستحکم ہوتی ہے تو ان کے دعوے مبہم ہو جاتے اور کمزور پڑ جاتے ہیں ۔ افغانوں نے ہمیشہ اس بات کا خیال رکھا ہے کہ ان کے ''پختونستان،،

کے مطالبے کی وضاحت نہ ہونے پائے - اب سے پہلے انھوں نے ایسے نقشے بھی پیش کئے جن میں دکھایا گیا تھا کہ دریائے سندھ تک کا علاقہ بلکہ کراچی تک ''پختونستان،، کا حصہ ہے - لیکن جب کبھی ہم ذرا سختی سے پوچھتے ہیں کہ آپ چاہتے کیا ہیں، تو وہ کہتے ہیں کہ ہم کسی علاقے کے دعویدار نہیں - ہمیں تو بس ''پختونستان،، کے لوگوں کی بھلائی کی فکر ہے ، نیز یہ کہ ان لوگوں کو اپنی مرضی کے اظہار کا موقع ملنا چاہئے - جب ہم ان کو یہ یاد دلاتے ہیں کہ پختون تو ملک کی تقسیم کے وقت ایک آزادانہ اور منصفانہ استصواب رائے کے ذریعے اپنی مرضی کا اظہار کر چکے ہیں ، بلکہ اس وقت تمام بڑے بڑے قبائل کی رائے معلوم کر لی گئی تھی - تو ان سے کچھ جواب بن نہیں پڑتا مگر وہ بدستور غیر مطمئن ہی رہتے ہیں -

جنوری سنہ ۱۹۵۹ء میں شہزادہ نعیم سے میری ایک طویل ملاقات ہوئی تھی - میں نے ان سے بیان کیا تھا کہ پاکستان کا قیام بر صغیر کے مسلمانوں کی اس جد و جہد کا نتیجہ ہے جو انھوں نے خود کو انگریزوں اور ہندوؤں کے تسلط سے آزاد کرانے کے لئے کی تھی - برطانوی ہندوستان مذہبی اکثریت والے علاقوں کی بنیاد پر تقسیم ہوا تھا ، نسلی بنیاد پر نہیں - چنانچہ آزادی کے بعد ہماری نظریں مفاہمت ، دوستی اور دست گیری کے لئے قدرتی طور پر اسلامی دنیا اور خصوصاً مشرق وسطیٰ کے مسلمان ملکوں کی طرف اٹھی تھیں - مگر جب افغانستان نے ہماری آزادی کے روز اول ہی سے ہمارے ساتھ کھلے بندوں دشمنی کا رویہ اختیار کر لیا تو ہمیں بڑی مایوسی ہوئی تھی -

یہ کیسی ستم کی بات تھی کہ اقوام عالم میں افغانستان ہی وہ واحد ملک تھا ، جس نے اقوام متحدہ میں ہمارے داخلے کی مخالفت کی تھی - بس وہ دن اور آج کا دن افغانستان کے اخبارات اور افغانستان کے ریڈیو نے ہمارے خلاف الزام تراشی اور فتنہ انگیزی کی مہم شروع کر رکھی ہے - ایک موقع پر کابل میں ہمارے سفارت خانے کو ایک ہجوم نے تباہ کر دیا اور ہمارے آدمیوں کو افغانستان سے

نکال باھر کیا گیا ۔ افغانوں کے طرز عمل کو سمجھنا ھمارے بس کی بات نہیں ۔ وہ ''پختونستان،، کی مختلف توضیحات کرتے رہے ۔ کبھی ایک علیحدہ آزاد ریاست یا کبھی ایک خود مختار علاقہ ، کبھی یہ کہ پاکستان کے اندر ھی ایک امتیازی وحدت ھو جسے ''پختونستان،، کا نام دیا جائے ، اور کبھی صرف اتنا کہ پٹھانوں سے پوچھ لیا جائے کہ کیا وہ پاکستان میں خوش ھیں ۔ میں نے شہزادہ نعیم سے کہا کہ ھم جانتے ھیں کہ افغانی اپنی تجویز کو کیوں جان بوجھ کر مبہم رکھنا چاھتے ھیں ۔ ظاھر ھے وہ یہ چاھتے ھیں کہ کچھ اور اقدامات شروع کرنے سے پہلے پاکستان کے اندرونی معاملوں میں دخل دینے کا حق حاصل کر لیں ۔ یہ نہیں خیال کرتے کہ اس قسم کی باتیں صریحاً ناواجب ھیں ، اور ایک بین الاقوامی سرحد کے پار حملے کے مترادف ھیں ۔ ڈیورنڈ لائن وہ سرحد ھے جس کی افغانی حکام بڑی باضابطگی کے ساتھ بارھا تصدیق کر چکے ھیں ۔ اصل معاھدہ ۱۸۹۳ء میں ھوا تھا ، جس کی تصدیق ۱۹۰۵ء میں کی گئی ۔ اس کے بعد ۱۹۱۹ء کے انگریز افغان معاھدے میں دوبارہ تصدیق کی گئی ۔ آخری مرتبہ اس پر مہر تصدیق اس وقت ثبت ھوئی تھی جب افغانستان کا موجودہ حکمراں خاندان برسر اقتدار آیا تھا ۔

افغانستان کے طرز عمل کی صرف یہی تعبیر ھو سکتی ھے کہ یہ توسیع سلطنت کی ایک بالواسطہ کوشش ھے ۔ افغان حکمران جو لایعنی دعوے کر رھے ھیں ان کا نتیجہ سوائے فتنہ و فساد کے اور کچھ نہیں ھو سکتا ۔ پاکستان کے پٹھانوں کے لئے جو اظہار تشویش کیا جا رھا ھے ، اس کی بنیاد بس اس دعوے پر ھے کہ افغانستان کی تاریخ میں ایک دفعہ کچھ علاقوں پر جو اب مغربی پاکستان میں شامل ھیں افغانستان کی حکمرانی رہ چکی ھے ۔ لیکن اس کے برعکس ایسے زمانے بھی گزرے ھیں اور ان کی مدت کہیں زیادہ لمبی ھے جب دھلی کے حکمرانوں کا کابل بلکہ اس سے آگے تک سکہ چلتا تھا ۔ اگر پرانی فتوحات ھی کو رھبر بنانا ھے تو پھر پاکستان کو افغانستان میں رھنے والے پٹھانوں کے مستقبل کی زیادہ فکر ھونی چاھئے ۔ دنیا پرانے تاریخی احوال سے کہیں آگے نکل چکی ھے ۔ عہد جدید کی زندگی عظمت رفتہ

کے قصے کہانیوں پر مبنی نہیں ہوسکتی - پاکستان کے صبر کو کمزوری یا عزم کی کمی نہ سمجھنا چاہئے - میں نے شہزادہ نعیم سے درخواست کی کہ آپ پاکستان دشمنی کی پالسی ترک کر دیں - میں نے کہا : ''اگر ہم دو دوست ہمسایوں کی طرح رہیں گے تو اس سے ہم دونوں کو بڑا فائدہ ہوگا،،

میرا خیال ہے کہ ابھی ہمیں اسی صورت حال سے نباہ کرنا ہوگا - اس عرصے میں ہمارا صبر و تحمل قائم رہنا چاہئے - خیر سگالی اور مفاہمت کی فضا پیدا کرنے میں وقت لگتا ہے ، اور ایسے معاملوں میں جلد بازی سے کچھ فائدہ نہیں ہوتا - شاہ افغانستان نے پچھلے چند برس سے حکومت کے انتظام میں کسی حد تک ایسے افراد کو شامل کرنا شروع کر دیا ہے جو شاہی حلقے سے تعلق نہیں رکھتے - اگر عام آدمیوں کو یوں ہی حکومت کے ذمہ داری کے کام سپرد کئے جاتے رہے تو افغانستان اور پاکستان کے درمیان جو مصنوعی اختلافات ہیں وہ مٹ جائیں گے اور افغانوں کو ہم سے تعاون کرنے کے فوائد کا احساس ہو جائے گا - افغانستان کو بھی دوسرے ملکوں کی طرح جمہوریت کے ابتدائی تجربات کرتے وقت ایک عبوری دور سے گزرنا پڑے گا - اور وہاں کے عوام کو اور ملکوں کے عوام کی طرح جمہوری نظام کے طریق کار اور اس کی روح کو سمجھنا ہوگا - جوں جوں عوام کو ملکی انتظام میں دخل حاصل ہوگا ، میرے خیال میں اتنے ہی وہ حقائق امروز کو تسلیم کرنے پر مائل ہوں گے اور عظمت رفتہ کی یاد میں مبتلا نہ رہیں گے -

میں ذاتی طور پر افغانستان کے حکمراں خاندان اور اس کے بادشاہ کا بڑا مداح ہوں - شاہ افغانستان بڑے دانا آدمی ہیں - انھوں نے عوام کو حکومت میں شامل کرنے پر آمادگی ظاہر کر کے بڑی بصیرت کا ثبوت دیا ہے - ہمارے عقائد بھی وہی ہیں جو افغانستان میں ہمارے بھائیوں کے ہیں - فقط یہی امر موجودہ مشکلات کو ختم کرنے اور خوش گوار ہمسایگی کے تعلقات قائم کرنے کے لئے کافی ہونا چاہئے - اسی میں ان قبائل کی خوش حالی مضمر ہے جو ڈیورنڈ لائن کے دونوں طرف بستے ہیں - پاکستان کے اس طرف جو قبائل رہتے ہیں انہیں

اپنے علاقے کو ترقی دینے کے مناسب مواقع بہم پہنچائے گئے ہیں - ان کی زراعت کو ترقی دی گئی ہے اور وہاں چھوٹے پیمانے کی صنعتیں قائم کی گئی ہیں - اس معاملے میں ہمارا طرز عمل یہ رہا ہے کہ قبائلیوں کو خود یہ فیصلہ کرنے دیا جائے کہ وہ اپنے علاقے میں کس قسم کی ترقیاتی سکیم جاری کرنا چاہتے ہیں - ان باتوں سے ان علاقے کے لوگوں کو باقی ملک کے لوگوں سے متحد ہونے میں بڑی مدد ملی ہے- وہ ملک کی خوش حالی میں مساویانہ حصہ رکھتے ہیں- اور اپنے مستقبل کو پورے طور پر پاکستان کے مستقبل سے وابستہ کئے ہوئے ہیں -

(۸)

میں دنیا کی بڑی بڑی طاقتوں کی گروہ بندیوں کا ذکر کر چکا ہوں- ایک طرف مغربی طاقتیں ہیں جن کا سربراہ امریکہ ہے - دوسری طرف کمیونسٹ بلاک ہے جس کی سرداری سوویٹ یونین اور چین کو حاصل ہے - اور ہماری سرحدوں پر ہندوستان ہے جو بجائے خود ایک برّاعظیم ہے- لیکن ان کے علاوہ افریقہ ، مشرق وسطیٰ اور ایشیا کے بیسیوں ممالک کی گنجان مگر کم و بیش بے زبان آبادیاں ہیں جن کو نئی نئی آزادی ملی ہے -

دوسری عالمی جنگ سے پہلے دنیا کے چھٹے حصے میں سوشلسٹ طاقت کا ذکر سنا جاتا تھا جس سے مراد روس تھا - پھر جب چین نے سر اُبھارا تو دنیا پر یہ بات ظاہر ہوئی کہ دنیا کا ہر چوتھا آدمی چینی ہے - لیکن ابھی تک امریکہ ہی کا بھاری تھا جو جوہری ہتھیاروں سے لیس تھا - مگر آخر روس کے فنی ماہر اور سائنس داں اُس کے مقابلے میں اس میدان میں اُتر آئے -

اسی کے ساتھ کاسا بلانکا سے لے کر جکارتا تک اور قاہرہ سے لے کر نیروبی بلکہ اس سے بھی آگے تک نئی نئی قوموں میں بیداری کی لہر پیدا ہوئی- ایشیا اور افریقہ کی تیسری دنیا ''اھورو'' ، ''اللہ اکبر'' اور ''مردیکا'' کے نعروں سے گونج رہی تھی - یہ تیسری دنیا جس میں کالی اور گندمی نسلوں کے ستر کروڑ سے زیادہ آدمی آباد ہیں ، اور جہاں نئی نئی قومیں اُبھر رہی ہیں ، کیا ہے؟ ناداروں کی اس دنیا میں ایسی کوئی طاقت نہیں جو دوسروں کو مرعوب کر سکے - آبادی

ے لحاظ سے سب سے بڑا ملک پاکستان ہے جس کے باشندوں کی تعداد گیارہ کروڑ ہے ۔ اس سے کچھ ہی کم درجے پر انڈونیشیا ہے جس کی آبادی دس کروڑ ستر لاکھ ہے ۔ اس کے بعد تھائی لینڈ ہے جس کی آبادی دو کروڑ اسّی لاکھ ہے ۔ اور اس کے بعد ترکی، متحدہ عرب جمہوریہ اور فلی پین ہیں جن میں سے ہر ایک کی آبادی دو کروڑ ستر لاکھ ہے ۔

یہ تیسری دنیا کیا ہے؟ یہ کوئی جغرافیائی تصور نہیں ہے اور نہ کوئی معاشری حقیقت ہے ۔ یہ تو کوئی سیاسی نظریہ بھی نہیں جس کی توضیح کی جا سکے یا جسے کسی باضابطے نظام کی صورت میں پیش کیا جا سکے ۔ یہ تو بس مختلف بر صغیروں کے کثیر التعداد عوام کے اجتماعی شعور کا ایک عکس ہے ، ان ملکوں کے عوام کا جو آزادی اور ترقی کی مختلف منزلیں طے کر رہے ہیں ۔ یہ ترقی پذیر دنیا کی للکار ہے کہ اسے گردانا اور خاطر میں لایا جائے ۔ یہ اپنے وجود کو منوانے کی پکار ہے ۔

دس برس ہوئے یہ دنیا دو عظیم صنعتی ترقی یافتہ قوموں کی ملکیت تھی ، ایک امریکہ اور دوسرا روس ۔ اس وقت دنیا کے سامنے بس ایک ہی مسئلہ تھا کہ دونوں طاقتوں میں اپنے اپنے حلقہ ہائے اثر و اقتدار کے بارے میں کوئی سمجھوتا ہو جائے ۔ اس وقت درحقیقت دنیا سے مراد امریکی دنیا اور سوویٹ دنیا تھی ۔ مگر ان دونوں دنیاؤں میں سخت تضادات پیدا ہوگئے ، اور عالم پر چھا جانے کی کوشش میں ایک طویل سرد جنگ شروع ہوگئی ۔ اس اثنا میں دنیا کے مختلف حصوں کی ستم رسیدہ اور محکوم اقوام نے اپنی آزادی کے لئے بڑی سرگرمی سے ہاتھ پیر مارنے شروع کئے ۔ ان دونوں بڑی طاقتوں کے اندرونی اختلافات سے ان اقوام کو اپنا حق آزادی منوانے میں مدد ملی اور وہ ایک ایک کر کے صدیوں کی تاریکی سے نکل کر سورج کے اجالے کی طرف لپکیں ۔

یہ قومیں ایک تیسری دنیا کا تصور لئے ہوئے اٹھی تھیں ، ان میں اگر کوئی بات مشترک تھی تو یہ کہ وہ اپنے آقاؤں کی لوٹ کھسوٹ ، ظلم و ستم کا یکساں تجربہ رکھتی تھیں ۔ ان کی بالادستی

کے باعث انھیں جو طرح طرح کے دکھ اٹھانے پڑے تھے ان کا بھی سب کو یکساں شعور تھا ، اس کے ساتھ ھی وہ آئندہ خوش و خرم اور آبرومندانہ زندگی گزارنے کی بھی آس لگائے ھوئے تھیں ، کیونکہ وہ زندگی کی آسائشوں میں بجا طور پر اپنا حق چاھتی تھیں - لیکن ان کا یہ نیا تصور کچھ کٹا پھٹا اور داغ دار تھا ، کیونکہ انھوں نے جو مسائل ورثے میں پائے تھے وہ محض آزادی کا پرچم لہرا دینے ھی سے حل نہ ھو سکتے تھے - ابھی تو یہ مسائل خود ھی کھلنے شروع ھوئے تھے اور ان کا حل صرف جذبات کی لہر سے کچھ زیادہ کا طلب گار تھا - انھوں نے دیکھا کہ ان کے آقا انھیں تنہا اور بے یار و مددگار چھوڑ گئے ھیں - ثقافتی ربط اور میل جول کے سارے روایتی بندھن ٹوٹ چکے ھیں ، پرانی تجارت کے تمام راستے اور تبادلۂ علم کی تمام راھیں بند ھو چکی ھیں -

ایشیا کے ملک دوسری عالمی جنگ کی المناکیوں کے بعد سنبھل رھے تھے - ان میں آپس میں کافی تلخی پائی جاتی تھی جو انھیں صدیوں تک اپنے اندرونی جھگڑوں میں الجھائے رکھ سکتی تھی - افریقی ملکوں کی حالت اور بھی زیادہ خراب تھی - یوروپین طاقتوں نے میز پر افریقہ کا نقشہ رکھ کر اور اس پر سیدھی لکیریں کھینچ کھینچ کر اسے بہت سے ملکوں میں تقسیم کر دیا تھا اور آپس میں فیصلہ کر لیا تھا کہ کون سا ملک کس یورپی طاقت کے زیر فرمان ھو - جیسے کہ مال غنیمت کے حصے بخرے کئے جا رھے ھوں - ان کو فکر تھی تو بس اتنی کہ لکیریں بالکل سیدھی رھیں تا کہ حد بندی کے نشانوں کا سلسلہ کم سے کم طول پکڑے - ان کو اس بات کا نہ غم تھا نہ پروا کہ یہ سیدھی لکیریں کن کن روایتوں ، رابطوں، ثقافتوں یا کن کن نسلی اور لسانی وحدتوں کو کاٹ کر رکھ دیں گی - ادھر افریقہ کے لوگوں کو جیومٹری کی اس کٹھور مشق پر کچھ چوں و چرا کرنے کی مجال نہ تھی - وہ تو بس سیدھی لکیروں کا شکار ھو کے رہ گئے تھے - جب ان ملکوں کو آزادی ملی تو ان میں سے بہتوں نے دیکھا کہ ان کے پاس نہ تو کوئی انتظامی ڈھانچا ھے اور نہ سول ملازموں کی کوئی جماعت ھے - ان میں سے بیشتر تو تربیت یافتہ یا

منظم فوج بھی نہ رکھتے تھے - وہ تو صحیح معنوں میں تعلیم یافتہ بھی نہ تھے - انھیں ان ذمہ داریوں کا بوجھ اٹھانے کے لئے جس کی ایک آزاد ملک کے شہری ہونے کی حیثیت سے ان سے توقع کی جاتی تھی ذرا بھی تیار نہیں کیا گیا تھا -

جب پہلی عالمی جنگ کے بعد سلطنت عثمانیہ ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی تو مغربی طاقتوں کو اپنا فائدہ اس میں نظر آیا کہ مشرق وسطیٰ میں چھوٹے چھوٹے ملک بنا دیئے جائیں - ان ملکوں کو اپنے قومی مفادات کا زبردست احساس پیدا ہو گیا جو اکثر آپس میں ٹکراتے تھے - مختلف ملکوں پر مختلف ڈھنگ کا نظم و نسق تھوپا گیا تھا - بڑی طاقتوں کا مقصد یہ تھا کہ یہ علاقے کمزور رہیں اور کوئی ملک اتنی طاقت نہ پکڑ لے کہ ان کے مفادات پر ضرب لگا سکے - انھوں نے اس امر کا بھی خاص طور پر خیال رکھا تھا کہ ان ملکوں میں بہت سے اندرونی اختلافات پیدا کئے جائیں تاکہ ان میں متحد ہو کر سودا بازی کرنے کی اہلیت نہ پیدا ہو سکے -

جس وقت عرب لیگ قائم ہوئی تھی تو یہ امید بندھی تھی کہ اب شاید اقوام عرب میں کسی قسم کا اتحاد پیدا ہو جائے گا - مگر یہ امید پوری نہ ہو سکی - اسی طرح جب صدر ناصر برسر اقتدار آئے تو یہ توقع ہونے لگی تھی کہ وہ شاید عرب ملکوں کو ایک پلیٹ فارم پر لے آئیں گے - اگر وہ غیر عرب مسلم ملکوں کے ساتھ نہ بھی ملتے مگر خود عربوں میں یک جہتی پیدا ہو جاتی تو یہ ان کے لئے بڑی رحمت کا باعث ہوتی اور اس سے اس سارے علاقے میں بڑا استحکام پیدا ہو جاتا، لیکن بدقسمتی سے مشرق وسطیٰ کے ملکوں کے باھمی اختلافات اتنے گہرے تھے کہ مٹائے نہ مٹ سکتے تھے - علاوہ ازیں اس امر نے صورت حال کو اور بھی پیچیدہ کر دیا تھا کہ ان ملکوں نے چوری چھپے اور ہیر پھیر کے ساتھ ایک دوسرے کے اندرونی معاملات میں دخل اندازی شروع کر دی -

ان طبیعی رکاوٹوں اور میل جول کی کمی اور قومی اختلافات کے علاوہ تیسری دنیا کے سامنے ایک اور مسئلہ بھی تھا ، یعنی اپنے لئے ایک فلسفۂ حیات تلاش کرنا اور اپنے مسائل کے حل کے لئے خود

اپنے انتظامات کرنا - ان ملکوں کو اپنے پرانے آقاؤں سے جو علم و فن ورثے میں ملا تھا ، وہ ان کی ثقافتی ضرورتوں سے لگا نہ کھاتا تھا - یہ سب بیرونی خیالات اور غیروں کے سجھائے ہوئے مقاصد کی جستجو کرتے رہے - ایسا تو نہیں کہ انھوں نے غیر ملکی حکومت کے تحت جو علم حاصل کیا تھا وہ محض بے کار تھا ، بلکہ ان کو بہت سے معاملوں میں اس علم سے اپنی آزادی کی جد و جہد میں مدد ملی تھی ، البتہ اس تعلیم کے طریقے اور ضابطے ایسے تھے جو اکثر حالات میں غیر موزوں ثابت ہوئے تھے - یہ طریقے اور ضابطے بعض مخصوص مسائل کے حل کے لئے وضع کئے گئے تھے ، لیکن ان نئے آزاد ملکوں کے مسائل اور حالات بالکل مختلف تھے -

یہ بڑی طاقتیں اپنے پیچھے اپنی ذہنی فوقیت اور برتری کی ایسی بوجھل فضا چھوڑ گئی تھیں کہ اگر ان نئے ملکوں کے لوگ اپنے مسائل کو اپنے نقطہٗ نگاہ یا اپنے طریقوں سے حل کرنے کی کوشش کرتے تو ان کی یہ کوشش مہذب اور تعلیم یافتہ حلقوں میں رجعت پسندی یا قدامت پرستی تصور کی جاتی - حکومت کا واحد مہذب طریقہ مغرب والوں کا طریقہ سمجھا جاتا - اس طریق سے کسی قسم کا انحراف شک کی نظروں سے دیکھا جاتا - جمہوری نظام کے طریق ہی کو جسے مغرب والوں نے پروان چڑھایا تھا آزادی اور ترقی کا واحد ضامن سمجھا جاتا - مغربی ملکوں کی زندگی میں جمہوریت نے مذہب کی جگہ لے لی تھی اور یہ لوگ اپنی جمہوریت کے سانچے کی ایسے مجنونانہ جوش و خروش سے حفاظت کر رہے تھے جس طرح مذہبی دیوانے اپنی رسموں ریتوں کو سینوں سے لگائے رکھتے ہیں - ان کو جمہوریت کی روح اور اصل سے زیادہ اُس کے ڈھانچے کی فکر تھی ، کیونکہ یہ سمجھا جاتا تھا کہ اُصول ایک مخصوص ڈھانچے ہی میں جو ان کا اپنا ہوتا ہے، پنپ سکتے ہیں -

ان تمام مسئلوں اور پابندیوں نے تیسری دنیا کو پروان چڑھنے سے روک رکھا ہے اور مجھے فکر ہے کہ کہیں ان کی نشوونما ایک خواب بن کر ہی نہ رہ جائے - یا زیادہ سے زیادہ ایک ایسا عظیم سیاسی مقصود جس کے حصول میں مدتیں صرف ہو جائیں -

تیسری دنیا کی صحیح ترین ترجمانی افریقی ایشیائی تحریک کے ذریعے ہوئی - ہم پاکستانیوں نے پورے طور پر اس افریقی ایشیائی تحریک کا ساتھ دیا اور دوسری افرایشیائی کانفرنس کی تیاری میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا - بدقسمتی سے بعض اسباب کی بنا پر جو اس کانفرنس کے اہتمام کرنے والوں کے قابو سے باہر تھے ، یہ کانفرنس منعقد نہ ہو سکی یہ سخت مایوسی کی بات تھی ، اور مجھے اس وقت ایسا محسوس ہوا کہ ایک خواب تھا جو پارہ پارہ ہو کر رہ گیا ، اور ان پاروں کو پھر سے اکٹھا کرنے میں نہ جانے کتنا عرصہ لگ جائے -

اس کانفرنس کی ناکامی کا ایک سبب ، اور میرے خیال میں قطعی سبب یہ تھا کہ سیاسیات اور اس کے لوازمات یعنی اختلافات و تنازعات کا بہت سا عنصر اس تحریک میں آ گھسا تھا - ترقی پذیر ملکوں کے سامنے اصلی مسئلہ تو یہ تھا کہ بڑی طاقتوں کے ساتھ معاملات طے کرنے کا کوئی طریقہ سوچا جائے - مگر اس کے بجائے ان کا سارا زور اپنے اندرونی اختلافات و تنازعات طے کرنے ھی میں صرف ھو گیا -

ھر چند دوسری افرایشیائی کانفرنس منعقد نہ ھو سکی مگر اس سے ھمیں چند مفید سبق ملے ، یعنی افریقہ و ایشیا کی چھوٹی قومیں جب کبھی مل بیٹھنے کی کوشش کریں گی تو اس کی مخالفت صرف بڑی طاقتیں ھی نہیں کریں گی بلکہ وہ بھی جو خود بڑی طاقت بننے کے خواب دیکھ رھی ھیں - ھندوستان کے معاملے ھی کو لیجئے - سنہ ۱۹۵۵ء میں جب پہلی افرایشیائی کانفرنس منعقد ھوئی تھی تو ھندوستان نے اس کے اھتمام میں بڑی سر گرمی دکھائی تھی ، مگر اس کے انعقاد سے ھندوستان کو بڑی مایوسی ھوئی ، اس کی امیدوں پر پانی پھر گیا کیونکہ مسٹر نہرو ایشیا کے لیڈر کی حیثیت حاصل نہ کر سکے - اس کے دس برس بعد جب دوسری افرایشیائی کانفرنس کی تیاریاں ھونے لگیں تو ھندوستان کا رویہ مخاصمانہ ھو گیا ، کیونکہ اس خطے کی اور قومیں ھندوستان کو اپنا سربراہ ماننے پر تیار نہ ھوئیں ، بلکہ وہ اس کے ارادوں کو شک و شبہ کی نظروں سے دیکھنے لگیں - اس پر ھندوستان نے افریقی ایشیائی ملکوں کے اتحاد کی بیخ کنی شروع کر دی اور اس مجوزہ کانفرنس کو چین و روس کے مجادلے کا اکھاڑا بنا ڈالا -

سنہ ۱۹۵۵ء میں مسٹر نہرو نے پہلی کانفرنس میں روس کی شمولیت کو یہ کہہ کر بڑی کامیابی کے ساتھ رکوا دیا تھا کہ چونکہ سوویٹ یونین یورپ کا ایک حصہ ہے اس لئے اسے کانفرنس میں مدعو نہیں کیا جا سکتا - لیکن اب دس برس کے بعد ہندوستان نے قلابازی کھائی ، اور یہ کہنا شروع کر دیا کہ دوسری کانفرنس میں سوویٹ یونین کی شرکت افریقی ایشیائی دنیا کو بڑی تقویت بخشنے کا باعث ہوگی - یہ خیال افریقی ایشیائی ملکوں میں پھوٹ ڈلوانے کے لئے پیش کیا گیا تھا ، تاکہ وہ ترقی یافتہ ملکوں کی دراز دستیوں کے خلاف کوئی متحدہ محاذ قائم نہ کر سکیں - ہندوستان نے خود ارادیت کے بارے میں اپنی تشریح بھی اس کانفرنس پر مسلط کرنے کی کوشش کی اور کہا کہ خودارادیت ہر اس ملک کا حق ہے جس پر کسی دوسرے ملک کا قبضہ ہو اور وہ آزاد ہونا چاہتا ہو - لیکن کسی آزاد و خود مختار ملک کی حدود کے اندر مختلف خطّوں اور علاقوں کے لوگوں کو یہ حق حاصل نہ ہوگا ، کیونکہ اس سے وہ ملک ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے گا اور اس طرح کسی بھی ملک کی سالمیت محفوظ نہ رہ سکے گی - ظاہر ہے اس کا مقصد محض یہ تھا کہ کشمیر پر کسی قسم کی بحث نہ ہونے پائے - لیکن ہندوستان کا اصلی مقصد تو افریقی و ایشیائی دنیا میں پھوٹ ڈلوانا تھا - اس نے اپنے اس مطالبے سے کہ ملیشیا کو کانفرنس میں بلوایا جائے ، انڈونیشیا اور ملیشیا کے طرف داروں میں سرپھٹول کرانے کی کوشش بھی کی -

اس تیسری دنیا کے بارے میں میرا تصور ترقی پذیر ملکوں کی ایک ایسی کائنات کا ہے، جس میں ستاروں کے جھرمٹوں کی طرح کئی کئی ملکوں کے گروہ ہوں - ہر ایک گروہ اندرونی توازن کے ذریعے اپنے وجود کو قائم رکھے ہوئے ہو اور مشترک خیالات، مشترک تجربات اور مشترک مسائل کی بنیاد پر منظم ہو - یہی وہ واحد طریقہ ہے جس پر عمل کر کے ترقی پذیر دنیا ترقی یافتہ دنیا کا مقابلہ کر سکتی ہے -

ظاہر بات یہ ہے کہ پاکستان کو اس بڑے گروہ سے وابستہ ہونا چاہئے جو کاسا بلانکا سے لے کر جکارتا تک پھیلا ہوا ہے - اس خطّے کے ملکوں میں کسی قسم کا ربط اور مفاہمت ہونی چاہئے - سیاسی یا

صدر کی منظوری کے لئے آئے تو صدر اسے ایک بار پھر مقننہ میں بھیجنے کا مجاز ہوگا ۔ اور اگر مقننہ کو اب بھی اس بل پر اصرار ہو تو صدر اسے پورے انتخابی ادارے کے پاس استصواب رائے کے لئے بھیج سکتا ہے کہ اس بل کو منظور کیا جائے یا نہیں ۔

قومی اسمبلی آئین کے بارے میں کسی ایسے ترمیمی بل کو جس سے کسی صوبے کی حدود بدل جاتی ہوں اس وقت تک پاس نہیں کر سکتی جبتک کہ متعلقہ صوبے کی اسمبلی کے کل ممبروں کی دو تہائی تعداد ایک قرار داد کے ذریعے اسے منظور نہ کر چکی ہو ۔

آئین کی عمارت متعدد ستونوں پر کھڑی کی گئی ہے جو یہ ہیں : صدارتی نظام ، صوبوں کو زیادہ سے زیادہ اختیارات کی تفویض ، صدر کے ذریعے صوبائی گورنروں کا تقرر ، بنیادی جمہوریتوں کا انتخابی ادارے کی حیثیت سے قیام ، وضع قوانین میں مشاورت کے لئے مشاورتی کونسل برائے اسلامی نظریۂ حیات اور آخر میں منتظمہ اور مقننہ اور منتظمہ اور عدلیہ کے باہمی روابط ۔ ان میں سے اگر کوئی ستون بھی تبدیل کر دیا جائے یا اپنی جگہ سے ہٹا دیا جائے تو ساری عمارت کمزور ہو جائے گی ۔ آئین کا ڈھانچا اگر قائم رہے گا تو تمام و کمال قائم رہے گا ۔ انتخابی ادارے کے قیام سے بس اتنا ہوا ہے کہ عوام اور صوبائی و مرکزی اسمبلیوں اور صدر کے درمیان ایک اور وسیع اسمبلی قائم کر دی گئی ہے ۔

بات یہ ہے کہ نئے خیالات کو مقبولیت حاصل کرنے میں وقت لگتا ہے ۔ جب ان خیالات سے فوائد حاصل ہونے شروع ہوتے ہیں تبھی ان کے حامی پیدا ہوتے ہیں ۔ یہ حامی پھر ان خیالات کے مبلغ اور محافظ بن جاتے ہیں ۔ انسانی معاملات میں یہی ہوتا ہے کہ نئے تصورات نئے مفادات کو جنم دیتے ہیں اور اپنا ایک حلقہ پیدا کر لیتے ہیں ۔

میں نے جو اصلاحات نافذ کیں وہ زبردست مفادات پیدا کرنے کا موجب ہوئی ہیں ۔ ہرچند ان کو منظم نہیں کیا گیا ۔ ملک میں کروڑوں زن و مرد کھیتی باڑی کرتے ہیں اور زرعی اصلاحات کے ذریعے معقول فائدے اٹھاتے ہیں ۔ ان کے بعد تجارتی ، کاروباری اور

تعلیم یافتہ طبقوں کا نمبر آتا ہے جن کو تعلیم اور ملازمت کے زیادہ سے زیادہ مواقع حاصل ہو رہے ہیں - آج سرکاری ملازمتوں کے لئے موزوں نوجوانوں کا ملنا ایک مسئلہ بن گیا ہے، حالانکہ چند سال پہلے سرکاری ملازمت حاصل کرنا زندگی کی سب سے بڑی تمنا سمجھا جاتا تھا - اب زندگی کی نئی نئی راہیں کھل رہی ہیں، نئی نئی باتیں ہو رہی ہیں، نئے نئے مقاصد پیدا ہو رہے ہیں، اور ایک وسیع تر نیا متوسط طبقہ ابھر رہا ہے - یہی وہ لوگ ہیں جو آگے چل کر اس آئین کے قائم کردہ نئے نظام کی دیکھ بھال کریں گے - مگر اس کے لئے ایک مدت درکار ہوگی -

میری کوشش یہ رہی ہے کہ اس نئے فلسفے کی نشاندھی کروں جو ہمارے لوگوں کو ایک زیادہ کامل اور زیادہ ترقی پسندانہ زندگی کی طرف لے جائے - یہ فلسفہ ایسا ہونا چاہئے جس پر لوگوں کو یقین ہو اور جس کی حمایت و حفاظت پر وہ دل و جان سے آمادہ ہوں - لوگوں کو ایک ایسے نظام سے ہٹانا جو مدت سے چلا آ رہا ہو اور جس سے لوگوں کو وابستگی ہو، چاہے وہ نظام زندگی کے لئے ناکافی ہی کیوں نہ ہو، بڑا مشکل کام ہوتا ہے - لوگ نئی آزمائشوں کا خطرہ مول لینے کی بجائے سہل انگاری کی وجہ سے پرانے طور طریقوں کو گلے سے لگائے رہتے ہیں - اس کی سب سے نمایاں مثال پارلیمانی نظام حکومت ہے - جیسے ہی میں نے ایک نیا اور زیادہ عملی نظام پیش کیا بعض لوگوں نے یہ ہنگامہ شروع کر دیا کہ میں دائمی اقتدار کے لئے کوشش کر رہا ہوں، حالانکہ یہ بات میرے وہم و خیال سے بہت بعید ہے - البتہ میں جس بات کو دوام دینا چاہتا ہوں وہ ہے ترقی اور نشو و نما کی نئی روایت - مجھے امید ہے کہ میں کچھ لوگوں کو اپنے اس طریق فکر اور طریق حیات کا ہم خیال بنا رہا ہوں - میں یہ بھی محسوس کرتا ہوں کہ اس طریق حیات کو دراصل نئی پود ہی سر بلند کر سکتی ہے - ضرورت ہے کہ نئی اور جواں سال قیادت پرانی رہنمائی کی جگہ لے لے - میں ایسے حالات پیدا کر رہا ہوں کہ ہمارے نوجوان اس ذمہ داری کا بوجھ اٹھا سکیں، کیونکہ تنہا وہی اس روایت کو آگے بڑھائیں گے اور اس کی اصلاح کریں گے -

میرا بس ایک ہی ذاتی مفاد ہے، اور وہ ہے اس نظام کی حمایت اور حفاظت کرنا جس کے لئے میں نے اپنا خون پسینہ ایک کیا ہے۔ مجھے اس سلسلے میں بڑی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا ہے، اور میں یہ گوارا نہ کروں گا کہ اسے محض ایک کھیل سمجھ لیا جائے۔ آپ اس میں ترمیم کر سکتے ہیں، اس کو بدل سکتے ہیں، لیکن تجربے کی روشنی میں، عقیدہ و یقین کے جذبے کے ساتھ، اور عوام کی بھلائی کے لئے مگر کسی اور سبب سے نہیں۔ صدارتی نظام میں اگر صدر کا عہدہ کسی ایسے شخص کو ملتا ہے جو ہر قسم کے دباؤ کا مقابلہ کر سکتا ہو تو اس بات کا پورا امکان ہے کہ پانچ یا دس برس کے اندر نئے ادارے اچھی طرح جڑ پکڑ لیں، تعلیم اور زیادہ پھیل جائے اور ایک وسیع تر متوسط طبقہ وجود میں آ سکے۔ اس وقت تک ان نئے اداروں کی حفاظت کے لئے خاصے لوگ پیدا ہو جائیں گے۔ آج پاکستان کو بس یہی مسئلہ درپیش ہے۔

پچھلے پارلیمانی نظام اور موجودہ نظام میں ایک بہت بڑا فرق یہ ہے کہ ہرچند موجودہ قومی اسمبلی قوانین وضع کرنے میں خود مختار ہے، مگر وہ حکومت کو بدل نہیں سکتی۔ یہ سچ ہے کہ حزب مخالف کا جوڑ توڑ میں لگے رہنا اور کیچڑ اُچھالنا پہلے کی طرح آج بھی جاری ہے، مگر یہ لازمی بات ہے، خصوصاً اس لئے بھی کہ ہماری نئی پارلیمنٹ کے ممبر ناتجربہ کار ہیں۔ ضروری امر یہ ہے کہ انھیں تقریر اور اظہار خیال کی پوری آزادی حاصل رہے۔

میں یہاں آئین کے بارے میں اپنے ایک غلط اندازے کا اعتراف کرنا ضروری سمجھتا ہوں۔ نام نہاد سیاسی پارٹیوں کے ارکان کی غداری کے نقصانات دیکھنے کے بعد مجھے امید تھی کہ ہم پارٹی بازی کے بغیر اپنی سیاست کو قائم رکھ سکیں گے۔ چنانچہ اس آئین کا ڈھانچا ایسا بنایا گیا تھا کہ نظریاتی طور پر وہ سیاسی پارٹیوں کے ساتھ بھی کام کر سکے اور ان کے بغیر بھی۔ لیکن آئین رائج کرنے کے بعد جلد ہی مجھے احساس ہو گیا کہ سیاسی پارٹیوں کے بغیر کام نہیں چل سکتا۔ مقننہ کے اندر اراکین کو صرف پارٹی کے نظم و ضبط کے تحت ہی منظم کیا جا سکتا تھا۔ مقننہ کے باہر بھی ایک ایسے

ادارے کا ہونا ضروری تھا ، جو لوگوں کے ساتھ رابطہ قائم رکھ سکے۔ علاوہ ازیں اس امر کی بھی ضرورت تھی کہ دیہات کے لوگوں پر حکومت کی پالسیوں کی وضاحت کی جائے - یہ کام ایک سیاسی پارٹی ہی کر سکتی تھی - چنانچہ میں اس نتیجے پر پہنچا کہ موجودہ حالات میں ہم سیاسی پارٹیوں کے بغیر اس نظام کو نہیں چلا سکتے - اور میرے خیال میں آئین کے اعلان کے بعد پہلے سال اس لئے ابتری پھیلی رہی کہ مسلم لیگ پارٹی کو از سر نو منظم کرنے میں وقت لگا ، خصوصاً مرکزی اور صوبائی مقننّہ میں - یہ کوئی تعجب کی بات نہ تھی کیونکہ مقننّہ کے ممبر شخصی اوصاف کی بنا پر چنے گئے تھے اور میں ان میں سے بہت کم کو جانتا تھا - میں نے انتخابات سے پہلے صوبائی گورنروں اور سرکاری عہدہ داروں سے کہا تھا کہ یہ انتخابات ہر قسم کے اثرات اور دخل اندازیوں سے پورے طور پر آزاد رہنے چاہئیں - میں نے ان کو تنبیہ کی تھی کہ اگر مجھے معلوم ہوا کہ کسی شخص نے کسی طریق سے بھی ان انتخابات میں دخل دیا ہے تو مجھے سخت شکایت ہوگی - اگر ہم انتخابات سے پہلے سیاسی پارٹیوں کو بحال کرنے کا فیصلہ کر لیتے تو مجھے یقین ہے کہ حکومت کو مقننّہ میں بڑی پر زور حمایت حاصل ہو جاتی - مجھے پارٹیوں کو بحال کرنے کا مشورہ تو دیا گیا تھا مگر تاملّ کے ساتھ اور دبے دبے لفظوں میں - انسانی فطرت کا خاصہ ہے کہ جس بات سے اسے ضرر پہنچا ہو اس سے حذر کرے اور ہم نے پارٹی سسٹم کے ہاتھوں بڑی تکلیفیں اٹھائی تھیں -

جب میں پاکستان مسلم لیگ میں شامل ہوا تو اس پر ملک میں بڑے تعجب کا اظہار کیا گیا - اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ میری طرح اور بھی لوگوں کا یہ خیال تھا کہ ہم آئین کو سیاسی پارٹیوں کے بغیر ہی چلا سکتے ہیں - لیکن میرے ایک سیاسی پارٹی میں شامل ہونے کے فیصلے پر سیاست دانوں کو بھی خاصی پریشانی ہوئی ، کیونکہ یہ لوگ مجھ کو الگ تھلگ اور بے آسرا ہی رکھنا چاہتے تھے - سوال یہ تھا کہ جب پارٹیوں کو قانونی طور پر قائم ہونے کی اجازت مل گئی تو کیا میں پارٹی سسٹم سے الگ رہ سکتا تھا؟

بعض لوگ مجھ سے کہتے ہیں کہ آپ ایک حزب اختلاف کے قیام میں مدد دیں ۔ یہ درحقیقت بڑا غیر معمولی مطالبہ ہے ۔ میں بھلا یہ کیونکر کر سکتا ہوں جبکہ ہماری بیشتر مخالف پارٹیوں کا نصب العین شدید صوبائیت ، مذہب سے ناجائز فائدہ اندوزی اور غیر ملکی وفاداری پر مبنی ہو؟ ہاں اگر کوئی مخالف پارٹی پاکستان میں مسلم قومیت اور ایک مضبوط مرکز کے لئے کام کرے تو اس کو میری حمایت حاصل ہوگی ۔

بدقسمتی سے خود مقننّہ تک کے اندر حزب مخالف نے ایسا رویہ اختیار کر رکھا ہے جس سے میں تمام تر اپنی ہی پارٹی پر بھروسا کرنے پر مجبور ہوں ۔ حالانکہ اس کی ضرورت نہ ہونی چاہئے ۔ صدر کو اپنی کابینہ کے لئے مقننّہ کے اندر یا باہر سے لوگوں کو چننے کی پوری آزادی ہونی چاہئے ، اور یہ انتخاب ذاتی جوہر اور مقننّہ کے اندر یا باہر حمایت کی بنا پر ہونا چاہئے ، جماعتی روابط کی بنا پر نہیں ۔ صدر کی کابینہ کا ہمارے حالات کے تحت یک جماعتی کابینہ ہونا ضروری نہیں ، بلکہ غلط ہے ۔

(٦)

آئین پر یہ بحث ختم کرنے سے پہلے میں ایک غیر معمولی صورت حال کا ذکر اور کر دوں جو دونوں صوبوں میں خاصی کشیدگی اور غلط فہمی کا باعث ہوئی ۔ یہ ''عدم مساوات،، کا نعرہ ہے، جس نے بڑی سماجی اہمیت حاصل کر لی ہے اور جس سے عام طور پر یہ مراد لی جاتی ہے کہ دونوں صوبوں میں مساوات قائم نہیں ۔ اس لفظ کا استعمال بڑا غلط کیا جاتا ہے اور اس میں ہر قسم کی شکایتیں اور گلے شکوے آ جاتے ہیں جو اکثر ذاتی قسم کے ہوتے ہیں ۔ اگر کسی ملازمت کے امیدوار میں مطلوبہ صفات نہیں ہوتیں اور اس بنا پر اسے منتخب نہیں کیا جاتا تو وہ اس کا الزام ''عدم مساوات،، پر رکھتا ہے ۔ اسی طرح اگر کوئی بیوپاری پٹ سن کا کارخانہ کھولنے کے لئے کافی سرمایہ اکٹھا نہیں کر سکتا تو اس کا باعث بھی ''عدم مساوات،، ہی ہوتا ہے ۔ پٹ سن کے کارخانے کا مالک بھی اپنے کاروبار میں نقلی مصنوعات اور ادویہ سازی کا اضافہ نہیں کر

سکتا ، تو وہ خود کو بھی ''عدم مساوات،، کا مارا ہوا قرار دیتا ہے ۔ سیاست دانوں نے اس عام بے صبری کو اپنی غرض کے لئے استعمال کیا اور اسے ایک مقبول سیاسی نعرے میں تبدیل کر دیا ۔ وہ مرکزی حکومت اور مغربی پاکستان کے خلاف اپنی ساری مہم کی بنیاد عدم مساوات پر رکھتے ہیں ۔

عدم مساوات کو سب تسلیم کرتے ہیں اور اس کے مٹانے کی ضرورت کو بھی ۔ لیکن جس بات کو نظر انداز کیا جاتا ہے وہ یہ ہے کہ ''عدم مساوات،، ترقی کے راستے کی ایک منزل ہے ۔ آزادی کے وقت پاکستان کے تمام حصے یکساں طور پر ترقی یافتہ یا پسماندہ نہ تھے ۔ مغربی پاکستان کے بعض حصے صنعتی ترقی میں نسبتاً آگے تھے ۔ اس کے برعکس مشرقی پاکستان میں جدید صنعت نہ ہونے کے برابر تھی ۔ جب برصغیر کے وسطی اور مشرقی علاقوں میں انگریزی حکومت نے اپنے قدم جمائے تو تمام تجارتی اور صنعتی سرگرمیوں کے مرکز کلکتہ میں فورٹ ولیم کے ارد گرد ہی تک رہے ۔ جب ہندوستان براہ راست برطانوی قلمرو میں آ گیا ، تب بھی صورت حال میں کوئی خاص فرق نہ پڑا ۔ مشرقی پاکستان کی حیثیت کلکتہ کے عقبی علاقے ہی کی رہی ۔ ہرچند یہ علاقہ دنیا بھر کے پٹ سن کا پچھتر (۷۵) فی صد حصہ پیدا کرتا تھا ، مگر وہاں پٹ سن کا ایک بھی کارخانہ نہ تھا ۔ ساری پیداوار خام گنٹھوں کی صورت میں کلکتے بھیج دی جاتی ، جہاں اسے صاف کر کے بیرونی ملکوں کو بھیجا جاتا ۔ نقل و حمل اور مواصلات کی سہولتیں بڑی ابتدائی شکل میں تھیں اور کوئلہ ، گیس ، تیل ، بجلی اور پانی وغیرہ قدرتی ذرائع سے فائدہ اٹھانے کی بھی کوئی کوشش نہ کی گئی تھی ۔

جب مشرقی پاکستان کی نئی پود کو یہ باتیں یاد دلائی جاتی ہیں تو وہ سمجھتی ہے کہ اس کی موجودہ مشکلات کا جواز پیش کرنے کے لئے گذشتہ تاریخ یاد دلائی جا رہی ہے ، ان لوگوں کو ایسے مطالبات پر اکسایا جاتا ہے کہ ملک کے دوسرے حصوں میں ساری ترقی روک دی جائے ، تاوقتیکہ یہ صوبہ ان کے برابر نہ آ جائے ۔ وہ یہ بھول جاتے ہیں کہ ترقی کا جو جذبہ ان کے اندر ہے ، وہ اِسی شدت

کے ساتھ ملک کے دوسرے لوگوں میں بھی موجود ہے۔

یہ بات گمان میں نہیں آ سکتی کہ کوئی حکومت ایک علاقے کے لوگوں کو اس وقت تک اپنی استعداد سے کم کام کرنے پر مجبور رکھے ، جب تک کہ دوسرے علاقے کے لوگ بھی اپنے اندر کام کرنے کی اتنی ہی استعداد پیدا نہ کر لیں ۔ ایک فلاحی ریاست کا یہ مقصد ہونا چاہئے کہ وہ فاصلوں کو کم کرے اور آونچ نیچ کو مٹائے ، لیکن اس طرح کہ جو علاقے پیچھے رہ گئے ہوں انھیں ترقی کے زیادہ مواقع بہم پہنچائے جائیں ، نہ یہ کہ جو علاقے نسبتاً ترقی یافتہ ہوں ، انھیں ترقی کے مواقع سے محروم کر دیا جائے ۔ یہ ایک فضول اور بے نتیجہ پالسی ہوگی کہ ملک میں یکسانیت پیدا کرنے کے لئے ہر طرف ترقی کی سطح کو نیچا کر دیا جائے ۔

مغربی پاکستان میں علاقائی عدم مساوات کا مسئلہ بڑی حد تک اس طرح حل ہو گیا کہ سابق صوبوں کو ایک وحدت میں سمو دیا گیا ۔ اب وہاں تمام ذرائع کو ساجی ترقی کے کاموں میں استعال کیا جا رہا ہے، جس سے سابق صوبائی حدود کا لحاظ کیے بغیر سارے مغربی پاکستان کو یکساں فائدہ پہنچ رہا ہے ۔

مشرقی پاکستان کی اقتصادی ترقی سے مجھے خاص لگاؤ رہا ہے ۔ میں نے سنہ ۱۹۵۴ء والی دستاویز میں لکھا تھا کہ مشرقی پاکستان کو ایک برابر کے ساجھی کی حیثیت میں لے آنا چاہئے ۔ اس صورت میں یہ صوبہ قومی معاملات میں پوری طرح دوسروں کے ساتھ چل سکے گا ۔ ہرچند مسٹر سہروردی نے سنہ ۱۹۵۷ء میں جب وہ وزیر اعظم تھے ، اعلان کیا تھا کہ مشرقی پاکستان نے مغربی پاکستان کے ساتھ بقدر ۹۸ فی صد مساوات حاصل کر لی ہے ، میں نے یہ امر ضروری سمجھا کہ بین العلاقائی یا علاقائی عدم مساوات دور کرنے کے لئے خود آئین کے اندر گنجائش رکھ دی جائے ۔ آئین میں قانون سازی کا یہ آصول بنایا گیا ہے کہ کوئی ایسا قانون نافذ ہی نہ کیا جائے جس سے کسی خاص زبان ، رسم الخط یا تہذیب و تمدن کی ترقی میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہو۔ آئین سوچے سمجھے آصول کے طور پر حکومت کو ہدایت کرتا ہے کہ پس ماندہ طبقوں

اور پس ماندہ علاقوں میں عوام کے تعلیمی و اقتصادی مفادات کو بطور خاص ترقی دینے کا پورا خیال رکھا جائے۔

آئین میں یہ شرط بھی موجود ہے کہ لوگوں کو پاکستان کی ملازمت میں داخل کرتے وقت اس امر کا خاص لحاظ رکھا جائے کہ ایک علاقے سے نسبت رکھنے والے کام اسی علاقے کے لوگ انجام دے سکیں۔ اس کا مقصد یہ ہے کہ مرکزی حکومت میں پاکستان کے تمام حصوں کے لوگوں کو اور صوبائی حکومتوں میں صوبوں کے تمام حصوں کے لوگوں کو سرکاری ملازمت مہیا ہو سکے۔

اس عام پاس و لحاظ کے علاوہ آئین میں اس امر کو بھی ملحوظ رکھا گیا ہے کہ مرکزی حکومت کے تمام شعبوں میں مشرقی و مغربی صوبوں کے درمیان امکانی حد تک مساوات قائم رکھی جائے۔ اسی طرح آئین کا یہ بھی تقاضا ہے کہ پاکستان کے تمام حصوں کے لوگ پاکستان کی دفاعی سروسوں میں خدمات انجام دے سکیں۔

کم ترقی یافتہ علاقوں کی مخصوص اقتصادی ضرورتوں کا لحاظ کرتے ہوئے آئین کی دفعہ ۱۴۵ کے تحت قومی اقتصادی کونسل کے ذمے یہ بات ڈالی گئی ہے کہ وہ ایسے منصوبے تیار کرے کہ صوبوں کے درمیان اور صوبوں کے مختلف علاقوں کے درمیان فی کس آمدنی غیر مساوی نہ رہے۔ کونسل اس بات کی بھی ذمہ دار ہے کہ پاکستان کے وسائل، جن میں غیر ملکی زر مبادلہ کے وسائل شامل ہیں، اس طریق سے استعمال اور تقسیم کئے جائیں کہ مختصر سے مختصر وقت میں صوبائی اور علاقائی عدم مساوات ختم ہو سکے۔ قومی اقتصادی کونسل کا یہ فرض ہے کہ وہ ہر سال قومی اسمبلی میں اپنی رپورٹ پیش کرے اور بتائے کہ عدم مساوات دور کرنے کے سلسلے میں کیا نتائج رہے اور کیا ترقی ہوئی۔

میں نے آئین میں ان شرائط کو رکھنے کا اس لئے فیصلہ کیا کہ عدم مساوات دور کرنے کے مسئلے کو ذاتی یا تنگ نظری کی سطح سے بلند رکھا جا سکے۔ سیاسی طور پر مشرقی پاکستان کو قومی اسمبلی اور صدر کی وزارتی کونسل میں مغربی پاکستان کے مساوی نمائندگی دی گئی ہے۔ لیکن جہاں تک اقتصادی رفتار ترقی کا

تعلق ہے اس میں مساوات پیدا کرنے کے لئے صرف آئینی دفعات کافی نہیں ہو سکتیں - حکومت مساوات کے اصول کو مانتی ہے ، مگر ضرورت ہے کہ عوام بھی اپنی ذمہ داری کو محسوس کریں - وسائل میں مساوات اور مواقع میں مساوات کے مطالبات کرنا ہی کافی نہیں ہے - بلکہ سعی و کوشش میں مساوات پیدا کرنا بھی اتنا ہی ضروری ہے - ترقی میں مساوات اسی صورت میں ہو سکتی ہے کہ سعی و کوشش میں بھی مساوات ہو لہذا عام مساوات کے نعرے کو ذاتی کوتاهیوں اور خامیوں کی آڑ نہیں بنانا چاہئے -

میں سمجھتا ہوں کہ مشرقی پاکستان کی اقتصادی استعداد کی تعمیر و ترقی میں اور اسے مغربی پاکستان کے نسبتاً زیادہ ترقی یافتہ علاقوں کے ہم پلہ بنانے میں ہمیں اچھی خاصی کامیابی ہوئی ہے - سنہ ۱۹۵۷-۵۸ء تک مشرقی پاکستان کو اس مجموعی رقم میں سے جو مرکزی حکومت صوبوں کی اعانت کے لئے مختص کرتی تھی ، چالیس فی صد سے زیادہ حصہ نہیں ملتا تھا - تازہ ترین اعداد و شمار کے مطابق سنہ ۱۹۶۶-۶۷ء کے دوران میں مشرقی پاکستان کو مرکزی حکومت سے ایک ارب ۴۷ کروڑ ۶۲ لاکھ ۱۰ ہزار روپیہ ملے گا - اس کے مقابلے میں مغربی پاکستان کے حصے میں ایک ارب ۲۰ کروڑ ۷ لاکھ کی رقم آئے گی - اس بیان میں کوئی صداقت نہیں کہ مشرقی پاکستان کی زر مبادلہ کی آمدنی کو مغربی پاکستان پر خرچ کیا جاتا ہے - ۱۹۶۳-۶۴ء میں حالت یہ تھی کہ مشرقی پاکستان کو غیر ملکی تجارت کے توازن میں ۲۲ کروڑ ۴۶ لاکھ روپے کا اور بین الصوبائی تجارت کے توازن میں ۳۸ کروڑ ۱۹ لاکھ روپے کا خسارہ تھا - سنہ ۱۹۶۴-۶۵ء میں مشرقی پاکستان کے غیر ملکی تجارت کے توازن میں ۴۳ کروڑ ۵۰ لاکھ روپے کی اور بین الصوبائی تجارت کے توازن میں ۳۸ کروڑ ۲۱ لاکھ روپے کی کمی تھی - یہ اعداد و شمار اس بات کا روشن ثبوت ہیں کہ مشرقی پاکستان کا سرمایہ مغربی پاکستان کو منتقل نہیں ہوتا ، اور نہ مشرقی پاکستان کی غیر ملکی زر مبادلہ کی آمدنی مغربی پاکستان پر خرچ کی جاتی ہے -

ضرورت ہے کہ سارا ملک قومی ترقی کی جد و جہد میں پورا پورا

حصہ لے - محض مساوات کے مطالبے ہی نہ کئے جائیں بلکہ سعی و کوشش میں بھی مساوی حصہ لیا جائے۔

(۷)

ہر صورت میں عوام کو ساتھ لے کر چلنا ضروری ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آپ کے پاس کوئی اعلیٰ درجے کا خیال ہو، لیکن وہ اسی صورت میں کارآمد اور مؤثر ہو سکتا ہے کہ اس کو عمل میں لایا جائے۔ اور خیال کو صرف عوام ہی عمل میں لا سکتے ہیں۔ جب تک لوگ کسی خیال کی خوبی پر یقین نہ رکھتے ہوں اور اس پر عمل کے لئے تیار نہ ہوں، سارا مقصد فوت ہو جاتا ہے۔ میرا نقطۂ نگاہ اور میرا طریق عمل ہمیشہ یہ رہا ہے کہ میں ایک پاکستانی ہوں، میرے دل میں اپنے عوام کا اور اپنے ملک کا درد ہے۔ مجھے چند باتیں سوجھی ہیں جن کے لئے میرے دل میں لگن ہے۔ آپ ان باتوں کو آزما دیکھیے کہ شاید ان میں آپ کی بہتری ہو۔ میں نے کبھی کوئی ایسی بات جس سے عوام کو نقصان پہنچتا ہو، ان سے زبردستی منوانے کی کوشش نہیں کی۔

جو آئین میں نے تیار کیا ہے وہ کوئی باہر سے لائی ہوئی جڑی بوٹی نہیں، بلکہ گھر کا پروان چڑھا ہوا پودا ہے۔ یہ ملکی حالات، ملکی تقاضوں اور عوام کے مزاج سے مطابقت رکھتا ہے۔ اس میں جمہوریت کے تمام عناصر موجود ہیں۔ یہ قابل عمل ہے اور ملک کو استحکام بخشے گا۔ مجھے موجودہ نظام کی معقولیت پر پورا یقین ہے۔ لیکن اس کو منصفانہ طریق پر آزمانا عوام کا کام ہے، اور انہیں کو اس کی سلامتی کی حفاظت کرنی ہوگی۔ دنیا میں کوئی ادارہ یا نظام ایسا نہیں جس کو بگاڑا یا بدنام نہ کیا جا سکتا ہو۔ لیکن اس کے ذمہ دار وہ لوگ ہوتے ہیں جو قوم کے وسیع تر مفادات کو نظر انداز کرتے ہوئے اسے اپنے چھوٹے موٹے ذاتی مقاصد کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

تاریخ ہمیں بار بار موقع نہ دے گی۔ ہمیں جو مواقع حاصل ہیں انہی سے پورا فائدہ اٹھانا ہوگا۔ اگر ہم اپنے موجودہ نظام کو ترقی دینے میں ناکام رہے تو ہمارے لئے سوائے ایک تاریک اور درہم برہم مستقبل کے اور کیا رکھا

# بارھواں باب

## صدارتی انتخابات

(۱)

بنیادی جمہوریتوں کا تصور پیدا ہو چکا تھا اور اس کے خد و خال مرتب ہو چکے تھے - سنہ ۱۹۵۹ء کے آخر میں ملک کی بالغ آبادی نے اپنے نمائندے چننے کے لئے ووٹ ڈالے - یہ نمائندے بنیادی جمہوریتوں کے رکن کہلائے - انتخابی حلقوں کی حدود مقرر کی جا چکی تھیں اور مارشل لا کے ضابطوں میں ترمیم کر دی گئی تھی تا کہ امیدوار عام جلسے کر سکیں - انتخاب کے نتائج کا اعلان ۱۱- جنوری سنہ ۱۹۶۰ء کو کر دیا گیا -

اس سے چند روز پہلے کابینہ نے مجھے مشورہ دیا کہ بنیادی جمہوریتوں کی کونسلوں کے جو اسّی (۸۰) ہزار ممبر منتخب ہوئے ہیں، میں ان سے اعتماد کا ووٹ حاصل کر لوں - میں نے اس مشورے کو منظور کر لیا - میں نے محسوس کیا کہ مجھے قوم سے واضح طور پر مسندِ اختیار لے لینی چاہئیے تا کہ ملک میں آئین سازی کے کام کے انتظامات کئے جا سکیں - میں نے دونوں صوبوں کے طول و عرض کا دورہ کیا - مقصد یہ تھا کہ لوگوں سے ملوں اور ان پر اپنے خیالات واضح کر سکوں اور بتا سکوں کہ میں کن اصولوں پر آئین بنانے کا ارادہ رکھتا ہوں - ان دوروں میں میری ملاقات لاکھوں ہی لوگوں سے ہوئی اور میں نے بے شمار عام جلسوں میں تقریریں کیں - بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں نے بھاری اکثریت سے مجھے اعتماد کا ووٹ دیا - ۱۴-فروری کو پرچیاں ڈالی گئیں اور ۱۵-فروری

کو نتائج کا اعلان کر دیا گیا ۔ جیسا کہ میں پہلے بیان کر چکا ہوں تقریباً اسی (۸۰) ہزار ووٹ ڈالے گئے جن میں سے ۹۵۰۶ فی صد میرے حق میں تھے ۔ میں نے ۱۷-فروری سنہ ۱۹۶۰ء کو پہلے منتخب شدہ صدر کی حیثیت سے راول پنڈی میں اپنے عہدے کا حلف اٹھایا ۔ اس عہدے کی میعاد چار سال تھی ۔ اس کے بعد فوراً ھی میں نے ملک کا نیا آئین بنانے کے سلسلے میں ایک کمیشن مقرر کرنے کا اعلان کر دیا ۔

فروری سنہ ۱۹۶۰ء سے لے کر مارچ سنہ ۱۹۶۲ء تک کے زمانے میں بنیادی جمہوریتوں کے نظام نے نشو و نما پائی اور ترقی کی مختلف سطحوں پر قوم کے نمائندوں نے ایک منظم طریق پر اپنے اپنے علاقے کے حالات اور مسائل سے آگاھی حاصل کی ، اور انھیں ایک ایسا فورم یا پنچایت حاصل ھوئی ، جس میں شامل ھوکر وہ سرکاری محکموں کے ساتھ اشتراک عمل کے ذریعے اپنے مسائل کو حل کر سکیں ۔ لوگوں نے خود اسکیمیں اور منصوبے بنائے ، جنھیں سرکاری اقدامات اور تنظیم کے ساتھ ساتھ رضاکارانہ کوششوں کے ذریعے بروئے کار لایا گیا ۔

ان دو برس میں عوام نے دیکھ لیا کہ خود اپنوں میں سے نمائندے چننے اور پھر اپنے فوری توجہ طلب مسائل کے بارے میں ان نمائندوں کے کام اور ان کے طرز عمل کو قریب سے دیکھنے کا موقع کیا فوائد رکھتا ھے ۔ اسی کے ساتھ ایسے ادارے قائم کئے گئے جہاں بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کو حکومت کے ترقیاتی کاموں کے اسلوب سکھائے جانے لگے ۔ سرکاری مشینری پر عوام کی نظر رھنے لگی ، اور سرکاری عملے رفتہ رفتہ عام آدمی کی ضرورتوں کو سمجھنے اور انھیں پورا کرنے لگے ۔ میری اس ساری کوشش کا مقصد یہ تھا کہ عوام کے دل میں اپنے نمائندوں پر اعتماد پیدا ھو تاکہ وقت آنے پر وہ ان نمائندوں کو زیادہ اھم سیاسی ذمہ داریاں سونپ سکیں ۔ سنہ ۱۹۶۰ء میں میں نے بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں سے جو سند اختیار حاصل کی تھی وہ اس سلسلے کا پہلا قدم تھا ۔

میں نے اس سوال پر خاصا غور و خوض کیا کہ بنیادی جمہوریتوں کو سیاسی ذمہ داریاں دی جائیں، یا ان کی سرگرمیوں کو صرف اقتصادی اور سماجی کاموں تک محدود رکھا جائے۔ نظریات پر چلنے والوں نے مجھے مشورہ دیا کہ انہیں کوئی سیاسی ذمہ داری نہ دی جائے، بلکہ سرکاری اداروں سے ان کا تعلق بھی ختم کر دیا جائے۔ میں نے سوچا کہ اگر ان کی بات مان لیتا ہوں تو یہ سارا نظام ہی بے جان ہو کر رہ جائے گا۔ سرکاری افسروں کے ساتھ ربط و ضبط سے دو کارآمد باتیں حاصل ہوئی تھیں۔ اول یہ کہ اس سے حکومت کے کاموں کا محاسبہ ہوتا رہتا تھا اور دوسری زیادہ اہم بات یہ تھی کہ اس طرح بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کو یہ سمجھنے کا موقع ملتا تھا کہ حکومت کا کاروبار کس طرح چلتا ہے، اور وہ اس کی نگرانی اور رہنمائی بھی کر سکتے تھے۔ اگر بالآخر حکومت کی تمام مقامی سرگرمیوں کو عوام کے نمائندوں کی براہ راست ذمہ داری بنانا مقصود تھا تو بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں اور سرکاری عہدہ داروں کے درمیان اس ربط و ضبط کو قائم رکھنا لازمی تھا۔ میری نظریں اس آنے والے دور کو دیکھ سکتی تھیں جب سرکاری عہدہ داروں کی حیثیت کارندوں کی ہوگی اور عوام کے نمائندوں کی حیثیت بجا طور پر منتظمین کی۔

اسی طرح یہ خیال بھی غیر حقیقت پسندانہ تھا کہ ملکی ترقی اور سیاسیات کو الگ الگ رکھا جائے۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کی حیثیت خواہ مخواہ کے سماجی کارکنوں کی سی بن کے رہ جائے، جن کو نہ تو کچھ اختیار حاصل ہو اور نہ جن کا ملک کے سیاسی معاملات میں کوئی دخل ہو۔ ہمارے پاس اتنے آدمی ہی کہاں تھے کہ سربراہوں کے الگ الگ سلسلے قائم کئے جاتے۔ ایک ترقیاتی سرگرمیوں کے لئے اور ایک سیاسی معاملات کے لئے۔ اگر بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کو سیاسی معاملات میں اپنے اپنے انتخابی حلقے کے حق نیابت سے محروم رکھا جاتا، تو ان کی ساری اہمیت ہی جاتی رہتی اور وہ یا تو دفتری حکومت کے تابع فرمان بن کے رہ جاتے، یا پھر ان لوگوں کے جو اپنی

دولت۔ یا دوسری قبائلی اور فرقہ وارانہ وجوہ کی بنا پر اثر و رسوخ رکھتے تھے۔

میں اس مغالطے میں نہیں تھا کہ سنہ ۱۹۵۹ء میں عوام نے جن لوگوں کو بنیادی جمہوریتوں کا ممبر چنا تھا، وہ سب کے سب لائق فائق تھے یا ان سے بہتر لوگ موجود نہ تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ پرانے سیاست دانوں نے اس نظام کے خلاف بڑا عیارانہ پروپیگنڈہ کیا تھا اور ان کی ہر طرح یہ کوشش رہی تھی کہ لائق لوگ ان کے علاقے سے منتخب نہ ہونے پائیں۔ بعض جگہ تو انھوں نے اپنے گھریلو نوکروں کو بنیادی جمہوریت کا ممبر منتخب کرا دیا تھا۔ ان کا مقصد اس نظام کو ناکارہ بنانا اور ''دیہاتیوں'' کا مذاق اڑوانا تھا۔ اس کام میں شہر کے اعلیٰ طبقے نے بھی ان کا خوب ساتھ دیا۔ یہ لوگ اکثر بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کے علاقائی لباس اور ان کے ''دیسی'' طور طریقوں کی ہنسی اڑاتے تھے۔ نام نہاد اہل دانش کے نزدیک بنیادی جمہوریت کے کسی ممبر کا پکڑ ہی اس نظام کا سارا بھرم کھو دینے کے لئے کافی تھا۔ بھلا جو شخص انگریزی میں بات چیت نہ کر سکتا ہو وہ قوم کا نمائندہ کیسے بن سکتا تھا؟ بنیادی جمہوریتوں کے یہ ممبر جنھوں نے نہ تو کبھی شیکسپیئر کا کوئی ڈراما پڑھا تھا اور نہ وہ ٹی۔ایس۔ایلیٹ کے کسی مصرعے کا حوالہ دے سکتے تھے، ان حضرات کو یوں معلوم ہوتے تھے جیسے کچھ وحشی لوگ ہیں جنھیں سرداری دے دی گئی ہے۔

اس سارے پروپیگنڈے کا مقصد عام آدمی کی قدر گھٹانا تھا۔ یہ ہمارے ذہین طبقے کا رد عمل تھا، اس نظام کے خلاف جس کے تحت قوم کے سب افراد کو بلا امتیاز ثروت و تعلیم، ترقی کی نئی نئی راہیں دکھائی گئی تھیں۔ انھوں نے نادانستہ طور پر میرے قول کو صحیح ثابت کر دیا، یعنی رہنمائی پر صرف چند افراد کا اجارہ نہیں ہو سکتا، جو اعلیٰ مغربی علوم یا معاشرت سے بہرہ مند ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ ایک گھریلو نوکر اپنے آقا سے بہتر رہنما ثابت ہو، جس کے دل میں عوام کا زیادہ درد ہو اور جو عوامی مسائل کے لئے زیادہ وقت نکال سکے۔ پرانے سیاست دانوں اور شہری

معاشرے کے بعض حلقوں کا یہی رویہ تھا جس نے بالآخر میرے دل میں یہ بات بٹھا دی کہ اگر بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کو سیاسی ذمہ داری نہ سونپی گئی تو انہیں ختم ہوتے دیر نہ لگے گی اور ان کے ساتھ ھی یہ سارا نظام بھی بیٹھ جائے گا۔

سنہ ۱۹۶۲ء کے آغاز تک لوگوں کو بنیادی جمہوریتوں کی افادیت اور ان کے اثر کا اندازہ ھونا شروع ھو گیا تھا۔ ساتھ ھی یہ بات بھی روشن ھوتی جا رھی تھی کہ میں انہیں سیاسی فرائض سونپنے کا ارادہ رکھتا ھوں۔ نئے آئین کا اعلان یکم مارچ سنہ ۱۹۶۲ء کو کر دیا گیا۔ اس کے بعد بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں نے اپریل میں قومی اسمبلی اور مئی سنہ ۱۹۶۲ء میں صوبائی اسمبلیوں کے لئے قوم کے نمائندے چنے۔ ان انتخابات سے پہلے میں نے ایک حکم جاری کر کے انتخابی کمیشن کو اختیار دے دیا تھا کہ انتخابات دیانت داری، انصاف اور غیر جانب داری کے ساتھ عمل میں لانے کے لئے تمام ضروری تدبیریں کی جائیں اور کسی قسم کی دھاندلی یا بددیانتی کی باتیں نہ ھونے پائیں۔ پرانے سیاست دانوں نے سوچا کہ اگر ھم الیکشن میں کھڑے نہ ھوئے تو سیاسی زندگی سے ھمارا تعلق بالکل قطع ھو جائے گا۔ دلچسپ بات یہ تھی کہ وھی لوگ جو بھرے جلسوں میں اس نظام کی برائیاں کرتے تھے، اب ایسے پلٹے کہ بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں سے حمایت کے طلب گار ھونے لگے۔ آقا اپنے گھریلو نوکروں کے پاس اور زعمائے شہر ان ھی ''پگڑ بند دیسیوں،، کے پاس ووٹوں کے لئے جا رھے تھے۔ یہ ان کے لئے عبرت کا بڑا اچھا سبق تھا۔

ابھی تک سیاسی پارٹیوں کو بحال نہیں کیا گیا تھا۔ میں نے ۱۰مئی سنہ ۱۹۶۲ء کو اعلان کیا کہ قومی اسمبلی ''مفصل اور عمومی بحث کے بعد،، سیاسی پارٹیوں کے سارے مسئلے پر نئے سرے سے غور کرے گی۔

نئی قومی اسمبلی کا اجلاس ۸جون سنہ ۱۹۶۲ء کو راول پنڈی میں ھوا۔ میں نے دوسری جمہوری حکومت کے نئے آئین کے تحت حلف اٹھایا۔ اسی روز مارشل لا اٹھا دیا گیا اور اس کے بعد سے عام

ملکی قانون کے تحت حکومت کا کاروبار چلنے لگا - میں نے اسمبلی کے اراکین اور قوم سے اپیل کی کہ اس آئین کو منصفانہ طور پر آزمایا جائے - میری رائے میں قومی اسمبلی کے سامنے بڑے بڑے مقاصد یہ تھے :

۱- بیرونی خطرے اور اندرونی انتشار سے پاکستان کی سالمیت کو محفوظ رکھنا ،

۲- پاکستان کو زیادہ سے زیادہ طاقتور بنانا اور دونوں بازوؤں کے باھمی شک و شبہ کی ساری علامتوں کو دور کر کے عوام میں قومی نقطۂ نگاہ کو ترقی دینا، اور

۳- لوگوں کی اخلاقی اور مادی خوشحالی کے لئے اقدامات کرنا اور ایک سماجی فلاحی مملکت کے لئے راہ ھموار کرنا -

یہ مقاصد ایک مضبوط اور مستحکم حکومت ھی کے ذریعے حاصل ہو سکتے تھے جو طویل عرصے کے منصوبے اور پالسیاں بنا سکے اور ان کو عمل میں لا سکے - اگر حکومت کو غیر دیانت دارانہ گٹھ جوڑ اور سیاسی پارٹیوں کے دباؤ سے سابقہ رہا تو ملک ھرگز ترقی نہ کر سکے گا -

دوسری اھم بات یہ تھی کہ مشرقی اور مغربی پاکستان میں پوری پوری مفاھمت اور یک جہتی پیدا کی جائے - چونکہ دونوں صوبوں کو فاصلے نے جدا کر رکھا ھے، اس لئے دونوں میں کچھ اختلاف یا غلط فہمیاں پیدا ھو جانا لازمی تھا - مگر اس بات کو یاد رکھنا ضروری ھے کہ اگر ان اختلافات کو بعض شعبوں میں زیادہ طول دیا گیا تو نتیجہ بربادی ھوگا - ھمیں یہ ماننا پڑے گا کہ ملک کی یک جہتی ، سلامتی اور ترقی ایسی باتیں ھیں جن سے سبھی کا یکساں تعلق ھے - قومی اسمبلی میں میں نے اپنی افتتاحی تقریر میں کہا :

''آج سے ھم اپنی قومی زندگی اور عمل کے نئے دور میں داخل ھو رھے ھیں - مجھے امید ھے کہ اس قسم کی اھم تبدیلی کے موقع پر لوگ اپنے رویے سے پختہ کاری ، دانش مندی اور ضبط و نظم کا ثبوت دیں گے - اگر ھر طبقے کے عوام بالعموم اور اسمبلی کے اراکین

اور ارباب علم و دانش بالخصوص آئینی اداروں کی بحالی کی برکتوں کو محسوس اوز تسلیم کر لیں تو یہ امر ہمارے لئے بڑی تشفی کا موجب ہوگا - عوامی فکر کے رہنماؤں کی حیثیت سے ان کا فرض ہے کہ وہ قوم کے سامنے حسن سلوک اور شائستہ برتاؤ کی مثال قائم کریں - ہم من حیث القوم فکر و عمل میں انتشار کے متحمل نہیں ہو سکتے -

میں آپ کو یہ بات جتا دینا چاہتا ہوں کہ آئینی نظام کی بحالی کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ سیاسی زندگی کا آغاز اس مقام سے کریں جہاں ۸-اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء کو پہنچے تھے - پچھلے ساڑھے تین سال کے عرصے میں بہت کچھ سوچ بچار کیا گیا ہے اور بہت سے منصوبے بنائے گئے ہیں- یہ کام بڑی تیزی کے ساتھ کیا گیا ہے - اس عرصے میں عوام حکومت سے ٹھوس نتائج کی توقع رکھنے کے عادی ہو گئے ہیں - ایسی ہی توقع وہ آپ سے بھی رکھیں گے - اس کا مطلب یہ ہے کہ صرف تعمیری سعی و کوشش اور گہرا تدبر ہی عوام کے نکتہ رس شعور کو بیدار کر سکے گا ، جذباتی اور ہیجان انگیز تقریریں اور بیانات نہیں -

یہ آئین جس جذبے کے ساتھ وضع کیا گیا ہے، اس کو اسی جذبے کے ساتھ عمل میں لانا چاہئے - اس میں ہمیں جس قدر کامیابی ہوگی، اسی پر ہماری آئندہ نسلوں کی بھلائی کا دار و مدار ہوگا اور ان لوگوں کا عقیدہ اور یقین برحق ثابت ہو سکے گا جنھوں نے قائد اعظم محمد علی جناح کی رہنمائی میں قیام پاکستان کے لئے جد و جہد کی اور تکالیف آٹھائیں -،،

آئین پر جو لمبا چوڑا مباحثہ شروع ہوا تھا وہ قومی اسمبلی کے افتتاح کے ساتھ ہی ختم نہیں ہو گیا ، بلکہ اس سارے معاملے پر اسمبلی کے اندر شد و مد کے ساتھ بحث جاری رہی - میں نے یہ بات واضح کر دی تھی کہ مجھے آئین میں ٹھوس اور تعمیری ترمیمیں منظور کر لینے میں عذر نہ ہوگا - آئین میں ترمیم کی شرط رکھی ہی اس لئے گئی تھی - لیکن اگر کسی بنیادی تصور میں تحریف کرنے کی کوشش کی گئی ، تو آئین کا سارا ڈھانچا ہی بیٹھ جائے گا - اور میں کسی ایسی کارروائی کا ساتھ نہیں دوں گا جس کا نتیجہ انتشار اور ابتری ہو -

قومی اسمبلی کو دو اہم معاملوں کا تصفیہ کرنا تھا - ان میں سے ایک کا تعلق سیاسی پارٹیوں کی بحالی سے تھا ، اور دوسرے کا ہمہ گیر حق رائے دہی کے دستور کے تحت ، جو آئین میں شامل تھا ، ووٹ دینے کے طریق سے - اسمبلی اس نتیجے پر پہنچی کہ سیاسی پارٹیوں کو بحال کر دیا جائے اور میں نے متعلقہ بل کی منظوری دے دی - رائے دہی کے کمیشن کی رپورٹ بھی اسمبلی میں پیش ہوئی اور ممبروں کی بھاری اکثریت نے فیصلہ کیا کہ قوم صدر مملکت، قومی اور صوبائی اسمبلیوں کے ممبروں کا انتخاب بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کے ذریعے کرے، جن کی حیثیت ایک انتخابی ادارے کی ہوگی۔ اسمبلی نے یہ فیصلہ بھی کیا کہ پہلے بنیادی جمہوریتوں کے ممبر انتخابی ادارے کے ممبروں کی حیثیت سے اپنے فرائض کی تکمیل کر لیں تب انہیں سماجی اور ترقیاتی کاموں کی ذمہ داریاں سونپی جائیں - میں نے اس کو بھی منظور کر لیا -

میرا خیال تھا کہ قومی اسمبلی ان دو اہم معاملوں کا فیصلہ کر لینے کے بعد اب قومی تعمیر کے کام میں مصروف ہو جائے گی - مگر اسمبلی کے باہر جو سیاسی گروہ اور ادارے تھے ، انہوں نے دباؤ ڈالنے کا سلسلہ بدستور جاری رکھا اور ملک میں اختلافات اور رد و کد کی فضا قائم کئے رہے - حزب مخالف میں جو کئی گروہوں پر مشتمل تھا، سابقہ سیاسی پارٹیوں کی بحالی کے مسئلے پر سخت اختلاف تھا - ان کی ایک جماعت اس بات کی حامی تھی کہ سیاسی پارٹیوں کو بحال نہ کیا جائے اور ایک قسم کی متحدہ کمان کے تحت ''آئین کو جمہوری بنانے'' کی مہم شروع کی جائے - دوسرے گروہ زیادہ حقیقت پسند تھے - انہوں نے اپنی اپنی سیاسی پارٹیوں کو بحال کرنے کا فیصلہ کیا ، تاکہ آئین کے تحت سنہ ۱۹۶۵ء میں منعقد ہونے والے عام انتخابات کی تیاری کی جا سکے - جہاں تک میرا خیال ہے اول الذکر گروہ عام انتخابات کو ٹالنا چاہتا تھا - جس زمانے میں یہ لوگ برسر اقتدار تھے انہوں نے ہمیشہ انتخابات کے تمام پروگراموں کو ناکام بنا کر ھی اپنا اقتدار قائم رکھا تھا - عام انتخابات تو الگ رہے ان لوگوں نے ضمنی انتخاب تک میں شاذ ھی

کبھی کھڑے ہونے کی جرأت کی تھی - مجھے ان کی فکر نہ تھی کیونکہ میں جانتا تھا کہ اس نظام نے عوام میں اتنا اعتماد ضرور حاصل کر لیا ہے کہ ان لوگوں کے ارادوں کو نیچا دکھا سکے -

وہ گروہ جو سیاسی پارٹیوں کو استوار کرنے میں مصروف تھے مجھے ان پر کوئی اعتراض نہ تھا - میں جانتا تھا کہ آئندہ عام انتخابات کے موقع پر اس آئین کو ایک سیاسی آزمائش میں سے گزرنا ضروری ہے، اور میں نے فیصلہ کر رکھا تھا کہ ملک کو قومی سطح پر انتخابات کا پورا پورا تجربہ حاصل ہونا چاہئے - میں نے محسوس کیا کہ آئین کی حمایت میں فیصلہ کن جنگ لڑنے کے لئے مجھے کسی نہ کسی سیاسی پارٹی کی ضرورت پڑے گی - پاکستان مسلم لیگ کی تنظیم نو کے بعد میں نے اس کی صدارت قبول کر لی - مخالف پارٹیوں کے بارے میں مجھے جس بات کا اندیشہ تھا وہ یہ تھی کہ ان میں سے بیشتر نے ایسے سیاسی پروگرام بنا رکھے تھے، جو بنیادی طور پر منفی اور تخریبی قسم کے تھے - ان کا دار و مدار جذبات کو بھڑکانے اور شورش پھیلانے پر تھا - ان میں سے کوئی پارٹی بھی ایسی نہ تھی جو قومی فلسفے کی حامل ہو - بعض پارٹیاں خود مختاری کے بہانے دونوں صوبوں کو جدا جدا کرنے کے درپے تھیں - یہ مغربی پاکستان کی وحدت کو بھی توڑنا چاہتی تھیں - اور کچھ قومی اصلاح و ترقی کے خلاف جد و جہد کر رہی تھیں اور مذہب کے نام پر ایک ایسی آمریت قائم کرنا چاہتی تھیں جو ہر قسم کی ترقی کی دشمن تھی -

اس زمانے میں مجھے مشورہ دیا گیا تھا کہ میں کسی سیاسی پارٹی سے تعلق نہ رکھوں اور اس میں میرا کچھ فائدہ بھی تھا، لیکن یہ دیکھتے ہوئے کہ مخالف پارٹیاں شور و شر پھیلانے پر آدھار کھائے بیٹھی ہیں، میں نے اس واحد سیاسی پارٹی کی حمایت کرنے کا فیصلہ کیا جس نے قوم کے سامنے ایک تعمیری اور قومی پروگرام پیش کیا تھا، ایسا پروگرام جس میں پاکستان کا بنیادی نظریہ جھلکتا تھا اور جو قوم کو ترقی کی دعوت دیتا تھا -

جب سنہ ۱۹۶۴ء قریب آیا تو مخالف پارٹیوں نے اپنی سرگرمیاں تیز کر دیں اور انہیں ایک صدارتی امیدوار کی جستجو ہوئی - وہ یہ

جانتے تھے کہ کوئی بھی ایک پارٹی ایسی نہیں ہے جو خود اپنا امیدوار کھڑا کرنے کے قابل ہو - ان میں سے بعض کا خیال تھا کہ جیسے وہ انتخابات کو ٹالتے رہے تھے ویسے ہی شاید میں بھی ان کی پیروی کرتے ہوئے کسی نہ کسی بہانے انتخابات ملتوی کرا دوں ، لیکن انتخابی کمیشن جس منظم طریق پر رائے دہندگان کی فہرستیں تیار کرا رہا تھا اور انتخاب کا سارا پروگرام جس ڈھب سے بنایا جا رہا تھا ، اس کو دیکھتے ہوئے مخالف پارٹیوں کو یقین ہو گیا تھا کہ میں نے اپنا معاملہ قوم کی مرضی پر چھوڑ دینے کا فیصلہ کر لیا ہے - بس اسی طریق سے میں ثابت کر سکتا تھا کہ آئین ایک حقیقی اور زبردست ادارہ ہے اور کوئی جعلی دستاویز نہیں جسے میرے ذاتی مقاصد کے حصول کے لئے وضع کیا گیا ہو - یہ ایک قومی ادارہ ہے جسے قومی مقاصد کے حصول کے لئے وضع کیا گیا ہے۔

مجھے مخالف پارٹیوں کی قوت کا اچھا خاصا اندازہ تھا - بہت سے عناصر ان اصلاحات کی وجہ سے ناخوش تھے جو میں نے جاری کی تھیں - بعض مذہبی گروہ عائلی قوانین کے آرڈیننس کے بارے میں شور شرابا مچا رہے تھے - پھر وہ لوگ تھے جنھیں زرعی اصلاحات سے نقصان پہنچا تھا - ان کا اقتدار چھن گیا تھا اور وہ خود کو بدلے ہوئے حالات کے مطابق ڈھال نہیں سکے تھے - علاوہ ازیں مشرقی پاکستان میں ایک عنصر ایسا تھا جو ایک کمزور اور غیر مؤثر مرکز کا خواہاں تھا - اس کا مقصد مرکزی حکومت اور مغربی پاکستان کے خلاف نفرت پھیلانا اور اس طرح ملک کی یک جہتی کو نقصان پہنچانا تھا - میں یہ بھی جانتا تھا کہ مخالف پارٹیاں ملکی انتظام کی چھوٹی بڑی فروگزاشتوں اور بری بھلی سبھی باتوں کا مجھی کو قصور وار ٹھہرائیں گی - اگر کسی دور دراز گاؤں میں پولس کے کسی سپاہی سے ، یا کسی مجسٹریٹ کی عدالت کے کسی کلرک سے کوئی قصور سرزد ہوا ہوگا تو اس کا ذمہ دار بھی میں ہی ٹھہروں گا - چونکہ وہ کبھی اصول قاعدے کے پابند نہیں رہے ، اس لئے ہر بات کا الزام ایک ہی فرد کو دینے سے نہیں چوکیں گے -

ستمبر سنہ ۱۹۶۴ء میں متحدہ مخالف پارٹیاں مس فاطمہ جناح کو صدر کے عہدے کے لئے اپنا امیدوار بنانے پر رضامند ہو گئیں - حقیقت یہ ہے کہ مس جناح اور مختلف پارٹیوں میں کوئی بات مشترک نہ تھی - پھر بھی ان پارٹیوں سے اپنی متفقہ حمایت کا اقرار حاصل ہونے پر وہ بلا تامّل مقابلے میں آگئیں - انھوں نے مخالف پارٹی کی اس پیش کش کو قبول کیا تو مجھے کوئی تعجب نہ ہوا - چونکہ مخالف پارٹی کی اس ساری مہم کی بنیاد ہی جذباتیت پر تھی ، اس لئے یہ نامزدگی بھی ایک منطقی سی بات معلوم ہوتی تھی - موصوفہ قائد اعظم رح کی ہمشیرہ تھیں ، اس لئے اور کچھ نہیں تو جذباتی وجوہ کی بنا پر ہی ان کا توجہ حاصل کرنا لازمی تھا - مخالف پارٹیوں کو یہ بھی معلوم تھا کہ ان سے کام نکال لینے کے بعد انہیں راستے سے ہٹا دینا آسان ہوگا - ممکن ہے یہ ان کی بھول ہو ، لیکن اس وقت تو ان کا یہی خیال تھا -

میں نہیں جانتا کہ مس جناح نے کن امور کو نظر میں رکھ کر صدارت کا امیدوار بننا منظور کیا تھا - وہ گوشہ نشینی کی زندگی گزار رہی تھیں اور سیاسیات میں کچھ دلچسپی نہ لیتی تھیں ، سوائے اس کے کہ قومی دنوں پر اخبارات کے لئے کوئی بیان جاری کر دیں - جب سے قائد اعظم نے وفات پائی تھی ، انھوں نے ہر حکومت کی مخالفت اور اس پر نکتہ چینی کرنے کا وطیرہ اختیار کر لیا تھا - یہاں تک کہ لیاقت علی خاں مرحوم کے زمانے میں بھی وہ ایک فریق مخالف بنی رہیں - وہ عوام میں مایوسی و بد دلی پھیلانے اور انہیں حکومت وقت سے بدظن کرنے کا کوئی موقع ھاتھ سے نہ جانے دیتی تھیں - اپنے گوشۂ تنہائی اور قائد اعظم کی یاد کی پناہ میں انھوں نے اپنی حیثیت ایک ثالث اور مشیر کی سی بنا لی تھی - جب مارشل لا جاری کیا گیا تو انھوں نے اس تبدیلی کا خیر مقدم کیا ، لیکن پھر جلد ہی اپنا پرانا رویہ اختیار کر لیا - ایک موقع پر میں نے انھیں لکھا کہ آپ حکومت کی پالسیوں پر اپنے فیصلے صادر کرنے سے پہلے جملہ حقائق سے آگاھی حاصل کر لیا کریں - میرا خیال ہے کہ ایسا مشورہ دینے پر انھوں نے مجھے کبھی نہیں بخشا -

ممکن ہے مس جناح نے ملک میں میری مخالفت کا اندازہ حقیقت سے کچھ زیادہ لگایا ہو - پھر انھوں نے دل میں یہ بھی سمجھا ہو کہ وہ قدیم رہنماؤں کی حمایت سے وہ پوزیشن حاصل کر لیں گی جس کی وہ متمنی تھیں - ایک لحاظ سے ان کی نامزدگی پر مجھے خوشی ہوئی - مخالف پارٹی نے میرے مقابلے میں ایک ایسا حریف کھڑا کیا تھا کہ اس سے زیادہ زبردست حریف ملنا ممکن نہ تھا - انتخابی معرکہ بڑے زور کا ہوگا اور اس سے میرے نظریات کی معقولیت ثابت ہو جائے گی جو حقیقت پسندی پر مبنی تھے ، جذباتیت اور ہیجان انگیزی پر نہیں ، جس کی مخالف پارٹی عوام سے اپیل کر رہی تھی -

صدارتی امیدواروں کے ناموں کا اعلان ، انتخابی ادارے کے نمائندوں کے انتخاب سے پہلے ھی ہو گیا تھا - معاشرے کا ہر بالغ ممبر جانتا تھا کہ بنیادی جمہوریت کے جس ممبر کو اس نے چنا ہے، وہ پاکستان کے آئندہ صدر کا انتخاب کرے گا - انتخابی ادارے کے قانون کے تحت° جو ۱۷-اپریل سنہ ۱۹۶۴ء کو منظور کیا گیا ، دونوں صوبوں کو چالیس چالیس ہزار علاقائی یونٹوں میں تقسیم کر دیا گیا تھا - ان میں سے ہر ایک یونٹ کو بنیادی جمہوریت کا ایک ممبر چننا تھا - پھر یہ سب ممبر مل کر ایک انتخابی ادارہ بناتے جسے صدر مملکت اور مرکزی و صوبائی اسمبلیوں کے ممبروں کا انتخاب کرنا تھا - انتخابی کمیشن نے ان یونٹوں کی حدود متعیّن کرنے میں ان باتوں کا خیال رکھا تھا : ''علاقائی وحدت ، آبادی کی تقسیم اور انتظامی سہولت،، - گیارہ کروڑ کی کل آبادی میں سے رائے دہندگان کی تعداد تقریباً چار کروڑ پچاس لاکھ تھی جن کے نام رجسٹر میں درج تھے - اس بنیاد پر اوسطاً ہر ایک یونٹ کی آبادی ایک ہزار تہتّر مقرر کی گئی تھی - انتخابی حلقوں کی حدود کے تعیّن اور اعتراضات کے تصفیے کا کام ۲۰-جولائی سنہ ۱۹۶۴ء تک مکمل ہوگیا ، اور اگست کے وسط تک انتخابی یونٹوں کی تفصیلات اور اس کے ساتھ ہر ایک یونٹ کے رائے دہندگان کی فہرستیں شائع کر دی گئیں - پولنگ افسروں کی ایک کثیر تعداد کی ضرورت تھی - اس مطلب کے لئے

سرکاری عہدہ داروں، ڈاکٹروں اور اُستادوں کی خدمات حاصل کی گئیں -

عوام نے بنیادی جمہوریتوں کے ان تازہ انتخابات میں سنہ ۱۹۵۹ء کے انتخابات کی نسبت کہیں زیادہ دل چسپی لی - ہر شخص جانتا تھا کہ ملک کی جمہوری ہیئت کا فیصلہ ان انتخابات کے نتائج ہی پر مبنی ہوگا - مشرق پاکستان میں ایک لاکھ سے زیادہ اشخاص نے انتخابی مقابلوں میں حصہ لیا - مغربی پاکستان میں صرف چوالیس ضلعوں میں ایک لاکھ اٹھائیس ہزار سے زیادہ اشخاص نے نامزدگی کے کاغذات داخل کئے - مجموعی طور پر انتخابات کی کارروائی خوش گوار طریق پر عمل میں آئی البتہ بعض پولنگ اسٹیشنوں پر تشدد کے واقعات بھی ہوئے - بنیادی جمہوریتوں کے جو ممبر منتخب ہوئے ، ان میں سے اکثریت ایسے لوگوں کی تھی جن کی عمر تیس سے چالیس سال تک تھی - مشرق پاکستان میں منتخب شدہ ممبروں میں سے ۵۴ فی صد نے ثانوی درجے تک تعلیم حاصل کی تھی - مغربی پاکستان میں منتخب شدہ ممبروں میں سے ۲۱ فی صد نے ثانوی درجے تک اور ۲۷ فی صد سے زیادہ نے ابتدائی درجے تک تعلیم پائی تھی - یہ تناسب صوبوں میں تعلیم کے اوسط سے اونچا تھا -

سیاسی پارٹیوں میں سے کوئی بھی اتنی منّظم نہ تھی کہ وہ اسی ہزار نشستوں کے انتخابات کے لئے اپنے اُمیدوار کھڑے کرتی - مخالف پارٹی نے اس صورت حال سے فائدہ اٹھایا - وہ جس اُمیدوار کا بھی پلہ بھاری دیکھتی اسے اپنا اُمیدوار قرار دے دیتی -

جب اکتوبر اور نومبر سنہ ۱۹۶۴ء میں دونوں صوبوں کے انتخابات کے نتائج کا اعلان کیا گیا تو اس سے بڑی مضحکہ خیز صورت حال پیدا ہوئی - ہر سیاسی پارٹی کا دعویٰ تھا کہ اس نے قریب قریب تمام نشستوں پر قبضہ کر لیا ہے - اپنے اس دعوے کے ثبوت میں ان پارٹیوں نے اپنے اپنے اُمیدواروں کے ناموں کی فہرستیں مشتہر کرنی شروع کیں - اس پر تعجب نہ ہونا چاہئے کہ ان میں سے اکثر نام سب فہرستوں میں مشترک تھے -

(۲)

مس جناح نے بنیادی جمہوریتوں کے انتخابات سے بہت پہلے اکتوبر

کے تیسرے ہفتے میں اپنے صدارتی انتخاب کی مہم شروع کی ۔ انہوں نے کراچی سے آغاز کیا ۔ پہلے ہی عام جلسے میں وہ کھل کر سامنے آ گئیں ۔ گویا لگی لپٹی اٹھا نہ رکھیں گی ۔ فکر اور استدلال کا وہاں کام نہ تھا ۔ شروع سے آخر تک جذباتیت ہی پر انحصار تھا ۔ ان کے گرد کراچی میں بڑا بھاری مجمع اکھٹا ہو گیا تھا ۔ خوب خوب میزیں پیٹی گئیں اور نعرہ بازی ہوئی ۔

میں نے مس جناح کے پہلے عام جلسے کے نتائج پر غور کرنے کے لئے اپنے چند سیاسی رفقا کو بلوایا ۔ وہ افسردہ اور فکر مند نظر آتے تھے ۔ ان کو اندیشہ تھا کہ جس قسم کا حملہ مس جناح نے شروع کیا ہے ، اس کا توڑ مشکل ہوگا ، کیونکہ موصوفہ بہر صورت ایک معمر خاتون تھیں اور قائد اعظم کی ہمشیرہ کی حیثیت سے وہ ملک بھر میں عزت و احترام کی نظر سے دیکھی جاتی تھیں ۔ میں نے اپنے رفقا سے کہا کہ ہمیں ان کو اسی نظر سے دیکھنا چاہئے جس نظر سے ایک صدارتی امیدوار یا ایک مدّ مقابل کو دیکھا جاتا ہے ۔ ہمیں ان کا پورا پورا مقابلہ کرنا ہوگا ، لیکن شائستگی اور رکھ رکھاؤ بہر حال ملحوظ رہنا چاہئے ، خواہ وہ اور ان کے ہواہ خواہ کیسے ہی حربے استعمال کریں ۔ میں نے یہ بھی کہا کہ ہمیں ہجوم کی کثرت پر نہیں جانا چاہئے ۔ ملک میں پہلی بار عام انتخابات ہو رہے ہیں ، عوام کے لئے دونوں امیدواروں سے ملنا اور ان کے خیالات سننا لازمی ہے ۔ انتظامیہ کو سخت تاکید کر دی گئی کہ مس جناح کے جلسوں میں کسی قسم کی مداخلت نہ کی جائے اور انہیں ہر قسم کی سہولتیں بہم پہنچائی جائیں ۔ ملک بھر میں وہ جہاں بھی گئیں ان کو اطمینان اور آسائش سے سفر کرنے کی خاص سہولت دی گئی ۔

مجھے مشورہ دیا گیا کہ جہاں جہاں مس جناح جائیں ، میں بھی ان کے پیچھے پیچھے جاؤں ۔ میں نے اسے منظور نہ کیا ۔ میں نے سوچا کہ اگر ایک ہی شہر میں ایک ہی روز یا اس سے اگلے روز جلسے ہوئے تو دونوں طرف داروں میں جھڑپ ہونا لازمی ہوگا ۔ بہتر ہے کہ ہر ایک صوبے میں مس جناح پہلے دورہ کریں ۔ جب

وہ مغربی پاکستان کا دورہ ختم کر لیں اور مشرق پاکستان چلی جائیں تب میں اپنا دورہ شروع کروں -

چنانچہ مس جناح نے سارے مغربی پاکستان کا چکر لگایا اور کراچی ، پشاور، راول پنڈی ، لاہور وغیرہ اور کئی اور بڑے بڑے شہروں میں بھی عام جلسوں میں تقریریں کیں - ہر جگہ ان کا موضوع سخن ایک ہی تھا : ملک کا حال خراب ہے - کسی قسم کی ترقی نہیں ہوئی - کسی بات کی آزادی نہیں ہے - تقریر پر پابندی ہے - حکومت کی نہ کوئی بیرونی پالسی ہے نہ اندرونی - ایوب خاں ڈکٹیٹر ہے جو کسی قسم کی مخالفت برداشت نہیں کر سکتا وغیرہ وغیرہ - انھوں نے پرانے سیاست دانوں کی پرُ زور حمایت کی - وہ یہ بھول گئیں کہ جب وہ لوگ بر سر اقتدار تھے تو آپ ان پر بڑی سخت نکتہ چینیاں کیا کرتی تھیں - اب آنھوں نے دعویٰ کیا کہ ملک میں جس قدر ترقی ہوئی ہے اس کو انجام دینے یا اس کی ابتدا کرنے کا سہرا سیاست دانوں ہی کے سر ہے - انقلاب بہت بڑا ڈھونگ ہے - مس جناح نے سیاست دانوں کی ساری بد اعمالیوں کا ذمہ دار مجھی کو ٹھہرایا - مجھے ان سے اس امر کی آگاہی ہوئی کہ ہر کابینہ میرے ہی حکم سے بنائی یا توڑی جاتی رہی تھی - ہر وزیر اعظم اور گورنر جنرل میرے ہی حکم کا بندہ تھا - اخبارات نے ان کی تقریروں کو پہلے صفحوں پر نمایاں سرخیوں کے ساتھ شائع کیا اور جلد ہی سارا ملک صدارتی انتخاب کی لپیٹ میں آ گیا -

(۳)

میں نے اپنی مہم کا آغاز پشاور کے ایک عام جلسے سے کیا - میں نے زیادہ تر ان اصلاحات کا ذکر کیا جو انقلاب سے لے کر اب تک عمل میں آئی تھیں - وہ سہ پہر بڑی گھٹی گھٹی سی تھی اور بڑا بھاری مجمع اکھٹا ہو گیا تھا - مسلم لیگ کے رضاکار ھجوم کو قابو میں نہ رکھ سکے تھے اور بڑی دھکا پیل ہو رہی تھی - اچانک میری نظر ایک بڑے میاں پر پڑی جو اگلی صف میں آلتی پالتی مارے بیٹھے تھے - ان کے ھاتھ میں ایک پنجرہ تھا جس میں ایک بٹیر تھا - پشاور میں بٹیروں کو لڑانا بڑا دلپسند مشغلہ ہے - سبھی جانتے ہیں

کہ بٹیروں کی ایک قسم ایسی ہوتی ہے کہ خواہ کتنا ہی اچھا دانہ کھلاؤ اور دیکھ بھال کرو وہ بٹیر جیسے ہی اپنے حریف کو دیکھتا ہے میدان چھوڑ کر بھاگ جاتا ہے - میں نے اس پنجرے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ ''متحدہ مخالف پارٹیوں،، کے لیڈروں کا حال بھی ''میدان سے بھاگے ہوئے،، بٹیروں کا سا ہے - انہوں نے اپنی ساری سیاسی زندگی میں کبھی جم کر حالات کا مقابلہ نہیں کیا - اس پر خوب ہنسی رہی - اور جب تک میری مہم جاری رہی ، انہیں ''بھاگے ہوئے بٹیروں،، کے لقب ہی سے یاد کیا جاتا رہا- میں نے ذاتیات سے گریز کیا اور اپنی مہم کو شائستگی کی حدود میں رکھنے کی کوشش کی -

پشاور کے بعد میں نے راول پنڈی میں ایک بھاری عام جلسے سے خطاب کیا - یہی وہ جگہ تھی جہاں بعض مخالف لیڈروں نے حکومت کے خلاف اور خود میری ذات کے خلاف افترا پردازی اور بدگوئی میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی تھی - میرے خیال میں متحدہ مخالف پارٹیوں کی یہ خواہش تھی کہ یہ ساری مہم ایک دوسرے پر کیچڑ اچھالنے کا ایک سوقیانہ مشغلہ بن کر رہ جائے - لیکن میں نے ٹھان رکھی تھی کہ ایسا نہ ہونے پائے - میں جانتا تھا کہ مجھے بھی اپنی حریف کے بارے میں کچھ حقائق بیان کرنے ہوں گے، لیکن مجھے بہر صورت ان کا احترام ملحوظ رکھنا تھا، جس کی وہ مستحق تھیں -

راول پنڈی سے میں نے سڑک کے ذریعے لاہور کا سفر کیا اور راستے میں کئی جلسوں میں تقریریں کیں - مجھے کبھی خطیب ہونے کا دعویٰ نہ تھا اور مجھے روانی سے آردو بولنے میں کچھ وقت لگا - لیکن جس وقت میں لاہور پہنچا تو میں نے دیکھا کہ میں یاد داشتوں پر نظر ڈالے بغیر گھنٹوں تقریر کر سکتا ہوں - اس سے مجھے حاضرین جلسہ سے براہ راست رابطہ پیدا کرنے میں بڑی مدد ملی - لاہور کا جلسہ موچی دروازے کے باہر ہوا - یہ جگہ سیاسی معرکوں کی وجہ سے بڑی شہرت رکھتی ہے - بڑا زبردست اور پرُجوش مجمع تھا ، ہم نے کارروائی کے آغاز کے لئے کچھ شعرا اور مقامی مقررین کا انتظام

کر رکھا تھا ، لیکن لوگ ان میں سے کسی کو سننے کے لئے تیار نہ تھے - وہ میری تقریر سننے آئے تھے ، شعرا کا کلام یا پیشہ ور مقررین کی تقریریں سننے کے لئے نہیں - جس وقت میں تقریر کرنے کے لئے آٹھا تو سارا شور و غوغا تھم گیا اور سارا مجمع بڑا منظم نظر آنے لگا - میں نے بڑی مفصل تقریر کی - میں نے سادہ زبان میں سیدھی سیدھی باتیں کیں اور اصلاحات اور آئین کا بنیادی مفہوم بیان کیا - اس شام مجھے محسوس ہوا کہ میں نے مغربی پاکستان میں میدان مار لیا ہے -

ادھر مس جناح مشرقی پاکستان میں مصروف کار تھیں - ان کے جلسوں کی خبریں بڑا اثر پیدا کر رہی تھیں - انھیں مشرق پاکستان میں کچھ کامیابیاں تو حاصل ہوئی تھیں ، مگر ساتھ ہی وہ مخالف جماعتوں کی سخت باھمی رقابتوں اور کشیدگیوں کو بھی منظر عام پر لے آئی تھیں - خاص کر نیشنل عوامی پارٹی اور عوامی لیگ کے باھمی تنازعے کو - عوامی لیگ کے ایک لیڈر نے خود کو مس جناح کے معاملات کا چودھری مقرر کر لیا تھا ، جس سے دوسری پارٹیوں کے لیڈروں کو بڑی مایوسی ہوئی تھی - ادھر مس جناح خود اپنے رضا کاروں سے بڑی ڈانٹ ڈپٹ سے کام لے رھی تھیں - اس سے ان رضا کاروں کے دل میں یہ خیال پیدا ہونے لگا کہ کہیں مس جناح کو نامزد کرنے میں ہم سے غلطی تو نہیں ہوئی -

اس مہم کے دوران ھی میں خواجہ ناظم الدین وفات پا گئے ، جس سے مخالف گروہ کو سخت دھکا لگا - خواجہ صاحب بڑے کار آزمودہ سیاسی لیڈر تھے اور ان کی موجودگی سے مخالف گروہ میں اچھا خاصا وقار پیدا ہو گیا تھا - ستم یہ ھوا کہ مس جناح خواجہ ناظم الدین کے جنازے میں شمولیت کے لئے نہ ٹھہریں اور مشرق پاکستان سے رخصت ہو گئیں - میں اس شام سکھر میں تھا - ہم نے خواجہ ناظم الدین کی وفات پر تعزیت کی قرار داد منظور کی -

مخالف گروہ ''سی-او-پی،، (کمبائنڈ آپوزیشن پارٹیز) نے ایک نو نکاتی پروگرام اپنایا تھا - اس پروگرام کے مضمون نے ان کی اور بھی قلعی کھول دی - پروگرام کا مضمون تیار کرنے کا کام نظام اسلام

پارٹی کے چودھری محمد علی کے سپرد ہوا تھا - چودھری صاحب نے حسب معمول بڑی ہوشیاری سے کام لے کر اس پروگرام میں ہر قسم کے سمجھوتوں کو سمونے کی کوشش کی تھی - انھوں نے اس کی زبان جان بوجھ کر مبہم رکھی تھی تا کہ اس سے کوئی بھی جو چاہے مطلب نکال لے - جب اس پروگرام کا اعلان کیا گیا تو نیشنل عوامی پارٹی نے جو علانیہ طور پر بائیں بازو کا ادارہ ہے، یہ دیکھا کہ وہ ملائیت کے فلسفے کی حمایت کر رہی ہے - بنیادی اہمیت کے تمام مسائل سے پہلو تہی کی گئی تھی - پروگرام سے یہ ظاہر نہ ہوتا تھا کہ معاملات خارجہ میں مخالف پارٹیوں کی پالسی کیا ہوگی - نہ یہ بتایا گیا تھا کہ مشرقی اور مغربی پاکستان میں کس قسم کا سیاسی رشتہ ہوگا - کیا مخالف پارٹیاں ون یونٹ کے حق میں ہیں یا مغربی پاکستان کو تقسیم کرنا چاہتی ہیں؟ کیا مخالف پارٹیاں بنیادی جمہوریتوں کے نظام کی حمایت کرتی ہیں یا اس کی مخالفت؟ کوئی بات بھی صاف طور پر بیان نہ کی گئی تھی - اس پر لوگوں نے سوال کرنا شروع کیا کہ ''مخالف جماعتوں کا موقف کیا ہے؟،، میں نے اپنے ایک جلسے میں یہ رائے دی تھی کہ C.O.P. کا مطلب ہے Cult of Power یعنی مسلک اقتدار - ان میں ہوس اقتدار کے سوا اور کوئی بات مشترک نہ تھی - ان کی کیفیت ان بہت سی جنگلی بلیوں کی سی تھی جن کی دمیں ایک دوسری کے ساتھ باندھ دی گئی ہوں -

ہم نے تو اپنی طرف سے مخالف پارٹیوں کو ہر قسم کی سہولتیں بہم پہنچائی تھیں تا کہ وہ اپنے جلسے منظم اور پُر امن طریق پر منعقد کر سکیں، لیکن اس کے برعکس انھوں نے میرے جلسوں میں گڑبڑ پھیلانے کی کوشش کی - اعلان کیا گیا کہ عوامی لیگ کے بعض لیڈروں نے ''کوپ،، سے عہد کر رکھا ہے کہ وہ مجھے مشرق پاکستان میں کوئی عام جلسہ منعقد نہ کرنے دیں گے - مخالف سیاسی پارٹیوں میں سے عوامی لیگ سب سے زیادہ اس بات کی خواہش مند تھی کہ ملک میں بد نظمی اور ابتری پھیل جائے اور انتخابات نہ ہو سکیں - بعض ضلعوں میں مقامی شہرہ پشتوں کو بھرتی کر کے

رضا کاروں کی جماعت بنائی گئی تھی ، یہ لوگ دندناتے پھرتے اور ووٹروں کو ڈراتے دھمکاتے تھے - عوامی لیگ مشرق پاکستان میں صوبائی عصبیت کو ہوا دے رہی تھی اور اس کا بہت سا سیاسی زور مغربی پاکستان کے خلاف بے اعتمادی اور نفرت پیدا کرنے میں صرف ہو رہا تھا -

میری اپنی سیاسی پارٹی جو قومی بنیاد پر ایک تعمیری پروگرام کے لئے کام کر رہی تھی ، ان حالات سے بڑی پریشانی محسوس کر رہی تھی - ہم شورش انگیز حربے استعمال نہ کر سکتے تھے اور نہ اینٹ کا جواب پتھر سے دے سکتے تھے -

مشرق پاکستان میں میں نے اپنی مہم کا آغاز ڈھاکہ کے ایک جلسے سے کیا - یہ جلسہ پلٹن میدان میں منعقد کیا گیا ، جو ایسا ہی مشہور ہے جیسا لاہور کا موچی دروازہ - معلوم ہوتا تھا کہ مخالف پارٹی نے جلسے میں جگہ جگہ اپنے آدمی بٹھا رکھے ہیں تاکہ وہ جلسے کی کارروائی میں رکاوٹ پیدا کرتے رہیں - لیکن وہ باقی مجمع سے دب کر رہ گئے اور ان کی چلنے نہ پائی - جلسہ لوگوں سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا اور لوگوں نے بڑے سکون سے میری تقریر سنی - مجھے یقین ہو گیا کہ مخالف پارٹیوں کی حکمت عملی خواہ کچھ بھی ہو ، عوام دونوں طرف کے سیاسی فلسفے اور پروگرام سے براہ راست آگاہی حاصل کرنے کے دل سے مشتاق ہیں -

میں نے سارے مشرق پاکستان کا دورہ کیا اور بڑے بڑے مجمعوں میں تقریریں کیں - سب سے بڑا جلسہ رنگ پور میں ہوا - میرے چاروں طرف انسانوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر تھا - دیہات میں جہاں کہیں میں گیا ، میں نے لوگوں کو خوش حالی کے آثار کی طرف توجہ دلائی ، جو وہاں نظر آتے تھے - جہاں چھکڑے چلا کرتے تھے وہاں پکی سڑکیں بن گئی تھیں - جنگل جو وحشی درندوں سے اٹے پڑے تھے انھیں صاف کر دیا گیا تھا اور آبپاشی کی سہولتیں بہم پہنچائی گئی تھیں - لوگوں کو بجلی مہیا کی گئی تھی مواصلات کو بہتر بنایا گیا تھا اور منڈیوں میں مال کی نکاسی کا عمدہ انتظام کیا گیا تھا - عوام کی صحت بہتر ہو گئی تھی اور انھیں

اچھا کھانے اور اچھا پہننے کو ملتا تھا - دیہاتی کاموں کے پروگرام کے تحت بے شمار منصوبے تکمیل پا چکے تھے جن سے عوام کی فوری ضرورتیں پوری ہو رہی تھیں - یہ حکومت کی وہ ٹھوس کامیابیاں تھیں جن کی وقعت کوئی مخالف پارٹی کا بڑے سے بڑا پروپیگنڈا بھی کم نہ کر سکتا تھا -

میرا خیال ہے کہ میں نے اپنی مہم کے پہلے دور کے اختتام تک اپنے بنیادی خیالات لوگوں کے ذہن نشین کر دیئے تھے - دونوں صوبوں کی یک جہتی کے بغیر ملک زندہ نہیں رہ سکتا - ان کی سلامتی اور مستقبل کا انحصار ان کے باہمی اشتراک پر ہے - ملک کے لئے یہ لازمی امر ہے کہ اس کا مرکز مضبوط ہو تاکہ پالسیوں میں مطابقت پیدا کی جا سکے ، اور قومی پیمانے پر ہدایات جاری کی جا سکیں - اگر مرکز کمزور ہوگا تو صوبے ٹوٹ کر جدا جدا ہو جائیں گے - سات برس کے استحکام کی بنا پر زندگی کے ہر شعبے میں غیر معمولی ترقی ہوئی تھی - ہمیں جو کچھ امداد ملی تھی اسے مفید کاموں میں لگایا گیا تھا - پاکستان دنیا کی نظروں میں ترقی کا نمونہ بن گیا تھا - ملک کا وقار بڑھ گیا تھا - ہم اپنے بڑے بڑے ہمسایوں سے اپنے تعلقات خوش گوار بنانے میں کامیاب رہے تھے -

اس دوران میں بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں کے انتخابات کے نتائج کا اعلان کر دیا گیا - اب مس جناح نے مغربی پاکستان کا ایک اور دورہ کیا - ان میں اور ان کے رفقا میں اختلاف پیدا ہو گیا تھا ، لیکن اب ان کی کوشش محض یہ تھی کہ صوبائی اور فرقہ وارانہ بنیاد پر لوگوں کے جذبات کو بھڑکایا جائے - وہ جہاں کہیں جاتیں قومی پس منظر کو نظر انداز کر کے مقامی شکایات کا دکھڑا لے بیٹھتیں - شروع شروع میں لوگوں کو ان کے دیکھنے کا جو اشتیاق پیدا ہو گیا تھا ، وہ بھی اب کم ہونے لگا تھا - مخالف گروہ کے لیڈر انھیں جگہ جگہ گھسیٹے لئے پھرتے تھے اور یہ منظر بڑا افسوس ناک تھا - وہ ان کے کانوں میں یہ بات ڈالے جا رہے تھے کہ سارا ملک ان کی پشت پر ہے اور بنیادی جمہوریتوں

کے جو ممبر چنے گئے ہیں وہ سب کے سب مخالف پارٹی سے تعلق رکھتے ہیں -

میں نے اپنا انتخابی منشور جاری کیا ، جس میں میں نے اپنے اعتقادات اور اپنا پروگرام درج کر دیا - اس منشور میں قومی زندگی کے تمام پہلوؤں پر روشنی ڈالی گئی تھی - اور میرے فکر اور لائحہ عمل کا واضح خاکہ پیش کر دیا گیا تھا - مخالف پارٹی نے اس منشور کو انتخابی کرتب کے نام سے یاد کیا ، لیکن یہ نہیں بتایا کہ اس میں خرابی کیا ہے -

انتخابات کے لئے مارچ کا مہینہ مقرر کیا گیا تھا - مخالف پارٹیوں نے مطالبہ کیا کہ انتخابات جلد کرائے جائیں - ان کا خیال تھا کہ اگر بنیادی جمہوریتوں اور عام انتخابات میں تین چار مہینوں کا وقفہ پڑ گیا تو ممکن ہے کہ انتظامیہ ووٹروں پر اثر ڈالنے کی کوشش کرے - میں نے ان کی بات رکھ لی اور انتخابات کی تاریخ تقریباً تین ماہ پہلے مقرر کر دی - اس پر یہ لوگ بھونچکے رہ گئے - اس سے ان کے انتظامات میں اچھی خاصی بدنظمی پیدا ہو گئی -

اب صدارتی انتخاب کی مہم اپنے آخری دور میں داخل ہوئی بلکہ صدارتی امیدواروں کو اپنے چننے والوں یعنی بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں سے ملاقات کرنی تھی - ان ملاقاتی جلسوں کا انتظام انتخابی کمیشن نے کیا تھا اور ان کی صدارت ہائی کورٹ کے جج کر رہے تھے - ان ہی جلسوں میں رائے دہندگان کا امیدواروں سے براہ راست سامنا ہوا - ان جلسوں کی کارروائی کا آغاز اس طرح ہوا کہ پہلے امیدوار نے اپنا افتتاحی بیان دیا - اس کے بعد رائے دہندگان نے اس پر سوالات کرنے شروع کئے - ان ہی جلسوں میں مس جناح نے قومی مسائل سے اپنی پوری بے خبری کا ثبوت دیا - ہرچند ان کے رفقا نے انھیں خوب سکھا پڑھا رکھا تھا ، مگر وہ شاذ ہی کسی سوال کا سیدھا سیدھا جواب دے سکیں - آخر بات عقل و دانش کی سطح پر آ پہنچی تھی -

خیبر سے لے کر کاکس بازار تک انتخاب کا جوش و خروش پھیلا ہوا تھا - گھر گھر اس کا چرچا تھا - اخبارات دو گروہوں

میں بٹ گئے تھے - ایک گروہ مخالف جماعتوں کے امیدوار کا حامی تھا اور دوسرا پاکستان مسلم لیگ کے امیدوار کا - انتخابی مسائل پر بحث مباحثے ہو رہے تھے اور قریب قریب سبھی لوگ یہ جاننے لگے تھے کہ ہر ایک امیدوار کا مسلک کیا ہے -

عوامی لیگ نے انتخابات کو درہم برہم کرنے کے لئے اپنا آخری حربہ استعمال کیا - ان کے رضاکار بنیادی جمہوریتوں کے ممبروں سے فرداً فرداً ملنے اور ان کو ڈرانے دھمکانے لگے - مس جناح عملاً یہ کہہ رہی تھیں کہ اگر ملک میں ابتری پیدا ہوتی ہے تو پیدا ہونے دو -

(۴)

۲-جنوری سنہ ۱۹۶۵ء کی صبح کو آٹھ بجے ملک بھر میں پرچیاں پڑنی شروع ہوئیں - دوپہر کے قریب اولین نتائج نکلنے شروع ہو گئے - انتخابی کمیشن نے ریڈیو پاکستان سے ان نتائج کے اعلان کا انتظام کیا تھا - جیسے جیسے پولنگ اسٹیشنوں سے نتائج آتے جاتے تھے ان کو نشر کر دیا جاتا تھا - سہ پہر کو چار بجے کے قریب رائے عامہ کا رجحان معلوم ہوگیا تھا - مس جناح کو قریب قریب ہر جگہ ہزیمت اٹھانی پڑی تھی - ملک کے بڑے بڑے شہروں میں مخالف پارٹیوں کے جتنے گڑھ تھے وہ ایک ایک کر کے ڈھئے جا رہے تھے - چٹاگانگ ، کھلنا ، راج شاھی ، سلہٹ ، حیدرآباد ، پشاور ، لاھور نے مس جناح کے خلاف فیصلہ صادر کیا تھا - ان کو صرف دو شہروں میں اکثریت حاصل ہوئی تھی ، ایک ڈھاکہ اور دوسرا کراچی - مغربی پاکستان میں کراچی کے سوا باقی ہر ایک ڈویژن اور ڈسٹرکٹ میں میرا پلہ بھاری رہا - مشرقی پاکستان میں سترہ میں سے تیرہ ضلعوں میں مجھے اکثریت حاصل ہوئی - رائے دھندگان کی مجموعی تعداد میں سے ۹۹٫۶۲ فی صد ووٹ ڈالے گئے - مس جناح کے ۳۶ فی صد کے مقابلے میں مجھے ۶۳ فی صد کی اکثریت حاصل ہوئی -

قوم نے آئین کے حق میں اپنا واضح اور آخری فیصلہ سنا دیا تھا - اس ملک کی تاریخ میں اس سے پہلے کبھی عام انتخابات عمل میں نہ آئے تھے - قوم نے اس سلسلے میں جس دل چسپی اور آمادگی کا

اظہار کیا ، وہ نہایت حوصلہ افزا تھی - ملک نے ابتری کے مقابلے میں استحکام ، نااتفاقی کے مقابلے میں سلامتی اور جمود کے مقابلے میں ترقی کو پسند کیا تھا -

مس جناح کی انتخابی حکمت عملی کا منصوبہ بڑی خوبی سے بنایا گیا تھا - میرے خیال میں ان میں سے بعض عناصر ان کے رفقا کے شامل کردہ تھے ، جو اس کھیل کے پرانے کھلاڑی تھے - مس جناح جانتی تھیں کہ ان کی بڑی جاذبیت قائد اعظم سے ان کا رشتہ ہے - چنانچہ انھوں نے دل میں سوچا کہ انھیں جذباتیت ھی کی بنا پر انتخاب لڑنا چاھئے - بعض اوقات ان کی کوشش یہ معلوم ہوتی تھی کہ مجھے ذاتی طور پر بدنام کیا جائے اور واقعات کو سیاق و سباق سے علیحدہ کر کے پیش کیا جائے - انھوں نے حیرت انگیز توانائی کا ثبوت دیا تھا اور بڑی کٹھن لڑائی لڑی تھی - ایک ہفتاد سالہ خاتون کا یہ کوئی معمولی کارنامہ نہیں ہے - میں ان کی جرأت و ہمت پر آفریں کہتا ہوں - میرے خیال میں انھیں اپنے ذاتی اثر کے بارے میں مغالطہ ہوا تھا - لوگوں کو جلد ھی احساس ہو گیا تھا کہ قائد اعظم کی ہمشیرہ ہونے کی حیثیت سے وہ لائق صد تکریم ہیں ، لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ صدر کی حیثیت سے ملک کا انتظام سنبھال سکیں گی - آخری مقابلہ تعصب اور حقیقت پسندی کے درمیان تھا جس میں حقیقت پسندی کی جیت ہوئی -

میں نے ان لوگوں کا شکریہ ادا کیا جنھوں نے میری حمایت کی تھی اور ان لوگوں کا بھی جو مجھ سے اختلاف رکھتے تھے - انھوں نے بھی جمہوریت کے مقاصد کو فائدہ پہنچایا - میں چاہتا تھا کہ تائید و حمایت کا یہ لمحہ پائیدار یک جہتی کی علامت بن جائے - کینہ یا تاسف کا کوئی نشان کسی کو عوام کی سربلندی پر خوشیاں منانے سے نہ روک سکے - میں نے پاکستان کے نصب العین کی تکمیل کے لئے قوم سے سرگرم عمل ہونے کی درخواست کی -

"آئیے مل جل کر تعمیر کریں ، مل جل کر تکمیل کریں ، تاکہ پاکستان ہمیشہ قائم رہے اور فروغ پائے۔"

پاکستان پائندہ باد!

## ضمیمہ-۱

### جموں و کشمیر : وزیر اعظم انڈیا کے تاروں سے اقتباسات

مجھے افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ پنڈت نہرو کے ساتھ میری ملاقاتیں بڑی مایوس کن ثابت ہوئیں - ان کے انداز میں ایک بے پروائی تھی غالباً اس کلیے کی بنا پر کہ قبضہ سچا اور دعوی جھوٹا ، خواہ قبضہ اخلاق اور قانونی اعتبار سے کتنا ہی غلط سہی - میرے وہم و گمان میں بھی یہ بات نہ تھی کہ ایک ملک کا سربراہ اتنی بے باکی کے ساتھ معاہدات کی خلاف ورزی کر سکتا ہے - میں صرف ان کی ذاتی یقین دہانیوں کا ذکر نہیں کر رہا ہوں جو انہوں نے براہ راست یا دوسرے ذرائع سے کیں ، بلکہ ان باضابطہ عہد و پیمان کا جو انہوں نے جموں و کشمیر کی بابت رسمی طور پر پوری سنجیدگی کے ساتھ حکومت پاکستان کے ساتھ کئے -

ذیل میں ان تاروں کے کچھ اقتباسات پیش کئے جاتے ہیں جو انڈیا کے وزیر اعظم نے اس سلسلے میں بھیجے :—

(الف) بجانب وزیر اعظم پاکستان از طرف وزیر اعظم انڈیا ، مورخہ ۲۷-۱ اکتوبر سنہ ۱۹۴۷ء :

"میں یہ واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ اس ہنگامی صورت حال میں کشمیر کی مدد کرنے کا مدعا کسی طرح بھی یہ نہیں ہے کہ ریاست کے ہندوستان میں شامل ہونے کے معاملے پر اثر ڈالا جائے - ہمارا نظریہ اس معاملے میں یہ ہے جسے ہم بار بار علانیہ طور پر دھرا چکے ہیں کہ کسی بھی متنازع فیہ علاقے یا ریاست کی شمولیت کا فیصلہ عوام کی رائے پر موقوف ہونا چاہئے اور ہم اس نظریے پر قائم ہیں -"

(ب) وزیر اعظم انڈیا کی طرف سے وزیر اعظم پاکستان کے نام ، مورخہ ۳۱-۱ اکتوبر سنہ ۱۹۴۷ء :

"ہماری یہ یقین دہانی کہ جونہی امن و امان بحال ہو گیا ، ہم کشمیر سے اپنی فوجیں ہٹا لیں گے اور ریاست کے مستقبل کا فیصلہ عوام پر چھوڑ دیں گے ، ایک ایسا وعدہ ہے جو ہم نے صرف آپ کی حکومت کے ساتھ نہیں بلکہ کشمیر کے عوام اور دنیا بھر کے ساتھ کیا ہے -"

(ج) جواہر لال نہرو کی طرف سے لیاقت علی خاں کے نام ، مورخہ ۴-نومبر سنہ ۱۹۴۷ء :

"میں آپ کی توجہ کشمیر پر اپنی نشری تقریر کی جانب مبذول کرانا

چاھتا ھوں جو میں نے کل شام کی ھے - میں نے اپنی حکومت کی پالسی کو بیان کیا اور یہ واضح کر دیا کہ ھم کشمیر پر اپنی مرضی مسلّط نہیں کرنا چاھتے - میں نے یہ بھی کہا کہ ھم اس بات کا اقرار کر چکے ھیں کہ کوئی غیر جانب دار فریق مثلاً اقوام متحدہ رائے شماری کی نگرانی کرے -،،

د جواھر لال نہرو کی طرف سے نواب زادہ لیاقت علی خاں کے نام، مورخہ ۴-۱ کتوبر سنہ ۱۹۴۸ء :

"ھم اپنے اس موقف سے کبھی منحرف نہیں ھوئے کہ جموں اور کشمیر میں حالات جونہی اعتدال پر آئیں ، آزادانہ اور منصفانہ رائے شماری ھونی چاھئے -،،

ر) جواھر لال نہرو کی طرف سے نواب زادہ لیاقت علی خاں کے نام ، مورخہ ۴-۱ کتوبر سنہ ۱۹۴۸ء :

"میں یہی کہہ سکتا ھوں کہ میں اس خواھش میں آپ کا شریک ھوں کہ کشمیر کے مسئلے کا حل تلاش کرنے کا معاملہ عوام کی مرضی ھی پر موقوف ھونا چاھئے ، نیز یہ کہ میں اس مسئلے کا امن پسندانہ اور آبرومندانہ حل تلاش کرنے میں ھمیشہ تعاون کے لئے تیار رھوں گا -،،

# ضمیمہ-۲

## صدر مملکت کا هنگامی فرمان

اعلامیہ جو ۷- اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء کو صدر پاکستان نے جاری کیا
نمبر ایف ۸۱/پریز/۵۸، ۲۰ اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء، گزٹ
مورخہ ۳۱ اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء

حسب ذیل اعلان جو صدر نے ۷- اکتوبر ۱۹۵۸ء کی رات کو ساڑھے دس بجے جاری کیا ، عام اطلاع کے لئے شائع کیا جاتا ھے :

پچھلے دو سال سے میں گہری تشویش کے ساتھ مشاهدہ کر رها هوں کہ اقتدار کے لئے بے تحاشا رسّہ کشی جاری ھے ، بدعنوانیاں هیں ، سادہ ، نیک و محب وطن اور محنتی عوام سے بے شرمی کے ساتھ ناجائز فائدہ اٹھایا جا رها ھے ، شائستگی کا فقدان ھے اور اسلام کو سیاسی مقاصد کا آلۂ کار بنایا جا رها ھے۔ فقط چند قابل قدر لوگ اس سے مستثنیٰ هیں ، لیکن ایسے لوگ چونکہ اقلیت میں هیں اس لئے وہ ملک کے معاملات میں اثر انداز نہیں هو سکے .

ان مذموم حرکتوں کا نتیجہ پست ترین درجے کی آمریت کی شکل میں ظاهر هوا - اهل هوس اور اهل غرض ، عوام کو نقصان پہنچا کر ناجائز فائدہ حاصل کرتے رهے اور اپنی بد کرداریوں کی بدولت اور زیادہ دولت مند هوتے گئے -

میری مسلسل کوششوں کے باوجود غذائی مسئلے کو حل کرنے کی کوئی حقیقی کوشش نہیں کی گئی - خوراک هماری زندگی اور موت کا مسئلہ بن گئی ھے ، حالانکہ همارے ملک کو در حقیقت خوراک میں خود کفیل هونا چاهئے تھا - زراعت اور انتظام اراضی کو سیاسی مقاصد کے لئے استعمال کیا جاتا رها ، جس کا نتیجہ یہ ھے کہ همارے موجودہ نظام حکومت کے تحت کوئی سیاسی جماعت خوراک کی پیداوار بڑھانے کے لئے کوئی ٹھوس قدم اٹھانے کے قابل نہ هوگی - دوسری طرف مشرق پاکستان میں سمگلر بڑے منظم طریقے سے غلے ، ادویات اور دوسری ضروریات زندگی سرحد پار پہنچا رهے هیں ، اس بنا پر جو قلت پیدا هوئی ھے اور قیمتوں میں اضافہ هوا ھے وہ عام لوگوں کی مصیبت کا باعث بن گیا ھے - غلے کی درآمد کی وجہ سے گزشتہ چند برس سے هماری بیرونی زر مبادلہ کی کمائی پر مستقل اور شدید بار پڑ رها ھے ، جس کا نتیجہ یہ ھے کہ حکومت نہایت ضروری ترقیاتی منصوبوں میں تخفیف کرنے پر مجبور هو گئی ھے -

ہمارے کچھ سیاست داں چند دنوں سے خونی انقلاب کی باتیں کر رہے ہیں ۔ ان میں سے بعض ہنگامہ پسند بیرونی ملکوں میں جا کر براہ راست ان سے اتحاد عمل کی پیش کش کرنے میں مضائقہ نہیں سمجھتے ، جسے کھلی بغاوت ہی قرار دیا جا سکتا ہے ۔

چند روز پہلے مشرقی پاکستان اسمبلی میں جو شرمناک مناظر دیکھنے میں آئے ، ان سے سب آگاہ ہیں ۔ مجھ سے کہا گیا کہ اس قسم کی باتیں غیر منقسم بنگال میں اکثر ہوتی رہی ہیں ۔ یہ بات درست ہو یا نہ ہو ، لیکن بہر صورت یہ کوئی مہذب طریق عمل نہیں ہے ۔ اسپیکر کو زد و کوب کرنا ، ڈپٹی اسپیکر کو قتل کرنا اور قومی پرچم کی توہین کرنا ملک کے وقار کو بڑھانے کی صورتیں نہیں ہیں ۔

سیاسی جماعتوں کی ذہنیت اتنی پست ہو گئی ہے کہ مجھے اس بات کا کوئی بھروسا نہیں رہا کہ انتخابات ملک کے موجودہ داخلی انتشار کو سدھار سکتے ہیں یا ان کے ذریعے ایک ایسی مضبوط اور مستحکم حکومت بنائی جا سکتی ہے ، جو ان بے شمار پیچیدہ مسائل کو حل کر سکے جو ہمیں درپیش ہیں ۔ آسمان سے نئے لوگ اتر کر نہ آئیں گے ۔ وہی گروہ جس نے پاکستان کو تباہی کے کنارے پر لا کھڑا کیا ہے، انتخابات کو محض اپنے ذاتی اغراض و مقاصد کی تکمیل کے لئے استعمال کرے گا ۔ بلکہ یہ لوگ بڑے انتقامی جذبے کے ساتھ دوبارہ بر سر اقتدار آئیں گے ،کیونکہ مجھے یقین ہے کہ انتخاب ذاتی ، علاقائی اور فرقہ وارانہ بنیادوں پر لڑا جائے گا ۔ جب وہ انتخاب میں کامیاب ہو کر آئیں گے تو انہی طریقوں کو استعمال کریں گے جنھوں نے جمہوریت کو ایک ڈھونگ ، ایک المناک تماشا بنا کر رکھ دیا ہے، اور جو دراصل ہر طرف پھیلی ہوئی حرماں زدگی کا باعث ہیں ۔ بدلتی ہوئی وفاداریوں اورکرسیوں کے لئے مچی ہوئی افراتفری کے پیش نظر مجھے اس امر کا یقین ہے کہ انتظامیہ خواہ کتنی بھی کوشش کرے انتخابات آزادانہ اور منصفانہ نہ ہوں گے ۔ انتخابات ہماری مشکلات کو حل نہ کریں گے، اس کے برعکس زیادہ بد دلی اور مشکلات پیدا کریں گے جو آخر ہمیں ایک خونریز انقلاب کی جانب لے جائیں گی ۔ حال ہی میں کراچی کارپوریشن کے انتخابات ہوئے تھے ۔ پورے حلقے سے صرف بیس فی صد ووٹ ڈالے گئے اور ان میں سے تقریباً پچاس فی صدی ووٹ جعلی تھے ۔

ہم ایک یونٹ توڑنے اور پرائیویٹ رضاکار تنظیموں کو برقرار رکھنے کے سلسلے میں سول نافرمانی کی دھمکیاں سن رہے ہیں ۔ ان انتشار پسند رجحانات سے ان لوگوں کی حب الوطنی کی قلعی کھل جاتی ہے اور ظاہر ہو جاتا ہے کہ سیاست باز اور حالات سے ناجائز فائدہ اٹھانے والے اپنے اپنے تنگ دلانہ مقاصد کے حصول کے لئے کس حد تک بڑھ سکتے ہیں ۔

ہماری خارجہ پالسی پر غیر ذمہ دارانہ اور بلا سوچے سمجھے نکتہ چینی کی جاتی ہے ۔ حب الوطنی کے نظریے سے نہیں بلکہ محض ذاتی اغراض کے لئے اور وہی لوگ نکتہ چینی کرتے ہیں جو خود اس پالسی کے ذمہ دار تھے ۔

ہم تمام قوموں کے ساتھ دوستانہ تعلقات رکھنا چاہتے ہیں ، لیکن سیاسی موقع پسند روس ، متحدہ عرب جمہوریہ اور عوامی جمہوریہ چین کے ساتھ ہمارے تعلقات خراب کرنے اور غلط فہمیاں پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں ۔ بھارت کے خلاف بیشک وہ جنگ کے نعرے بلند کرتے ہیں ، مگر یہ جانتے ہوئے کہ خود کبھی میدان جنگ کے آس پاس نہ ہوں گے ۔ دنیا کے کسی ملک میں بھی سیاسی جماعتیں خارجہ پالیسی کے ساتھ اس طرح کا مذاق نہیں کرتیں جیسے کہ پاکستان میں کیا جاتا رہا ۔ اس خلجان کو دور کرنے کے لئے میں واضح طور پر اعلان کرتا ہوں کہ ہم اس خارجہ پالیسی پر عمل کریں گے جس کا ہمارا قومی مفاد اور جغرافیائی محل وقوع مطالبہ کرتا ہے ۔ ہم اپنے تمام بین الاقوامی معاہدات پر کاربند رہیں گے جو بلاشبہ ہم نے پاکستان کی سلامتی کی خاطر کئے ہیں ، و علیٰ ہذا القیاس ایک امن پسند قوم کی حیثیت سے ہم اس آفات زدہ دنیا سے جنگ کا خطرہ دور کرنے کے لئے اپنے مقدور بھر کوشش کرتے رہیں گے ۔

گذشتہ تین برس سے میں جمہوری طریقوں سے دستور پر عمل درآمد کرانے کی پوری کوشش کر رہا ہوں ۔ میں نے یکے بعد دیگرے کئی مخلوط حکومتوں کے قیام کے لئے کوشش کی ، اس توقع میں کہ شاید نظم و نسق میں استواری پیدا ہو سکے اور ملک کی حکومت اس طرح چلے کہ عوام کو فائدہ پہنچے ۔ مجھے رسوا کرنے والوں نے بد نیتی سے ہمیشہ ان تبدیلیوں کو محلاتی سازشوں کا نام دیا ۔ سارا الزام صدر کے سر تھوپنا ایک فیشن سا بن گیا ہے ۔ کسی خوش طبع نے چند روز ہوئے کہا : ’’اگر ملک میں بارش زیادہ ہو جائے تو یہ صدر کا قصور ہے اور اگر نہ ہو تو یہ بھی صدر کا قصور ہے ۔،، اگر معاملہ صرف میرا ہی ہوتا تو میں ان ملامتوں کو برابر نظر انداز کئے جاتا اور ان کی مطلق پروا نہ کرتا ، لیکن ان غداروں اور ملک دشمن عناصر کا مقصد صدر مملکت پر حملہ کر کے پاکستان اور حکومت کا وقار گرانا تھا ۔ وہ بڑی حد تک کامیاب رہے ہیں اور اگر اس صورت حال کو برقرار رہنے دیا جائے تو وہ اپنے اصل مقصد میں بالآخر کامیاب ہو جائیں گے ۔

داخلی صورت حال کا جائزہ لینے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ عوام کی اکثریت کا اعتبار موجودہ طرز حکومت پر سے بالکل اٹھ گیا ہے اور وہ روز بروز اس کی بابت زیادہ ناامید ہوتے جا رہے ہیں ۔ ان کو جس طرح جبر و استحصال کا نشانہ بنایا جا رہا ہے اس کی بنا پر ان میں خطرناک حد تک تلخی پیدا ہوگئی ہے ۔ سیاسی رہنماؤں نے ان کی خدمت کا حق ادا نہیں کیا ، عوام نے ان پر جو اعتماد کیا تھا وہ اپنے آپ کو اس کا اہل ثابت نہ کر سکے ۔

آئین جو اتنی دشواریوں کے بعد ۲۳۔ مارچ سنہ ۱۹۵۶ء کو نافذ کیا گیا تھا ناقابل عمل ہے ۔ اس میں مصالحتیں ہی مصالحتیں ملتی ہیں جو بڑی خطرناک ہیں اور اگر اس کی خرابیوں کو دور نہ کیا گیا تو جلد ہی

داخلی طور پر پاکستان کی جمعیت بکھر کر رہ جائے گی - ان حالات کو درست کرنے کی غرض سے پر امن انقلاب کے ذریعے ملک کو ہوشمندی کی طرف لے جانے کی ضرورت ہے، اس کے بعد میرا ارادہ یہ ہے کہ بعض محب وطن افراد کو جمع کروں تاکہ وہ سیاسی شعبے میں ہمارے مسائل کا جائزہ لے کر ایک ایسا موزوں آئین مرتب کریں جو مسلم عوام کے مزاج کے مطابق ہو - جب یہ تیار ہو جائے گا تو اسے مناسب وقت پر عوام سے استصواب رائے کے لئے پیش کیا جائے گا -

کہا جاتا ہے کہ آئین ایک مقدس چیز ہے - لیکن آئین اور ہر دوسری چیز سے زیادہ مقدس ملک اور اس کے عوام کی خوش حالی اور بہبود ہے - سربراہ مملکت کی حیثیت سے خدا اور عوام کے روبرو میرا اولین فریضہ پاکستان کی سالمیت ہے - اسے غداروں اور سیاسی زمانہ سازوں کی بے دردی سے سخت خطرہ لاحق ہے، جن کی خود غرضی ، ہوس اقتدار اور غیر محب وطن رویے کو روکنا موجودہ نظام کے تحت قائم ہونے والی حکومت سے ممکن نہیں- نہ میں ملک کو تباہ کرنے کی کوششوں کو ایک تماشائی کی حیثیت سے دیکھنا گوارا کر سکتا ہوں - میں بڑے گہرے تفکر اور اضطراب کے بعد اس افسوس ناک نتیجے پر پہنچا ہوں کہ اگر میں نے پاکستان کو مکمل تباہی سے بچانے کے لئے ایسے اقدام نہ کئے جو موجودہ حالات میں ناگزیر ہیں، تو میں اپنے فرض سے کوتاہی کروں گا - اس لئے میں نے فیصلہ کیا ہے کہ :—

(الف) ۲۳-مارچ سنہ ۱۹۵۶ء کا آئین منسوخ کر دیا جائے -

( ب ) مرکزی اور صوبائی حکومتوں کو فوری طور پر برطرف کیا جائے -

( ج ) قومی پارلیمنٹ اور صوبائی اسمبلیوں کو توڑ دیا جائے -

( د ) تمام سیاسی جماعتوں کو ختم کر دیا جائے -

( و ) جب تک متبادل انتظامات نہ ہوں پاکستان میں مارشل لا نافذ رہے گا - میں جنرل محمد ایوب خاں ، کمانڈر انچیف پاکستان آرمی کو چیف مارشل لا ایڈمنسٹریٹر مقرر کرتا ہوں اور پاکستان کی تمام افواج کو ان کی کمان میں دیتا ہوں -

پاکستان کی بہادر افواج سے مجھے یہ کہنا ہے کہ قیام پاکستان کے وقت سے میرا ان سے گہرا ربط رہا ہے، جس کے باعث میں ان کی وفاداری اور جذبۂ حب الوطنی کا معترف اور مداح ہوں - میں ان پر بڑا بار ڈال رہا ہوں - مجھے اس کا پورا احساس ہے لیکن افواج کے افسرو اور جوانو! تمہاری ہی خدمت پر اس بات کا دار و مدار ہے کہ پاکستان بحیثیت ایک آزاد قوم کے برقرار رہے اور آزاد دنیا کے اس علاقے میں ایک مضبوط قلعے کی حیثیت سے قائم رہے - بلا خوف و خطر اور بلا رو رعایت اپنا فرض ادا کیجئے - خدا آپ کی مدد کرے -

پاکستانی عوام سے میں ایک بھائی اور ہم وطن کی حیثیت سے مخاطب ہوں -

موجودہ اقدام بڑے افسوس کے ساتھ کیا جا رہا ہے ، لیکن یہ مجھے ملک کے مفاد اور عوام کی خاطر کرنا پڑا ، ایسے عوام جن سے بہتر انسانوں کا تصور محال ہے ۔ محب وطن اور قانون پسند لوگوں سے میں یہ کہوں گا کہ آپ آئندہ زیادہ آزاد اور خوش حال ہوں گے ۔ سیاسی موقع پرستوں ، سمگلروں ، چور بازاری اور ذخیرہ اندوزی کرنے والوں کے لئے برا وقت ہوگا اور ان کی سرگرمیوں کو سختی سے دبایا جائے گا ۔ جہاں تک غداروں کا تعلق ہے ، بہتر ہوگا کہ موقع پائیں تو ملک سے بھاگ جائیں ۔

# ضمیمہ-۳

## حکومت پاکستان کا اعلان نمبر ۵۸/۹۷۷ مورخہ ۷-اکتوبر ۱۹۵۸ء
## غیر معمولی گزٹ مجریہ ۱۰-اکتوبر ۱۹۵۸ء

(۱) ہرگاہ کہ میں قومی تقاضوں کے پیش نظر یہ ضروری سمجھتا ہوں کہ پاکستان کی بین الاقوامی سرحدات کے اندر اختیارات حکومت سنبھال لوں ، لہذا میں افواج پاکستان کے سپریم کمانڈر کی حیثیت میں حسب ذیل اعلان کرتا ہوں :

(۲) مارشل لا کے ضوابط اور احکام حسب سہولت شائع کئے جائیں گے۔ جو شخص ان ضوابط یا احکام کی خلاف ورزی کرے گا وہ مارشل لا کے تحت اس سزا کا مستحق ہو گا جو ان ضوابط میں مذکور ہے۔

(۳) ان ضوابط میں عام قوانین کے تحت کئے جانے والے جرموں کے لئے بھی خاص سزائیں مقرر کی جا سکتی ہیں۔

(۴) ان ضوابط کے تحت ان ضوابط اور احکام کی خلاف ورزی کرنے والوں نیز عام قوانین کے تحت کئے جانے والے جرموں پر مقدمہ چلانے اور سزا دینے کے لئے خاص عدالتیں قائم کی جا سکتی ہیں۔

محمد ایوب خان۔ ایچ۔ پی ، ایچ۔ جے ، جنرل ، سپریم کمانڈر و چیف مارشل لا ایڈمنسٹریٹر پاکستان۔

## ضمیمہ-۴

بنیادی جمہوریت کا ڈھانچا



# ضمیمہ — ۵

## اصلاحی کمیشنیں

| نام | تقرر | رپورٹ کب پیش کی گئی |
|---|---|---|
| (۱) زرعی اصلاحات کمیشن | ۳۱-۱۰-۵۸ | ۲۰-۱-۵۹ |
| (۲) جہازرانی کمیشن | ۱۹-۱۱-۵۸ | ۸-۴-۵۹ |
| (۳) اصلاح قانون کمیشن | ۲۳-۱۱-۵۸ | ۲۷-۱۲-۶۱ |
| (۴) انتظامیہ کی تنظیم نو کے لئے کمیٹی | ۲-۱۲-۵۸ | ۲۵-۴-۶۲ |
| (۵) کمیشن برائے قومی تعلیم | ۳۰-۱۲-۵۸ | ۲۶-۸-۵۹ |
| (۶) صدر مقام کے محل وقوع کی کمیٹی | ۲۱-۱-۵۹ | ۱۲-۶-۵۹ |
| (۷) تحقیقاتی کمیشن برائے قرضہ جات | ۲۴-۲-۵۹ | ۱۰-۹-۵۹ |
| (۸) غذائی و زرعی کمیشن | ۸-۷-۵۹ | ۲۹-۱۱-۶۰ |
| (۹) سائنس کمیشن | ۱۵-۷-۵۹ | ۸-۹-۶۰ |
| (۱۰) تنخواہ و ملازمت کمیشن | ۳۱-۸-۵۹ | ۱-۶-۶۲ |
| (۱۱) کمپنی قانون کمیشن | ۱۵-۱۰-۵۹ | ۲۷-۱۲-۶۱ |
| (۱۲) طبی اصلاحات کمیشن | ۱۹-۱۱-۵۹ | ۱۶-۴-۶۰ |
| (۱۳) کھیل ، ثقافت و نژاد نو کی کمیٹیاں | ۱۰-۱۲-۵۹ | ۶-۸-۶۰ |
| (۱۴) پولیس کمیشن | ۲-۱-۶۰ | ۱۹-۵-۶۱ |
| (۱۵) آئین کمیشن | ۱۷-۲-۶۰ | ۶-۵-۶۱ |
| (۱۶) قیمتوں کی تعین کا کمیشن | ۱۸-۲-۶۰ | ۳-۷-۶۰ |
| (۱۷) فلمی معلوماتی کمیٹی | ۱۰-۳-۶۰ | ۲۸-۴-۶۱ |
| (۱۸) فالتو افرادی طاقت کا کمیشن | ۱۸-۱۰-۶۰ | ۷-۷-۶۱ |
| (۱۹) سماجی برائیوں کا کمیشن | ۱۳-۱-۶۱ | ۱۸-۶-۶۳ |
| (۲۰) برقی طاقت کا کمیشن | ۱۲-۵-۶۱ | ۸-۸-۶۲ |
| (۲۱) مالیاتی کمیشن | ۱۲-۱۲-۶۱ | ۱۵-۱-۶۲ |
| (۲۲) قرضہ جاتی کمیٹی | ۱۰-۵-۶۲ | ۷-۱۱-۶۲ |
| (۲۳) رائے دہی کی کمیٹی | ۴-۸-۶۲ | ۱۸-۲-۶۳ |
| (۲۴) قومی آمدنی کمیشن | ۴-۴-۶۳ | ۱۳-۱۱-۶۴ |

| | | |
|---|---|---|
| (۲۵) قومی مالیات کمیشن | ۲۵-۳-۶۴ | ۲۰-۵-۶۰ |
| (۲۶) اقلیتوں کا کمیشن | ۴-۵-۶۵ | زیر تکمیل ہے |
| (۲۷) نشریاتی کمیٹی | ۲۹-۷-۶۵ | زیر تکمیل ہے |
| (۲۸) پریس کمیشن* | ۵-۹-۵۸ | ۴-۵-۵۹ |
| (۲۹) شکر کمیشن* | ۳۰-۹-۵۷ | ۴-۸-۵۹ |
| (۳۰) شادی و عائلی قانون کمیشن* | ۴-۸-۵۴ | ۱-۶-۵۶ رپورٹ پر عمل درآمد ہو گیا ۲-۳-۶۱ |

* کمیشن بہت پہلے قائم کیا جا چکا تھا لیکن رپورٹ اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ کے بعد پیش کی گئی پر عمل درآمد بعد میں ہوا ۔

## ضمیمہ—٦

# صدر کا منشور

(جو صدر محمد ایوب خاں نے صدارت کے عہدے کے لئے دوسری بار انتخاب سے قبل جاری کیا اور ۲۳ مارچ ۱۹۶۰ء کو شائع ہوا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اِنَّ اللّٰہَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِھِمْ

مجھے یقین ہے :

۱- کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بے پایاں فضل و کرم سے اس علاقے کے مسلمانوں کو پاکستان اس لئے عطا فرمایا کہ وہ اس سر زمین میں اسلام کی روح اور اس کے بنیادی اصولوں کے مطابق زندگی بسر کر سکیں۔

۲- پاکستان کے لئے مقدر ہے کہ تاریخ انسانی میں عموماً اور مسلمانان عالم کی ترقی و سربلندی میں خصوصاً انتہائی شاندار کام سر انجام دے۔

۳- پاکستان کے عوام کی مرضی سب پر مقدم ہے اور اس کو مملکت کے ہر کام اور ہر معاملے میں فوقیت حاصل ہے۔

۴- جمہوریت ہی وہ یقینی طریقہ ہے جس سے عوام اپنے ملک کے معاملات میں پوری طرح شریک ہو سکتے ہیں۔

۵- پاکستان میں جمہوریت چاہے جو شکل اختیار کرے، مگر اس کی بنیاد نظریات کی محض اندھی تقلید کی بجائے حقیقت، تجربے اور مشاہدے پر ہونی چاہئے اور اس کے اصول یہ ہوں :

انفرادی رائے کی آزادی
اشتراک عمل کی آزادی
اجتماع کی آزادی
اور قانون کی حکمرانی

۶- یہ حق صرف پاکستان کے عوام کو حاصل ہے کہ وہ ملک میں جس طرح کی حکومت چاہیں، قائم کریں مگر لازم ہے کہ وہ پاکستان کے بنیادی نظریے کے مطابق ہو اور ملک کی آزادی، سلامتی اور وحدت کی ضامن ہو۔

۷- پاکستان کے عوام کے لئے ضروری ہے کہ اسلام کے بنیادی احکام سے انحراف کئے بغیر عصر حاضر کی سائنسی اور تکنیکی ترقیوں کو جلد سے جلد اپنائیں تاکہ اُن کا معیار زندگی بلند ہو سکے۔

۸- ہر قسم کا طبقاتی امتیاز دور ہو جانا چاہئے تاکہ پاکستان کے عوام ایک ایسی مثالی قوم کی طرح خوش حالی سے زندگی گزاریں جس کی معاشرت اسلامی اخوت اور انسانی مساوات کا زندہ نمونہ ہو۔

۹- پاکستان کے ہر شہری کے لئے ترقی اور خوش حالی کے یکساں مواقع مہیا ہونے چاہئیں۔

۱۰- پاکستان کو ایک ایسی فلاحی مملکت بننا چاہئے جس میں زندگی کی بنیادی ضرورتیں ہر شخص کو میسر ہوں۔

## میں سمجھتا ہوں کہ:

۱- کہ گزشتہ چھ برس میں جو اصلاحات ، زرعی ، تعلیمی ، آئینی اور انتظامی شعبوں میں نافذ کی گئی ہیں ، ان کا سب سے بڑا مقصد یہ رہا ہے کہ پاکستانی معاشرے کو ماضی کی غلامانہ ذہنیت اور طبقاتی آویزش اور کشمکش سے آزاد کرایا جائے۔

۲- مذکورہ شعبوں میں مزید ترقی ، صرف اسی صورت میں ممکن ہے کہ ہم اتنی خود اعتمادی پیدا کر لیں کہ اپنے مسائل پر خود غور کرنے اور انہیں اپنے طریقے سے سلجھانے کے قابل ہو جائیں۔

۳- روشن خیالی کا تقاضا ہے کہ ہمارا چلن، فرسودہ نظریات کی اندھی تقلید کی بجائے زندہ حقائق پر مبنی ہو ، کیونکہ صرف اسی طرح ہم رجعت پسندی کی لعنت سے چھٹکارا حاصل کر کے صحیح اور سچی، سیاسی، ثقافتی، معاشرتی، اقتصادی اور ذہنی آزادی سے ہم کنار ہو سکیں گے۔

۴- تمام سیاسی اور اقتصادی امور میں ہمارا رویہ اور انداز فکر، محض نظریاتی نہیں بلکہ حالات اور تقاضائے وقت کے مطابق ہونا چاہئے۔

۵- ایک مضبوط مرکز ہی پاکستان کی آزادی اور سالمیت کا ضامن ہو سکتا ہے۔ یہ مرکز اتنا مستحکم ہونا چاہئے کہ وہ ایک طرف تو مختلف صوبوں کو ان کے معاملات میں پوری آزادی دے سکے اور دوسری طرف مرکز سے فرار کے کسی رجحان کو پیدا نہ ہونے دے۔

۶- دوسرے ممالک کے ساتھ ہمارے تعلقات کا دار و مدار صرف پاکستان کے مفاد پر ہونا چاہئے اور ہمیں دنیا کے ہر ملک اور خصوصاً اپنے ہمسایہ ملکوں کے ساتھ دوستی اور سمجھ بوجھ کا دائرہ وسیع کرنے کی لگاتار کوشش کرنی چاہئے۔

۷- ہمیں عالم گیر امن ، اور انسانی خوش حالی کے قیام کے لئے ہمیشہ جد و جہد اور ہر ممکن طریقے سے عالم انسانیت کو جنگ کی تباہ کاریوں سے بچانے کی کوشش کرنی چاہئے۔

میرا وعدہ ہے :

۱- کہ ملک کے وسائل سے مکمل ترین استفادہ کیا جائے گا ۔

۲- ملکی دولت کی وسیع ترین اور نہایت منصفانہ تقسیم کی تدبیر کی جائے گی ۔

۳- عام آدمی کی آمدنی میں اضافے کے لئے ہر ممکن ذریعے سے کام لیا جائے گا تاکہ غریب اور امیر کے درمیان فرق کم ہو سکے ۔

۴- ٹیکسوں کو اس طرح عائد کیا جائے گا کہ ہر ایک پر منصفانہ اور متوازن بار پڑے ۔

۵- اجارہ داریاں اور کاروباری تسلط ختم کر دیے جائیں گے ۔

۶- مالیے کے نظام میں ایسی معقول اصلاحات کی جائیں گی کہ چھوٹے زمینداروں کے ساتھ انصاف برتا جائے گا ۔

۷- مشرقی پاکستان میں سیلابوں کا سد باب کیا جائے گا اور سیلاب سے متاثر لوگوں کو دوبارہ آباد کرنے کی تمام مناسب سہولتیں دی جائیں گی ۔

۸- مغربی پاکستان میں سیم اور تھور پر قابو پانے کی ہر تدبیر اختیار کی جائے گی اور متاثر شدہ زمین کی بحالی کے لئے ہر ممکن کوشش کی جائے گی ۔

۹- عوام کی اشیائے صرف کی قیمتوں میں استحکام پیدا کیا جائے گا اور جہاں تک ہو سکے گا افراط زر کی روک تھام کی جائے گی ۔

۱۰- بے گھر لوگوں کو بسانے اور بہتر اقامتی سہولتیں بہم پہنچانے کے لئے عملی اقدامات کئے جائیں گے ۔

۱۱- آبادی میں اضافے کی روک تھام کی جائے گی تاکہ عوام کے معیار زندگی کو نقصان نہ پہنچے ۔

۱۲- انتظامی معاملات میں مقامی لوگوں کو شامل کیا جائے گا اور انتظامی امور کی ذمہ داری حسب امکان بنیادی جمہوریتوں کو بتدریج منتقل کر دی جائے گی ۔

۱۳- دیہی تعمیراتی پروگرام کو مالی اور عملی اعتبار سے وسیع تر کیا جائے گا ۔

۱۴- ایک ایسا مستحکم دیہی معاشرہ تشکیل دیا جائے گا جو اپنی ضروریات خود پوری کر سکے ۔

۱۵- تیسرے پنج سالہ منصوبے کے خاکے کے مطابق ملک بھر میں زیادہ سے زیادہ تعلیمی سہولتیں مہیا کی جائیں گی ۔

۱۶- پریس کے لئے ایک ضابطۂ اخلاق تیار کیا جائے گا ، اور اخبارات ہی میں ایک ایسا اندرونی نظام قائم کیا جائے گا کہ اخبارات خود اپنے عمل کو اس ضابطے کے تابع رکھ سکیں گے ۔

۱۷- انتظامیہ کے ہر شعبے میں بدعنوانی ، رشوت ستانی اور دوسری خرابیوں

کا قلع قمع کرنے کے لئے مزید اقدامات کئے جائیں گے اور سرکاری محکموں میں کارکردگی کو بہتر سے بہتر بنایا جائے گا۔

۱۸- ملک کے دونوں حصوں کے درمیان ، ہر ممکن طریقے پر مساوات کے حصول کے لئے مؤثر کارروائی کی جائے گی جیسا کہ آئین کی رو سے لازم ہے، اور اس بات کا بھی خیال رکھا جائے گا کہ مغربی پاکستان کے مختلف علاقوں کی ترقی کو ایک واحد اور ناقابل تقسیم یونٹ کی حیثیت سے فروغ دیا جائے تاکہ ملک بھر کی ترقی توازن کے ساتھ ہو سکے۔

۱۹- ثقافتی ہم آہنگی اور تخلیقی فکر کی نشو و نما کے لئے زیادہ سے زیادہ سہولتیں مہیا کی جائیں گی۔

۲۰- مسلم قومیت کے بنیادی مسلک کی ترویج کی جائے گی تاکہ اس مضبوط بنیاد پر دوسرے مسلم ممالک کے درمیان بخوبی اشتراک عمل کیا جا سکے۔

۲۱- آزادی کی ہر تحریک کی حمایت کی جائے گی اور ایسی قوموں اور آبادیوں کی ہر ممکن امداد کی جائے گی جو کسی قسم کے سیاسی غلبے کا شکار ہوں۔

۲۲- جموں و کشمیر کے عوام کو حق خود اختیاری دلانے کی مسلسل جد و جہد کی جائے گی اور کوشش کی جائے گی کہ وہ اپنا یہ حق اقوام متحدہ کے کمیشن برائے پاکستان و ہندوستان کی قرار دادوں کے مطابق استعمال کر سکیں نیز کشمیر کے مجاہدین آزادی کی اخلاقی حمایت کی جائے گی۔

۲۳- پاکستان کی اقلیتوں کو مکمل تحفظ دیا جائے گا اور ان کو مساوی مواقع ، مساوی حقوق اور مساوی مراعات دی جائیں گی۔

## میری تاکید ہے کہ:

۱- ہمیں صبر سے کام لینا چاہئے — ترقی اور خوشحالی کے لئے کچھ وقت درکار ہوتا ہے۔ ایک ہی نسل ہر قسم کے فائدوں سے فیضیاب نہیں ہو سکتی۔ ہمیں صرف اپنے لئے نہیں بلکہ اپنے بعد آنے والی نسلوں کے لئے بھی کام کرنا ہے۔ ہمیں اپنی کوششوں میں اسی خیال سے تقویت حاصل کرنی چاہئے کہ ہماری جد و جہد کا ثمرہ آنے والی نسلوں کو نصیب ہوگا۔

۲- یقین اصل حیات ہے— ہمیں اپنے آپ پر ، اپنے مستقبل پر ، اور اپنی تقدیر پر پورا بھروسا رکھنا چاہئے۔ ہمارا معاشرہ مل جل کر جس کام کا بھی بیڑا اٹھائے وہ ہم سب کے لئے باعث فخر و اطمینان ہونا چاہئے۔

۳- اعتدال روح عمل ہے— اصلاحات داد پانے کے لئے نہیں بلکہ خدمت

کے جذبے کے ساتھ نافذ ہونی چاہئیں اور اس کا منشاء موجودہ حالت کی تعمیر ہونا چاہئے نہ کہ تخریب -

۴- ہمیں قومی نقطۂ نظر ، اختیار کرنا چاہئے — ہماری قوم علاقائی یا صوبائی تعصب کی متحمل نہیں ہو سکتی - حالیہ اقتصادی ترقی نے ہمیں اس مرحلے پر پہنچا دیا ہے کہ مزید ترقی کا دار و مدار قومی نقطۂ نظر کو اپنانے اور قومی اتحاد پر ہے -

۵- محنت عمل کی بنیاد ہے — خالی نعرے بازی اور خوش فہمیوں سے کچھ حاصل نہ ہو گا - صرف بے لوث اور انتھک محنت ہی کی بدولت ہمیں مطلوبہ نتائج حاصل ہوں گے -

ان تمام مقاصد کے حصول کی خاطر میں نے اپنا نام صدر پاکستان کے دوبارہ انتخاب کے لئے پیش کیا ہے — میرا واحد مقصد یہ ہے کہ :

عوام کی حاکمیت قائم ہو

پاکستان ترقی کرے

**پاکستان کے عوام خوشحال زندگی بسر کر سکیں**

پاکستان پائندہ باد!

# ۱۹۶۵ء کے الیکشن کا گوشوارہ

جو ریٹرننگ آفیسر کی طرف سے الیکشن کمیشن کو پیش کیا جاتا ہے

| | صوبہ | نمبر شمار | امیدواروں کے نام | ڈالے ہوئے صحیح ووٹوں کی تعداد | ساقط ووٹوں کی تعداد | ڈالے ہوئے صحیح و ساقط ووٹوں کی مجموعی تعداد | ہر امیدوار کے حاصل کردہ ووٹوں کی فی صد شرح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مجموعی تعداد | مشرقی پاکستان میں | (۱) | فیلڈ مارشل محمد ایوب خاں | ۲۱,۰۱۲ | ۲۷۴ | ۳۹,۸۲۴ | ۵۳٫۱۲ |
| | | (۲) | جناب کے۔ ایم۔ کمال | ۹۳ | | | ۰٫۲۳ |
| | | (۳) | میاں بشیر احمد | ۱۱ | | | ۰٫۰۲ |
| | | (۴) | محترمہ فاطمہ جناح | ۱۸,۴۳۴ | | | ۴۶٫۶۰ |
| | | | | ۳۹,۵۵۰ | ۲۷۴ | ۳۹,۸۲۴ | |
| مجموعی تعداد | مغربی پاکستان میں | (۱) | فیلڈ مارشل محمد ایوب خاں | ۲۸,۹۳۹ | ۵۳۶ | ۳۹,۸۷۶ | ۷۳٫۵۶ |
| | | (۲) | جناب کے۔ایم۔ کمال | ۹۰ | | | ۰٫۲۳ |
| | | (۳) | میاں بشیر احمد | ۵۴ | | | ۰٫۱۴ |
| | | (۴) | محترمہ فاطمہ جناح | ۱۰,۲۵۷ | | | ۲۶٫۰۷ |
| | | | | ۳۹,۳۴۰ | ۵۳۶ | ۳۹,۸۷۶ | |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کل تعداد تمام پاکستان میں | (۱) فیلڈ مارشل محمد ایوب خاں | ۴۹,۹۵۱ | ۸۱۰ | ۷۹,۷۰۰ | ۹۳۴۳۱ |
| | (۲) جناب کے۔ایم۔کمال | ۱۸۳ | | | ۴۲۳ |
| | (۳) میاں بشیر احمد | ۶۵ | | | ۴۰۸ |
| | (۴) محترمہ فاطمہ جناح | ۲۸,۶۹۱ | | | ۳۶۴۳۶ |
| | | ۷۸,۸۹۰ | ۸۱۰ | ۷۹,۷۰۰ | |

میں صدارتی انتخاب کے قانون مجریہ ۱۹۶۴ء کی دفعہ ۳۸ (۵) کے تحت اس امر کا اعلان کرتا ہوں کہ فیلڈ مارشل محمد ایوب خاں جنہوں نے سب سے زیادہ تعداد میں ووٹ حاصل کئے ہیں، اسلامی جمہوریہ پاکستان کی صدارت کے عہدے پر منتخب ہوگئے۔ ۲۱۱

انتخاب کا یہ گوشوارہ الیکشن کمیشن کے پیش خدمت ہے۔

مقام : راولپنڈی
تاریخ : ۸-جنوری سنہ ۱۹۶۵ء

دستخط
(جی - معین الدین)
ریٹرننگ آفیسر

## ضمیمہ--۸

# سوانحی اشارات

نورالامین (سنہ ۱۸۹۷ء—) : سنہ ۱۹۴۸ء میں مشرقی بنگال کے وزیر اعلیٰ مقرر ہوئے - سنہ ۱۹۵۴ء میں مخالف متحدہ محاذ کی زبردست کامیابی کے بعد انھیں مجلس قانون ساز میں اپنی نشست سے ھاتھ دھونے پڑے - سنہ ۱۹۶۵ء میں پاکستان کی قومی اسمبلی کے رکن اور مخالف پارٹی کے لیڈر منتخب ہوئے -

مولانا عبد الحمید خاں بھاشانی (سنہ ۱۸۸۵ء—) : بنگال اور آسام میں کسانوں کی تحریک کی قیادت کے باعث شہرت پائی - سنہ ۱۹۵۴ء کے انتخاب میں، ۲۱-نکاتی پروگرام کی بنیاد پر دوسری مخالف پارٹیوں کے ساتھ مل کر متحدہ محاذ قائم کیا - سنہ ۱۹۶۲ء میں جب مارشل لا اٹھ گیا، تو نیشنل عوامی پارٹی کو ازسر نو منظم کیا، جس کے آپ صدر ھیں -

محمد علی بوگرا (سنہ ۱۹۰۱ء — سنہ ۱۹۶۳ء) : سنہ ۱۹۵۳ء میں پاکستان کے وزیر اعظم مقرر ہوئے - اس عہدے پر اگست سنہ ۱۹۵۵ء تک فائز رہے - اگست سنہ ۱۹۵۵ء میں بنڈونگ کی افریشیائی کانفرنس میں پاکستانی وفد کی قیادت کی - سنہ ۱۹۶۲ء میں پاکستان کی قومی اسمبلی کے رکن اور مخالف پارٹی کے لیڈر منتخب ہوئے - بعد ازاں قومی اسمبلی کے قائد ایوان اور وزیر خارجہ مقرر ہوئے - آخری عہدے پر وہ جنوری سنہ ۱۹۶۳ء میں اپنی وفات تک فائز رہے -

چودھری محمد علی (سنہ ۱۹۰۵ء—) : تقسیم کے بعد اگست سنہ ۱۹۴۷ء میں حکومت پاکستان کے سکرٹری جنرل مقرر ہوئے - اس عہدے پر وہ سنہ ۱۹۵۱ء تک مامور رہے - اگست سنہ ۱۹۵۵ء میں محمد علی بوگرا کے بعد پاکستان کے وزیر اعظم مقرر ہوئے اور ستمبر سنہ ۱۹۵۶ء تک اس عہدے پر فائز رہے - آج کل مخالف پارٹی نظام اسلام کے سربراہ ھیں -

حمید الحق چودھری (سنہ ۱۹۰۳ء—) : سنہ ۱۹۴۸ء میں خواجہ ناظم الدین کی کابینہ میں مشرقی بنگال میں بحیثیت وزیر شامل ہوئے - سنہ ۱۹۴۹ء میں پاکستانی وفد کے ڈپٹی لیڈر کی حیثیت سے اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی میں شمولیت کے لئے گئے - ۲۶- ستمبر سنہ ۱۹۵۵ء سے ۱۲- ستمبر سنہ ۱۹۵۶ء تک پاکستان کے وزیر خارجہ کا عہدہ سنبھالا - انگریزی روزنامہ ”پاکستان ابزرور،، ڈھاکہ کے مالک ھیں -

چودھری خلیق الزماں (سنہ ۱۸۸۹ء —) : دس برس (۱۹۳۷ء—۱۹۴۷ء) تک یو-پی میں مسلم لیگ پارٹی کے لیڈر رہے - سنہ ۱۹۵۳ء میں مشرق پاکستان کے گورنر مقرر ہوئے - نومبر سنہ ۱۹۵۴ء میں انڈونیشیا اور فلپائین میں پاکستان کے سفیر مقرر ہوئے -

ابراهیم اسمٰعیل چندریگر (سنہ ۱۸۹۹ء—سنہ ۱۹۶۰ء) : سنہ ۱۹۴۷ء میں تقسیم کے وقت لیاقت علی خاں کے تحت پاکستان کی پہلی کابینہ میں شامل ہوئے - جب سہروردی چودھری محمد علی کی جگہ وزیر اعظم مقرر ہوئے تو چندریگر مخالف پارٹی کے لیڈر بن گئے - سہروردی کے بعد تین مہینے تک (اکتوبر تا دسمبر ۱۹۵۷ء) وزیر اعظم پاکستان کے عہدے پر مامور رہے-

میاں ممتاز محمد خاں دولتانہ (سنہ ۱۹۱۶ء —) : تقسیم کے بعد ممدوٹ کے تحت پنجاب کی پہلی کابینہ میں وزیر خزانہ کی حیثیت سے شامل ہوئے - اپریل سنہ ۱۹۵۱ء میں پنجاب کے وزیر اعلیٰ مقرر ہوئے اور احمدیت کے خلاف فرقہ وارانہ فسادات کے بعد اپریل سنہ ۱۹۵۳ء میں مستعفی ہو گئے - اکتوبر سنہ ۱۹۵۷ء میں چندریگر کے تحت پاکستان کی کابینہ میں شامل ہوئے-

ابو القاسم فضل الحق (سنہ ۱۸۷۳ء — سنہ ۱۹۶۲ء) : سنہ ۱۹۳۷ء میں بنگال کے وزیر اعظم مقرر ہوئے - سنہ ۱۹۴۰ء میں مشہور قرار داد لاہور آپ ہی نے پیش کی تھی - اپریل سنہ ۱۹۵۴ء میں مشرق پاکستان کے وزیر اعلیٰ اور متحدہ محاذ کی کابینہ کے سربراہ مقرر ہوئے - سنہ ۱۹۵۵ء میں چودھری محمد علی کے ماتحت مرکزی کابینہ میں وزیر داخلہ بنائے گئے - سنہ ۱۹۵۶ء میں مشرق پاکستان کے گورنر مقرر ہوئے اور سنہ ۱۹۵۸ء تک اس عہدے پر فائز رہے - مسلمانان بنگال کے حقوق کی حمایت کے باعث ''شیر بنگال'' کہلائے -

هز رائل ھائی نس سلطان محمد شاہ آغا خان (سنہ ۱۸۷۷ء—سنہ ۱۹۵۷ء) : اسماعیلی فرقے کے روحانی پیشوا ، آغا خاں مسلمانوں کے اس تاریخی وفد کے سربراہ تھے جو سنہ ۱۹۰۶ء میں شملہ گیا تھا اور جس نے مسلمانان ھند کے حقوق کے لئے خاص تحفظات کا مطالبہ کیا تھا - اس وفد میں ھندوستان کے تمام حصوں کے بڑے بڑے لیڈر شامل تھے - آپ نے جمعیت اقوام (لیگ آف نیشنز) کی جنرل اسمبلی کے صدر کی حیثیت سے لیگ میں مصر ، عراق ، ترکی اور دوسری مسلم اقوام کی شمولیت کا خیر مقدم کیا تھا -

عطاء الرحمٰن خاں (سنہ ۱۹۰۷ء —) : ستمبر سنہ ۱۹۵۶ء میں مشرق پاکستان میں عوامی لیگ کابینہ کے وزیر اعلیٰ مقرر ہوئے - اپریل سنہ ۱۹۵۸ء میں دوبارہ عوامی لیگ کابینہ کے وزیر اعلیٰ بنائے گئے اور دو مہینے تک بر سر اقتدار رہے - اگست سنہ ۱۹۵۸ء میں مشرق پاکستان کے وزیر اعلیٰ مقرر ہوئے اور ۷-اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء کو مارشل لا جاری ہونے تک اس عہدے پر مامور رہے -

خان عبدالغفار خاں (سنہ ۱۸۹۱ء —) : ''سرحدی گاندھی،، کے نام سے مشہور ھیں - سنہ ۱۹۴۶ء میں پنڈت نہرو آپ ھی کی دعوت پر شمال مغربی صوبۂ سرحد کے دورے پر آئے تھے - سنہ ۱۹۶۰ء میں علاج کے لئے لندن گئے اور واپسی پر افغانستان ٹھہر گئے - اس وقت سے وھیں سے آپ نے نام نہاد ''پختونستان،، کی مہم شروع کر رکھی ھے -

خان عبدالقیوم خاں (سنہ ۱۹۰۱ء —) : اگست سنہ ۱۹۴۷ء میں جب ملک تقسیم ھوا تو آپ کو شمالی مغربی صوبۂ سرحد کا وزیر اعلیٰ مقرر کیا گیا - سنہ ۱۹۵۳ء میں محمد علی بوگرا کی کابینہ میں بحیثیت وزیر خوراک ، زراعت و صنعت شامل ھوئے -

لیاقت علی خاں (سنہ ۱۸۹۵ء — سنہ ۱۹۵۱ء) : سنہ ۱۹۴۶ء میں ھندوستان کی عارضی مخلوط حکومت کے وزیر خزانہ مقرر ھوئے - سنہ ۱۹۴۷ء میں پاکستان کے پہلے وزیر اعظم بنے - ۱۶-اکتوبر سنہ ۱۹۵۱ء کو راولپنڈی مں شہید کر دئے گئے -

مولوی تمیزالدین خاں (سنہ ۱۸۸۹ء — سنہ ۱۹۶۳ء) : سنہ ۱۹۳۸ء میں بنگال کی کابینہ مں زراعت ، صحت ، صنعت اور تجارت کے وزیر مقرر ھوئے - سنہ ۱۹۴۷ء میں پاکستان کی دستور ساز اسمبلی کے نائب صدر منتخب ھوئے ، جس کے صدر قائد اعظم تھے - قائد اعظم کی وفات کے بعد دستور ساز اسمبلی کے صدر چنے گئے - جب گورنر جنرل غلام محمد نے دستور ساز اسمبلی کو منسوخ کر دیا ، تو آپ نے اس اقدام کے خلاف سندھ ھائی کورٹ مں دعویٰ دائر کر دیا اور مقدمہ جیت گئے ، مگر سپریم کورٹ میں ھار گئے - سنہ ۱۹۶۲ء میں قومی اسمبلی کے ممبر منتخب ھوئے اور سنہ ۱۹۶۲ء کے آئین کے تحت متفقہ طور پر اسمبلی کے اسپیکر منتخب کئے گئے -

ڈاکٹر خان صاحب (سنہ ۱۸۸۲ء — سنہ ۱۹۵۸ء) : ۱۴-اکتوبر سنہ ۱۹۵۵ء کو وحدت مغربی پاکستان کی اسکیم کے تحت متحدہ مغربی پاکستان کے پہلے وزیر اعلیٰ مقرر ھوئے - اپریل سنہ ۱۹۵۶ء میں ری پبلی کن پارٹی کی بنا ڈالی اور اس کے سربراہ بنے - مئی سنہ ۱۹۵۸ء میں قتل کر دئے گئے -

خواجہ ناظم الدین (سنہ ۱۸۹۴ء — سنہ ۱۹۶۴ء) : تقسیم سے پہلے بنگال کی کابینہ میں وزیر داخلہ اور پھر وزیر اعظم رھے - سنہ ۱۹۴۷ء میں مشرقی پاکستان کے وزیر اعلیٰ مقرر ھوئے - سنہ ۱۹۴۸ء میں قائد اعظم محمد علی جناح رح کی وفات کے بعد ناظم الدین پاکستان کے گورنر جنرل بنے - اکتوبر سنہ ۱۹۵۱ء میں آپ نے وزیر اعظم کا عہدہ سنبھالا - ۱۷-اپریل سنہ ۱۹۵۳ء کو گورنر جنرل غلام محمد نے انھیں برطرف کر دیا -

محمد ایوب کھوڑو (سنہ ۱۹۰۱ء —) : تقسیم کے بعد سنہ ۱۹۴۷ء میں سندھ کے پہلے وزیر اعلیٰ مقرر ہوئے - سنہ ۱۹۵۷ء میں نون کے ماتحت پاکستان کی کابینہ میں وزیر دفاع بنائے گئے -

میاں افتخار حسین خان ممدوٹ (سنہ ۱۹۰۶ء —) : تقسیم کے بعد سنہ ۱۹۴۷ء میں پنجاب کے پہلے وزیر اعلیٰ مقرر ہوئے - سنہ ۱۹۵۱ء کے انتخاب کے بعد پنجاب اسمبلی میں مخالف پارٹی کے لیڈر بنے - اپریل سنہ ۱۹۵۴ء میں سندھ کے گورنر مقرر کئے گئے -

مولانا ابوالاعلیٰ مودودی (سنہ ۱۹۰۳ء —) : روزنامہ ''الجمعیت دھلی'' کے اڈیٹر کی حیثیت سے پبلک زندگی کا آغاز کیا - سنہ ۱۹۵۳ء میں لاھور میں احمدیت کے خلاف فسادات کے دوران فوجی عدالت نے انھیں سزائے موت کا حکم سنایا ، لیکن بعد ازاں یہ سزا قید میں تبدیل کر دی گئی - آپ نے اسلام اور تاریخ اسلام پر متعدد کتابیں تصنیف کیں - آپ داھنے بازو کے مخالف لیڈر ھیں -

میاں افتخارالدین (سنہ ۱۹۰۸ء — سنہ ۱۹۶۲ء) : تقسیم سے پہلے لاھور سے انگریزی روزنامہ پاکستان ٹائمز جاری کیا - تقسیم کے بعد ممدوٹ کے ماتحت پنجاب کی کابینہ میں وزیر مہاجرین و بحالیات مقرر ہوئے - سنہ ۱۹۵۶-۵۷ء میں بھاشانی اور عبدالغفار خان کے ساتھ مل کر مخالف نیشنل عوامی پارٹی قائم کی -

اسکندر مرزا (سنہ ۱۸۹۰ء —) : سنہ ۱۹۵۴ء میں مشرق پاکستان کے گورنر مقرر ہوئے - محمد علی بوگرا کے ماتحت پاکستان کی کابینہ میں وزیر داخلہ و سرحدی علاقہ جات بنائے گئے - سنہ ۱۹۵۵ء میں غلام محمد کی جگہ پاکستان کے گورنر جنرل مقرر ہوئے - سنہ ۱۹۵۶ء میں جب پہلا آئین منظور ہوا تو اسلامی جمہوریہ پاکستان کے صدر منتخب ہوئے - ۷-اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء کو مارشل لا جاری کیا اور ۲۷-اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء کو اختیارات فیلڈ مارشل محمد ایوب خان کو سونپ دئے -

ملک فیروز خان نون (سنہ ۱۸۹۳ء —) : دسمبر سنہ ۱۹۵۷ء میں پاکستان کے وزیر اعظم مقرر ہوئے اور ۷-اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء کو مارشل لا جاری ہونے پر اپنے عہدے سے برطرف کر دئے گئے -

عبدالستار پیر زادہ (سنہ ۱۹۰۷ء —) : سنہ ۱۹۴۱ء سے سنہ ۱۹۴۳ء تک سندھ کی کابینہ میں وزیر رھے - لیاقت علی خان کی سربراھی میں پاکستان کی پہلی کابینہ میں وزیر خوراک ، زراعت و صحت مقرر ہوئے - سندھ کے وزیر اعلیٰ بنائے گئے اور نومبر سنہ ۱۹۵۴ء تک بر سر اقتدار رھے -

فضل الرحمٰن (سنہ ۱۹۰۵ء — سنہ ۱۹۶۶ء) : سنہ ۱۹۴۷ء میں

شہید ملت لیاقت علی خاں کے ماتحت پاکستان کی پہلی کابینہ میں وزیر تجارت و صنعت مقرر ہوئے اور ۱۶-اکتوبر سنہ ۱۹۵۱ء تک اس عہدے پر مامور رہے - اس کے بعد ۱۹-اکتوبر ۱۹۵۱ء سے ۱۷-اپریل سنہ ۱۹۵۳ء تک خواجہ ناظم الدین مرحوم کے ماتحت وزیر تجارت و تعلیم کے عہدے پر فائز رہے -

ابو حسین سرکار (سنہ ۱۸۹۴ء —) : جون سنہ ۱۹۵۵ء میں متحدہ محاذ کی کابینہ میں مشرقی پاکستان کے وزیر اعلیٰ مقرر ہوئے اور اگست سنہ ۱۹۵۶ء تک برسر اقتدار رہے - جون سنہ ۱۹۵۸ء میں دوبارہ دو دن کے لئے وزیر اعلیٰ بنے - نیشنل ڈیموکریٹک فرنٹ کے لیڈر ہیں -

شیخ مجیب الرحمٰن (سنہ ۱۹۲۰ء —) : سنہ ۱۹۵۴ء میں فضل الحق کے ماتحت مشرقی پاکستان میں متحدہ محاذ کی وزارت میں وزیر بنائے گئے - سنہ ۱۹۵۵ء میں دوبارہ عطاء الرحمن خاں کے ماتحت عوامی لیگ کی کابینہ کے ممبر مقرر ہوئے - اس وقت مشرقی پاکستان کی عوامی لیگ کے صدر ہیں اور اسی حیثیت سے صوبوں کو وسیع تر علاقائی خود مختاری دینے کے بارے میں چھ نکاتی تحریک شروع کر رکھی ہے -

حسین شہید سہروردی (سنہ ۱۸۹۳ء — سنہ ۱۹۶۳ء) : سنہ ۱۹۴۶ء میں بنگال کے وزیر اعظم مقرر ہوئے - بنگال پروانشل مسلم لیگ کے سکرٹری منتخب ہوئے ، جس نے سنہ ۱۹۴۵ء میں انتخابی مہم چلائی اور پاکستان کی حمایت میں بھاری اکثریت حاصل کی - ستمبر سنہ ۱۹۵۶ء میں پاکستان کے وزیر اعظم مقرر ہوئے - آپ عوامی لیگ اور ری پبلی کن پارٹی کی ملی جلی حکومت کے سربراہ تھے اور ۱۷-اکتوبر سنہ ۱۹۵۷ء تک برسر اقتدار رہے -

# اشاریہ


ابراہیم، محمد ۱۷۶
اتمان زئی ۴
اٹک فورٹ ۱۱۱
اختر حسین ۱۴۵
ادارۂ تحقیقات اسلامی ۳۳۰
اراکان ۲۳
ارباب، کرنل ۶۱
اردو ۶، ۱۰، ۳۰، ۶۹، ۱۶۷
استنبول ۱۰۹، ۱۱۰
اسٹریچی ہال ۱۳
اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ ۱۰۰، ۲۳۲، ۲۴۷،
۲۵۰، ۲۶۳
اسرائیل ۲۵۷
اسکندر مرزا ۶۲—۶۰، ۶۷، ۸۸—۸۶،
۹۵—۹۱، ۹۷، ۹۹، ۱۸—۱۱۶،
۱۲۱
اسکندر مرزا، بیگم (ناہید) ۱۲، ۲۲
اسلام ۳۲۳، ۳۲۵، ۳۱—۳۲۷، ۳۳۳
اسلامک - ریسرچ انسٹی ٹیوٹ ۱۸۶
اسلامی اصول و عقائد ۵
اسلم صاحب ۱۰
اسمبلی (صوبائی) ۹۵، ۱۱۷
اسمبلی (قومی) ۸۵، ۹۰، ۱۱۷، ۳۶۱،
۳۶۸، ۷۸—۳۷۵
اسمبلی (مشرق پاکستان) ۵۰—۴۸
اسمبلی دستور ساز (نیز رک: مجلس) ۹۰
نئی دستور ساز ۹۱
اشتراکیت (نیز رک: کمیونزم) ۲۵۶
۳۱۱
اصلاحات تعلیمی ۱۶۲، ۱۶۳، ۱۶۶،
زرعی ۴۵—۱۴۲، ۱۴۷، ۱۵۰،
۵۳—۱۵۲، ۱۵۶، ۱۶۲، ۳۱۹،
۳۸۰، قانونی ۱۷۳، ۱۷۵
اعظم، جنرل محمد ۱۰۲، ۱۲۵
افتخار، جنرل ۵۸
افریشیائی (افریقی ایشیائی) برادری ۱۹۲،
۲۷۳، ۲۷۸، پہلی کانفرنس ۹۹—۲۹۸
دوسری کانفرنس ۲۹۸، ۳۰۶، فورم
۲۷۳
افضل بیگ، مرزا ۲۱۲
افغانستان ۲، ۲۱۳، ۹۲—۲۸۸، ۳۹۰
افغانستان، شاہ (ہز میجسٹی محمد
ظاہر شاہ) ۲۹۲
اقوام متحدہ ۹۲—۱۹۱، ۲۰۸، ۲۱۹،
۲۴۷، ۲۵۸، ۲۶۸، ۲۶۹، ۲۷۸،
۲۹۰، ۳۰۴
اکبر خاں ۴۳، ۶۰، ۶۶—۶۴
اکرم، جسٹس محمد ۵۱
اکرم خان، مولانا ۴۳
الہ آباد ۴
الجزائر (الجیریا) ۳۰۱ کانفرنس: ۲۷۴
الطاف قادر ۳۰
الیکشن کمیشن ۳۴۶
امجد علی ۱۰۱
امرت بازار پتریکا ۱۹۱
امرتسر ۲۶، ۲۷، ۳۰
امریکہ (ریاستہائے متحدہ امریکہ)
۸۶، ۱۰۰، ۱۰۱، ۱۱۴، ۱۸۰،
۱۸۶، ۱۹۲، ۹۸—۱۹۵، ۱۶—۲۱۳،
۲۳—۲۱۸، ۲۹—۲۲۶، ۳۲—۲۳۱،

۲۲۴، ۲۲۷، ۲۳۹، ۲۴۱—۴۳،
۲۴۶، ۲۴۷، ۲۴۹، ۲۵۱، ۲۵۳-۵۷،
۲۶۱—۶۵، ۲۶۸، ۳۳۸—۳۹
امور خارجہ (نیز رک : خارجہ پالیسی)
۱۰۰
الہالہ ۲۰، ۲۷، ۳۰
انتخابات عام ۹۵-۹۶ صوبائی ۸۸۲
صدارتی ۳۷۱، ۳۸۲، ۳۸۴
انتخابی کمیشن ۳۷۵، ۳۸۰، ۳۸۲،
۳۹۱-۹۲، ۳۹،
انتخابی منشور ۳۹۱
انٹیلی جنس بیورو ۱۲۱
الہرون روس (تصنیف گنتھر) ۱۰۸
انڈونیشیا ۲۱۴، ۲۹۹
انڈیا آفس ۱۹
انڈین آرمی (برٹش) ۲۰—۲۲، ۲۵،
۳۴، ۷۳
انڈین انڈی پینڈنس ایکٹ ۸۴
(نیز رک قانون آزادیٔ ہند)
انڈین فوجی قانون ۵۳
انڈین نیشنل آرمی ۲۴
انڈین نیشنل کانگریس ۲۲، ۱۹:،
۳۳۱، ۳۳۳، ۳۵۱
الصار (تنظیم الصار) ۵۱
انقرہ ۱۱۰
انقلاب (اکتوبر سنہ ۱۹۵۸ء) ۱، ۱۱۶،
۱۱۸—۲۳، ۱۲۶، ۱۲۸—۳۵،
۱۳۲، ۱۳۴، ۱۶۹، ۱۸۰، ۱۹۱،
۲۰۰، ۳۸۵ طویل المیعاد مقاصد
۱۲۹، ۱۳۲
انگریز ۴، ۱۶، ۱۷، ۲۸، ۵۸، ۱۵۰،
۲۶۸، ۳۰۸، ۳۳۲
انگریز افغان معاہدہ ۱۹۱۹ء ۲۹۱
انگریزی ۶
انگلستان ۱۵، ۱۶، ۵۹، ۱۰۱، ۱۲۵،
۱۲۶، ۳۱۹
او-ٹی-ایس (آفسرز ٹریننگ سروس) ۱۱۴
اورنگ آباد ۲۰
اورنگ زیب ۳۳۷
اہل سیاست (نیز رک : سیاستدان)
۱۱۲، ۱۵۵
اے-اے آرٹلری ۱۰۱
ایبٹ آباد ۸۵، ۱۰۲، ۱۰۳
ایڈجوٹنٹ جنرل ۳۲، ۵۲، ۵۶، ۵۸
ایران ۱۰، ۴۵، ۱۶۷، ۲۱۴، ۲۱۵،
۲۶۰
ایراودی ۲۳
ایسٹ بنگال رجمنٹ ۵۲، ۷۷
ایسٹ پاکستان رائفلز ۵۲
ایشیا ۱۹۶، ۱۹۸، ۲۱۴، ۲۱۵،
۲۴۰، ۲۵۶، ۲۶۳—۶۶، ۲۷۶،
۲۷۸، ۲۸۶، ۲۹۳، ۲۹۵، ۲۹۸
ایشیا جنوب مشرق، ۱۹۰، ۱۹۱، ۲۲۶
ایشیا، وسطی ۲۷۹، ۳۰۰
ایل پاسو (فورٹ بلس) ۱۰۰
ایلیٹ، ٹی ایس ۳۷۴
ایمرجنسی کمیشن ۵۵
اینڈریوز ایر فورس بیس ۲۲۶
ایوان صدارت ۶۳
ایوب خاں، محمد (نیز رک فہرست
مضامین)
کیڈٹ ۱۷، جنرل: ۵۸، ۸۸،
۱۲۱، ۱۲۲، ۲۳۹
فیلڈ مارشل ۲۴۸، ۲۵۳، ۳۸۵
افواجِ پاکستان کی اعلیٰ کمان
ضمیمہ ۳
افواج کی تربیت میں حصہ ۷۳—۸۰
ایڈجوٹینٹ جنرل ۳۳
آئین بنانے کی فرمائش گورنر جنرل
کی جانب سے ۸۸
تعلیم: ۵—۱۴
جنگی خدمت پر ۲۰—۲۳
چیف مارشل لا ایڈمنسٹریٹر ۱۱۷
خاندانی حالات: ۲—۵

دستاویز (پاکستان کے مسائل پر)
۱۷-۳۰۷
ڈائری ۱۱۰—۹۹، ۱۳۱—۱۳۷
صدر پاکستان ۱۲۰، انتخاب ۳۹۲
مشرق پاکستان میں ۵۲—۳۸
ولادت، طفلی، ۸—۱
ایوب خاں، بیگم ۱۰۲
آٹومیٹک رائفل آرڈی ننس کا عائلی
قوانین ۱۷۷، ۲۶۷
آرمی ڈی ۲۶۰، ۲۶۱، ۳۰۰
آرمی سلکشن بورڈ ۲۵، ۴۴
آزاد (روزنامہ) ۴۳
آزاد فوج (آزاد کشمیر) ۵۲، ۵۳
آزاد کشمیر ۵۲، ۵۳، ۶۵، ۱۰۷
آسام ۲۳۲، ۲۳۶، ۲۴۵، ۲۶۶، ۳۵۰
آسام رجمنٹ ۲۳
آسٹریلیا ۲۴، ۱۸۶، ۲۴۴
آغا خان (سلطان محمد شاہ) ۳۱۹، ۳۲۰
آفسرز ٹریننگ اسکول ۵۵
آکن لیک، جنرل ۵۷
آنحضرت صلعم ۳۲۸
آئلف ۱۸۵-۸۶
آئین ۹۰—۸۸، ۱۱۸، ۱۲۳، ۱۲۸،
۱۳۸-۳۰، ۱۷۶، ۳۰۷-۲۸، ۳۳۶
(۱۹۵۶ء) ۹۱، ۹۵-۹۶، ۳۴۱،
۳۴۸، ۳۵۶
کا اجرا ۱۲۹، ۱۳۲، ۱۳۸، ۱۳۹
کی منسوخی ۱۲۳، ۱۲۸، ۱۳۸—
۴۱، ۱۷۶
کے مسئلے پر غور ۱۷—۳۰۷،
۳۲۰، ۳۲۷-۲۸،
نئے آئین کا خاکہ ۳۳۶—۳۸
آئین سازی کا اختیار ۳۴۶
اسمبلی میں مباحثہ ۳۴۹، ۳۵۶
کے خلاف تحریک ۵۹
ترمیم کا مسئلہ ۳۶۰-۶۱، ۳۶۱،
۳۶۳—۶۵، ۳۶۷، ۳۶۸، ۳۷۰،
۳۷۱، ۳۷۵
نئے آئین کا اعلان ۳۷۷—۸۰،
۳۸۷، ۳۹۲
اسلامی ۳۳۵-۳۶، ۳۴۱، ۳۴۸
آئینی کمیشن ۳۲۷، ۳۴۶، ۳۴۹،
۳۵۱، ۳۵۲، ۳۵۵، ۳۵۶، ۳۵۹،
۳۶۰

## ب

بارک پور ۲۷
باری دوآب، سنٹرل/مرکزی ۱۷۸،
۱۸۴
بایار، جلال ۱۱۰
بدھ مت ۱۶۰
برٹش انڈین آرمی ۲۱، ۲۵، ۳۴
برٹش آرمی ایکٹ ۵۳
برج گروو ۲۲۳
برسلز ۱۰۱
برطانیہ ۱۲، ۵۳، ۷۳، ۱۵۷، ۲۱۵،
۲۲۱—۲۳، ۲۳۶، ۲۴۸، ۲۵۱،
۲۵۳، ۲۵۷، ۲۵۸، ۲۷۲، ۳۰۴،
۳۱۸، ۳۳۳
برطانوی افسر ۲۰
برطانوی افواج/فوج ۷۳، ۷۶
برطانوی بریگیڈ ۲۴
برطانوی رجمنٹ ۲۰
برطانوی ہند/ہندوستان ۳۳، ۲۹۰
برکی، جنرل ۱۲۵
برما ۲۳، ۲۱۴، ۲۳۶، ۲۴۵، ۲۶۶
برننگ ٹری گوف کورس ۹۹
بری فوج ۸۰
بریزی نوف ۲۴۸، ۲۸۵
بریگیڈ، تجرباتی ۱۰۴
بغداد پیکٹ/معاہدۂ بغداد ۱۰۹، ۱۱۰،
۱۳۰، ۱۹۱، ۲۱۰، ۲۵۶—۶۱،
۲۷۸ مشترکہ دفاعی تنظیم ۲۱۵
بلتستان ۲۶۷
بلوچ رجمنٹ ۷۷

بلوچستان ۳، ۹۱، ۱۷۳
بلیک، یوجین ۱۸۰، ۱۸۱، ۱۸۳، ۱۸۶
بمبئی ۱۵، ۲۰، ۳۱، ۱۵۸، ۲۳۷
بنگال (سابق بنگال) ۳۰، ۳۵۰
بنگالی زبان ۱۶۷، ۱۶۸
بنگلور ۲۱۰
بنوں ۲۳، ۳۰، ۶۱
بنیادی جمہوریت ۱۷۲، ۳۳۱، ۳۳۴، ۳۴۵، ۳۵۱—۵۵، ۳۷۱—۷۵، ۳۷۸، ۳۸۲، ۳۸۳، ۳۸۸، ۳۹۰—۹۲
بوگرا، محمد علی ۵۰، ۵۱، ۸۴، ۸۷—۹۰، ۲۰۹، ۲۱۶-۱۷، ۳۰۷
بولٹ ایکشن رائفل ۲۶۷
بونڈری فورس ۲۹—۶۰
بونڈری کمیشن ۲۷
بہاولپور ۲۸
بہاولپور رجمنٹ ۷۷
بیاس ۱۷۸، ۱۷۹، ۱۸۴
بی-او-اے-سی ۲۷۲-۷۳
بی-بی-سی ۲۴۹
بھوٹان ۲۲۱، ۲۶۵
بھونسلے ۱۸

## پ

پارلیمانی نظام ۱۳۱، ۲۱۹، ۳۱۸، ۳۸، ۳۳۹، ۳۴۹۳، ۳۶۲
پارلیمانی جمہوریت ۳۳۷، ۳۳۹، ۳۴۱—۴۲، ۳۵۱، ۳۶۳
پاکستان ۲۱، ۲۶-۲۷، ۳۱—۳۷، ۴۵، ۶۲، ۶۶، ۷۰، ۷۹-۸۲، ۸۶، ۸۹، ۹۷، ۹۹-۱۰۰، ۱۰۵، ۱۰۷-۸، ۱۱۶-۱۷، ۱۲۱، ۱۲۵، ۱۳۱، ۱۳۶، ۱۵۳-۵۴، ۱۵۷، ۱۵۸، ۱۶۰-۶۱، ۱۶۷-۶۸، ۱۷۰، ۱۷۶—۸۱، ۱۸۴-۸۵، ۱۸۷، ۱۸۹—۹۳، ۱۹۵، ۱۹۷، ۱۹۹—۲۱۱، ۲۱۳—۲۰، ۲۹—، ۲۲۵، ۲۳۱-۳۲، ۲۳۴-۳۵، ۲۳۷، ۲۴۲—۴۴، ۲۴۶—۴۸، ۲۵۰—۵۸، ۲۶۱—۶۴، ۲۷۳، ۲۷۵، ۲۷۸—۸۶، ۲۸۸—۸۹، ۲۹۱—۹۴، ۲۹۹، ۳۰۲—۴، ۳۰۷-۸، ۳۱۰-۱۱، ۳۱۴، ۲۰—، ۳۱۸، ۳۳۴-۳۵، ۳۳۷، ۳۴۱، ۳۴۲، ۳۴۵-۴۶، ۳۴۹—۵۲، ۳۶۳، ۳۶۵-۶۶، ۳۶۸، ۳۷۶، ۳۷۷، ۳۷۹، ۳۸۲، ۳۹۰، ۳۹۳
پارلیمنٹ ۱۵۴
پاکستان انٹرنیشنل ایئر لائنز ۲۷۲
پاکستان ایئر فورس ۸۰
پاکستان آرمی/فوج ۵۴، ۵۷، ۶۶، ۷۹، ۱۹۱
پاکستان آرمی ایکٹ ۵۳
پاکستان نیوی ۸۰
پالم ۲۰۳
پبلک اسکول ۲۳
پبنا ۳۹
پٹیل، سردار ولبھ بھائی ۱۹۱
پٹھان ۲۸۸، ۲۸۹، ۲۹۱، ۳۰۸
پٹھان رجمنٹ ۷۷
پختون ۲۸۹، ۲۹۰
پختونستان ۲۸۸—۹۱
پروڈا ۸۲
پشاور ۶۱، ۱۰۶، ۳۸۵، ۳۸۶، ۳۹۲
پشین ۴
پلاننگ بورڈ ۲۷، ۴۷
پلٹن میدان (ڈھاکہ) ۳۸۹
پنجاب/سابق پنجاب ۲۶، ۲۸، ۳۲، ۶۸، ۸۲، ۹۱، ۱۴۳، ۳۵۰
پنجاب باؤنڈری فورس ۲۷، ۴۴، ۱۴۴، ۱۷۹، ۳۱۰، ۳۱۸
پنجاب رجمنٹ ۱۱۱

پنجاب رجمنٹ، پہلی چودھویں ۲۱، ۲۴
پنجاب رجمنٹ، آٹھویں ۷۷
پنڈی (نیز رک : راولپنڈی) ۲۰۱، ۲۰۲
پوٹھوار ۱۶۰
پولس ۴۷، ۵۰، ۱۰۷، ۱۱۳
پولینڈ ۲۳
پولی بن سکی ۲۷۹
پی-ایل ۴۸۰، ۲۴۳
پی-ایم-اے (پاکستان ملٹری اکیڈمی، کاکول) ۱۱۳
پیٹرن فور لیٹڈ نیوکلیئر وار (مضامین کپتان وائنز) ۱۰۸
پیر زادہ، میجر ۴۹، ۵۰
پیر زادہ، عبدالستار ۸۴
پینٹاگن ۲۵۰

## ت

تائیوان ۷۷-۲۷۶
تبت ۲۲۳، ۲۳۲، ۲۳۶، ۲۴۵، ۲۴۶، ۶۷—۲۶۵
تحریک آزادی ۳۵۲
تحریک پاکستان ۳۵—۳۳۱
تحریک ترک قومیت ۳۳۲
تحریک خلافت ۳۳۲
تربیلا ڈیم ۱۸۳
ترک ۱۱-۱۱۰، ۳۳۲
ترکی ۱۶۷، ۱۵-۲۱۴، ۲۲۹، ۲۶۰، ۲۹۴
ترین (قبیلہ) ۴
ترین ، سردار محمد خاں ۴
ترین ، سردار نجیب اللہ خاں ۴
تعلیمی کمیشن ۱۶۲ ، ۱۶۳
تمیزالدین خاں، مولوی ۸۵، ۸۶، ۳۳۸، ۳۹
تہران ۱۰۹-۱۱۰
تھائی لینڈ ۲۱۵، ۲۹۴
تھل ۶۱
تیج کاول ۳۸
تیز پور ۲۵۰
تیزگام ۱۰۱

## ٹ

ٹاسک فورس ۲۵۴
ٹائمز آف انڈیا ۲۰۹
ٹوائننگ، جنرل ناتھن ۹۹، ۱۰۰
ٹیکساس ۱۷۸
ٹیکسلا ۱۶۰
ٹیونیشیا ۳۰۱

## ج

جانسن ۲۸۱
جاپان ۳۴، ۱۶۷، ۲۱۴، ۲۷۲
جاپانی ۲۳، ۲۴
جالندھر ۲۶
جرمنی ۲۳، ۵۹، ۲۷۴
جکارتا ۲۷۴، ۲۹۳، ۳۰۲
جماعت اسلامی ۳۳۴
جموں و کشمیر ۱۹۰، ۱۹۲، ۲۰۲، ۲۰۳، ۲۰۵، ۲۰۷، ۲۱۳، ۲۳۰، ۲۵۲، ۲۵۴
جمہوری ۲۸۹
جمہوریت اسلامی ۳۱۲
جمہوریت ۱۰۳، ۱۴۴، ۲۹۲، ۲۹۷، ۳۱۲—۳۱۱، ۳۱۵، ۳۴۲، ۳۵۶، ۳۷۰، ۳۹۳
جمہوری نظام ۱۳۹، ۱۴۵، ۲۹۷، ۳۵۸
جناح (نیز رک : قائد اعظم) ۲۹، ۳۳
جناح ، مس فاطمہ ۱۳۸، ۸۵-۳۸۱، ۳۸۷، ۹۳-۳۹۰
جنرل ہیڈ کوارٹرز ۵۴-۵۲، ۵۴، ۶۴، ۱۲۴، ۲۶۱
جنگ (ستمبر ۱۹۳۹ء) ۲۳
جنگ نہ کرنے کا معاہدہ ۲۰۱، ۲۰۴-۵

جنگ عظیم (پہلی) ۱۱۱، ۱۷۰
جنگ، دوسری عالمگیر ۲۹۵
جنگ شاہی ۵۸، ۱۱۹
جنیوا، معاہدہ ۲۸۱
جودون ۴
جورہاٹ ۲۰۰
جونا گڑھ ۲۳۸، ۲۴۱
جہلم ۱۰۲، ۱۸۰، ۱۸۴، ڈیم: ۱۸۴
جیسور ۳۹
جیمز، کرنل ۱۷۰

## چ

چٹاگانگ ۳۹۲
چراٹ ۱۱۱
چناب ۱۷۹، ۱۸۴
چندریگر، اسمٰعیل ابراہیم ۶۰، ۶۱، ۹۳
چندون (دریا) ۲۳
چودھری (کیڈٹ) ۱۸
چودھری، ایڈمرل حاجی محمد صدیق
۱۰۹
چیف آف جنرل اسٹاف ۶۴، ۶۵
چو این لائی ۲۳۲
چیانگ کائی شک ۲۷۷
چین ۱۰۰، ۱۹۲، ۱۹۸، ۲۰۵—۲۲۲،
۲۳۶—۲۳۲، ۲۴۱، ۲۴۳، ۲۵۲،
۲۵۳، ۲۸۰، ۲۸۴، ۲۸۶، ۲۸۸،
۲۹۳، ۲۹۸
چین، عوامی جمہوریہ ۹۶، ۱۹۴،
۱۲۳، ۲۱۴، ۲۳۱، ۲۶۴، ۲۷۷،
۲۸۱
چھانگلا گلی ۵۹

## ح

حامد ۱۱۷
حمید الحق، ۴۰
حزب مخالف/اختلاف ۲۶۵، ۳۷۸
حیدرآباد (دکن) ۱۲، ۲۳۸
حیدرآباد (سندھ) ۶۲، ۳۹۲

## خ

خارجہ پالسی ۱۴۰، ۱۸۸، ۱۹۵،
۱۹۹، ۲۱۲، ۲۵۶
خارجہ پالسی (ہندوستان) ۱۳۶
خان، مسٹر (نیزرک: ایوب خان)
۱۶، ۱۷
خان صاحب، ڈاکٹر ۹۳، ۹۴
خان قلات ۹۷
خانیکین ۱۰۹
خروشیف ۲۸۷
خلفائے راشدین ۳۲۸
خلیج بنگال ۲
خلیق الزماں، چودھری ۶۹
خنجراب (وادی) ۲۷۱
خورشید، کرنل ۲۱
خیبر ۳۹۱

## د

''داچا'' ۲۸۳
دارالحرب ۳
دارالحکومت (نیا) ۱۶۱
دجلہ ۱۷۸
درویش ۶
درۂ خیبر ۲۴
درۂ سے لا ۲۴۵
دستاویز ۱۹۵۴ء ۱۳۷، ۱۴۲،
۳۰۷، ۳۰۸، ۳۱۷، ۳۶۷
دفاع، مشترک ۲۰۱—۲۰۸
دفاعی امداد ۲۱۵، ۲۲۰
دفاعی تنظیم (معاہدۂ بغداد) ۲۱۵
دفاعی مسائل ۱۰۰
دفعہ ۱۹۳-۹۴، ۱۵۶
دلازک ۴
دلائی لامہ ۲۶۷
دولت مشترکہ ۱۸۶
دولتانہ، میاں ممتاز ۶۸، ۸۲، ۳۱۸
دھلی ۲۳، ۲۸، ۱۲۵، نئی دھلی

۲۰۳، ۲۳۲، ۲۴۱، ۲۴۸-۴۹،
۲۵۲، ۲۹۱، ۳۱۸

ڈ

'ڈان' کراچی ۲۰۹، ۲۱۰
ڈگبوئی ۲۵۰
ڈگبیر سنگھ ۲۶
ڈلس، ایلن ۱۰۰
ڈنکن سینڈیز ۲۴۸، ۲۴۹، ۳۰۴
ڈویژنل ہیڈ کوارٹرز (مشرق پاکستان) ۵۱
ڈیرہ دون ۲۵، ۳۰
ڈین، میجر ۱۳، ۱۴
''ڈیوائڈ اینڈ کوٹ''، (تصنیف پینڈرل مون) ۲۸
ڈیورنڈ لائن ۲۸۹، ۲۹۱
ڈیوک آف یارک ہوٹل ۱۰
ڈھاکہ ۳۸، ۳۹، ۴۶، ۴۷، ۵۱، ۱۲۱، ۱۵۷، ۳۹۲
ڈھاکہ یونیورسٹی ۱۶۶،
ڈھلون ۲۱

ذ

ذاکر حسین ۴۷

ر

راج شاہی ۳۹۳
راس مسعود، سر ۱۲
راول بند ۱۶۰، ۲۵۲
راولپنڈی (نیز رک: پنڈی) ۲، ۴، ۴۷، ۶۳، ۶۶، ۶۹، ۷۱، ۱۱۵، ۱۵۸، ۱۶۰، ۱۶۱، ۳۵۶، ۳۷۲، ۳۸۵، ۳۸۶
راولپنڈی، ایس ایس ۱۰
راولپنڈی سازش ۶۰
راوی ۱۷۸، ۱۷۹، ۱۸۴
رائے دھی کمیشن ۳۷۸
رب، ایئر کموڈور ۱۲۲
ربوت ۴
رحمت اللہ، حبیب ابراہیم ۶۹
رڈل آف دی شلائفن پلین ۱۰۸
رزمک ۳۰
رش بروک ولیمز، پروفیسر ۳۱۸
رضا، جنرل ۴۴، ۷۸
رنگ پور ۳۸۹
روس ۱۰۱، ۲۷۴، ۲۷۹-۸۰، ۲۹۳، ۲۹۹، ۳۰۲، (نیز رک: سوویٹ یونین)
ری آرگنائزیشن کمیشن ۱۳۶
رومن رسم الخط ۱۴۰، ۱۶۹
رہتاس ۱۸۰
ری پبلکن ۹۲، ۱۱۷، ۱۴۴
ری پبلکن پارٹی ۹۳، ۹۴، ۱۱۴، ۱۱۷
ریحانہ ۲
ریڈیو پاکستان ۳۹۳
ریس، میجر جنرل ۲۶، ۲۷، ۲۹
ریکے (بٹالین) ۱۱۲

ز

زورلو ۱۱۰
زیوربن ۹۰

س

ستلج ۱۷۸، ۱۷۹، ۱۸۴
سپریم کمانڈر ۳۱۵، ۳۱۶
سپریم کورٹ ۳۴۶، ۳۵۹
سپیریر سول سروسز ۴۱
سٹاف کالج ۲۳
سٹرائف، ڈاکٹر ایرک ۲۰۸
سجان سنگھ ۷
سدھن ۶۵
سرائے صالح ۶
سردار بہادر خان ۹۶
سرکار، ابو حسین ۹۵

سرگودھا ۶۰
سکاٹ لینڈ یارڈ ۱۷
سکم ۲۶۵
سکھ ۴، ۸، ۲۲، ۲۶، ۲۸
سکھر ۳۸۷
سکین ، جنرل ۱۲، ۱۳
سلامتی کونسل ۲۱۹
سلہٹ ۳۹۲
سندھ (دریا) ۱۷۷—۷۹، ۱۸۴، ۹۸۵، ۲۹۰، ۳۱۸
سندھ (طاس سندھ کا معاہدہ) ۱۷۹، ۱۸۳، ۱۸۵-۸۶، ۲۰۳، ۲۷۰-۷۱، ۳۰۹
سندھ (سابق صوبہ) ۹۱، ۱۳۳-۳۴، ۱۳۹، ۱۵۸، ۱۷۹، ۱۸۶
سنکیانگ ۲۶۷، ۲۷۱
سوڈان ۳۰۱
سوشلزم ۲۷۷
سوشلسٹ ۲۹۳
سول انتظام ۱۱۱، ۱۲۸—۳۰، ۱۳۴
سول حکام ۹۷، ۱۱۹
سول فورس ۱۰۷
سول مسلح تنظیم ۷۴
سوویٹ یونین ۱۹۲، ۱۹۴—۹۸، ۲۱۳، ۲۱۸-۱۹، ۲۲۳-۲۴، ۲۳۱، ۲۵۸-۵۹، ۲۶۲، ۲۶۴، ۲۶۵، ۲۷۴-۷۵، ۲۷۸—۸۳، ۲۸۵-۸۸، ۲۹۳، ۳۰۲
سوھان تہذیب ۱۶۰
سوئٹزرلینڈ ۱۸، ۱۹، ۲۳۰
سویز ، نہر ۱۹۲، ۲۵۷
سہروردی ، حسین شہید ۳۹، ۴۲، ۶۲-۶۳، ۹۰-۹۱، ۹۴، ۲۷۳، ۳۶۷
سی او پی ( کمبائنڈ اپوزیشن پارٹیز/ متحدہ مخالف پارٹی؛ نیز ک : متحدہ محاذ) ۳۸۱، ۳۸۷

سیاستدان ۴۰، ۴۷، ۴۹، ۸۳، ۹۰، ۹۱، ۹۶-۹۷، ۱۰۳-۴، ۱۲۶، ۱۳۳، ۱۴۴-۴۵، ۱۵۰، ۱۶۶، ۱۶۷، ۳۰۹، ۳۱۱، ۳۱۵، ۳۴۴، ۳۴۸، ۳۵۶-۵۷، ۳۸۵
سیالکوٹ ۲۰۶
سیٹو ۱۹۱، ۱۹۴، ۲۱۰، ۲۱۵، ۲۲۹، ۲۵۶، ۲۶۱، ۲۸۳
سید احمد خان ۳۳۴
سیہون ۲۸۴
سیف الملوک ۱۰۶
سینٹو ۱۹۱، ۱۹۴، ۲۱۵، ۲۲۹، ۲۵۶، ۲۶۱-۶۲، ۲۸۳
سینڈہرسٹ ۱۳—۱۹

## ش

شاہ ولی اللہ ۳۳۴
شہنشاہ ایران ، محمد رضا شاہ پہلوی ۱۱۰، ۲۶۰
شاہ ، اے۔ایس۔بی ۲۱
شاہ (سربراہ حکومت آزاد کشمیر) ۵۳
شاہد علی ۹۵
شمال مغربی سرحد ۲۱، ۲۳، ۲۴، ۳۱، ۳۲، ۶۱، ۱۴۳
شمال مغربی صوبہ سرحد (سابق) ۳۱۸
شمشال ۲۶۷، ۲۶۸، ۲۷۱
شملہ ۱۳، ۳۰
شنکیاری ۱۱۲
شوگران ۱۰۶
شہاب الدین ۳۴۶
شیخ ، جنرل خالد ۱۲۵
شیخوپورہ ۲۶
شیر بہادر ، میجر جنرل ۱۲۲، ۱۲۳
شیر خان ۵۸
شیر دل (بٹالین) ۲۱

## ص

صدیق خان ، بریگیڈیئر ۶۱
صنعتی ترقیاتی کارپوریشن ۱۳۷، ۳۱۴

## ط

طہران رک : تہران

## ظ

ظفر اللہ خان ، سر چودھری محمد ۸۶، ۲۶۱

## ع

عالمی بینک ۱۸۰، ۱۸۵—۸۷
عائلی قوانین ۱۷۷، ۳۸۰
عبدالالٰہ، پرنس ۱۰۹
عبد الرشید سردار ۹۴
عبدالقیوم خان ۹۶-۹۷، ۳۱۸
عبداللہ، شیخ ۹۴، ۱۷۱، ۲۱۲
عبید اللہ ۹۴
عثمانی سلطنت ۲۳۲، ۲۹۶
عدن ۱۵، ۲۰
عراق ۱۰۹، ۱۱۰، ۱۹۱، ۲۱۵، ۲۵۹
عرب ۲۵۷، ۲۵۹، ۳۳۲
عرب اقوام ۲۹۶
عرب ، جزیرہ نمائے ۳۰۱
عرب لیگ ۲۵۹
عرب ملک/ممالک ۱۹۲، ۲۵۸
عزیز احمد ۵۲
عصمت انونو ۲۶۰
عطاء الرحمٰن ۹۵
علاقائی تعاون برائے ترقی (آر-سی-ڈی) ۲۶۰، ۲۶۱، ۳۰۰
علما ۳۲۲، ۳۳۲، ۳۳۰—۳۴، ۳۳۶
سیاسی : ۳۳۳، ۳۳۵، نیشنلسٹ : ۳۳۴
علی خان ، پرنس ۱۰۱
علیگڑھ یونیورسٹی ۹—۱۳
عمر بریڈلے ، جنرل ۹۹-۱۰۰
عوامی لیگ ۱۱۷، ۱۵۰، ۳۸۷—۸۹، ۳۹۲
عید ۱۰۸

## غ

غضنفر علی خان ، (راجہ) ۵۴، ۹۶
غلام عباس ۱۰۶، ۱۰۸، ۱۰۹
غلام محمد ۷۰، ۸۴، ۸۶، ۸۷، ۸۹، ۱۰۳، ۳۰۷، ۳۱۷

## ف

فارسی ۶
فاطمہ جناح رک : جناح
فرات ۱۷۸
فرانس ۱۸، ۱۷۸، ۲۱۵، ۲۵۷، ۲۷۲
فرانسس ٹکر ، سر ۲۷، ۳۱
فرنٹیر فورس رجمنٹ ۷۷
فرنٹیر فورس رائفلز ۷۷
فضل الحق ۳۹، ۴۹—۵۱، ۹۱، ۹۵
فضل الرحمٰن ۸۴
فلی پین ۱۶۷، ۲۱۴، ۲۹۴
'فلیڈلفیا انکوائرر' (اخبار) ۲۴۰
فورٹ ولیم ۳۶۶
فیروز پور ۲۵، ۲۶
فیوزیلیئرز ۲۰

## ق

قاضی ، کرنل ۱۲۳، ۱۲۴
قانون آزادیٔ ہند ۱۹۴۷ء ۸۲
قاہرہ ۱۶۷، ۲۵۷، ۳۹۳
قائد اعظم (نیز رک : جناح) ۵۷، ۶۷، ۶۹، ۸۲، ۱۱۶، ۱۳۸، ۱۳۹، ۲۰۸، ۳۱۸—۲۰، ۳۳۰، ۳۳۳، ۳۷۷، ۳۸۱، ۳۸۴، ۳۹۳
قبائل ۲۹۰، ۲۹۲
قبائلی ۲۲، ۳۰

